# بھگت مال اُردو

جس مین انیک بھگتون کے ایشر پریم کتھائین اور بھگوت بھگتی

مہاتم بھگت مال سنسکرت سری نابھا داس جی و ٹیکا پریا داس جی

کے انوسار نہایت سلیس اُردو محاورہ مین

مولفہ و مرتبہ

پرم بھگت منشی تُلسی رام سرشتہ دار کمشنری دہلی نے

بھگت جنون و ایشر پریمیون کے لابھ ارتھ برنن کیا

گیارھوین مرتبہ بماہ جون سنہ ۱۹۳۴ء

باہتمام کیسری داس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ

نولکشور پریس لکھنؤ مین چھپا

# فہرست مضامین بھگت مال اردو



# سری گنیشا

ॐ श्री जानकी वल्लभो जयति श्रीगणेशाय नमः वैदेही सहितं सुरद्रुमतले हैमे महामण्डपे मध्येपुष्पक मासने मणि मये वीरासने संस्थितम् अग्रेवाच यति प्रभञ्जनसुते तत्वञ्च वि ज्ञैऽपरं व्याख्यातम्भरतादिभिः परिवृतं रामम्भजे श्यामलम् १ रामंरत्न किरीट कुण्डलयुतं केयूर हारान्वितं सीतालंकृतवाम भाग ममलं सिंहासनस्थं विभुम् सुग्रीवादि हरीश्वरैः सुरगणैः संसेव्यमानं सदा विश्वामित्र पराशरादि मुनिभिः संस्तूयमानं प्रभुम् २ यन्मायावश वर्त्तिविश्व मखिलं ब्रह्मादि देवाः सुरा यत्सत्वाद मृषेव भाति सकलं रज्जौयथा हेर्भ्रमः यत्पा दप्लव मेक मेवहि भवांभोधेस्त्ति तीर्षावतां वन्देहं तम शेष

कारराा परंरामारव्यमीशं हरिम् ३ दो० भक्तिभक्त भगवंत गुरुचतुर नामवपुएक जिनकेपदवंदन किये नाशत विघ्न अनेक १ मंगल आदि विचार रह्यु वस्तु न और अनूप हरिजन के गुन गावने हरिजन मंगलरूप २

سری سیتاپت اور وہ بہاری کے چرن کملون کو کوٹان کوٹ ڈنڈوت ہین جنکی اپار مہاکو شیش بار دا برہما شیو
بید پوران بہت سا استر بیان نہین کر سکتے سروپ جنکا مین بدہ وغیرہ اندریون کے وہم اور قیاس سے باہر ہی
با وجود ایسے پربہتا اور ایشرتا کے کرپا اور دیالتا اس درجہ پر ہی کہ جب کبھی سادہو براہمنون وغیرہ
کو تکلیف ہوا تب طرح طرح کے اوتار دہارن کرنے مین دیر یا شرم نہ کری اور ایسے پریم تو تیرتھ جگت مین
پھیلائے کہ جنکو کیرتن کرکے کیسا ہی ادھم اور پاپی ہووے وہ بھی سنسار سمندر سے اتر جاتا ہی اور یہ
خصوصیت کچھ انکے ہی واسطے نہین کہ جو قوم یا خاندان کے اچھے یا با علم و ہنر ہون بلکہ وہ قوم نالائق
وینچ راچھس دیت وغیرہ جو سب طرح قاعدہ لوک و بید سے باہر اور سب علم و ہنر وغیرہ سے خالی و عاری
تھے ان حیرتون کو گاکے اس درجہ کو پہونچے جہان جوگیون کا من بھی نہ جا سکے وحشی و بلیو و شل ریچھ
و بندر و گج و گراہ و جٹایو وغیرہ کو وہ درجہ عالی نصیب ہوا کہ جس درجہ کو رکھشی و منی انیک جنم تک نہین پہونچے
نام مبارک واسطے دور کرنے دکھ جنم و مرن کے وہ پرم اکھدی ہی کہ جسکے کہاتے ہی فی الفور اس روگ کا
ناس ہو جاتا ہی اور وہ ہی نام کاسنے مین مکت دایک ہی کہ شیوجی انت سمے اپدیش کرتے ہین اور ادہ مہیسہ
مع پاربتی ورد زبان رکھتے ہین جو کوئی جس درجہ کو پہونچا اسی نام کے پرتاپ سے پہونچا گسائین تلسی داس جیو
فرماتے ہین کہ نہین کہا جاتا ایشر بڑا ہی یا ایشر کا نام لیکن خیال کرنا چاہیے کہ اگر کسی چیز کا روپ ذہن مین ہی
اور نام یاد نہین تو کسیطرح بلا نام کے نشان اسکا نہین دیسکتے اور اگر کسی چیز کا روپ ذہن مین نہین اور
نام معلوم ہی تو نام سے نشان مل سکتا ہی علاوہ ازان کسی کو بلانا ہی گو نزدیک بھی ہی لیکن بلا نام
نہین بلا سکتے اور اگر نام معلوم ہی گو دور اور بیچ پردہ بھی ہی لیکن نام کے پکارنے سے فی الفور آسکتا ہی
پس غور کا مقام ہی کہ بزرگی ایشر کو ہی یا ایشر کے نام کو سوائے اسکے برہم کے دو سروپ ہین ایک
سگن دوم نرگن سو یہ نام دونون سے بڑا ہی کسواسطے کہ برہم ایک اور ویاپک اور ابناشی اور
ست چت آنند گھن ہی باوجود یکہ ایسا ایشر نرگن نرنکار ہر ایک کے قالب مین موجود ہی لیکن

تمام جیو عاجز و رنجور ہین اور جب اسی جیو نے نام کو جپا اور نام کا ہی خیال رکھا تو وہ نرگن برہم خود بخود ظاہر ہو جاتا ہی یعنے اپنے سروپ کو وہ جیو جان لیتا ہی پس غور کرنا چاہیے کہ برہم بڑا ہی یا نام اور سگن برہم سے بدین سبب بڑا ہی کہ جب بھگتون کو دکھ ہوا تب ایشر نے خود اپنے اوپر تکلیف گوارا کر کے طرح طرح کے اوتار دھارن کیے اور کمال محنت سے اُن دکھون کو دور کیا اور نام کیا ہی کہ جب بھگتون نے جپا بلا تکلیف و تکلف سب دکھ دور ہو گئے غرض یہ نام واسطے دینے ہر چہار مطلب یعنی ارتھ دھرم کام موکھ کے خود مالک و مختار ہی کچھ ضرورت اور کسی سادھن کی نہین اور اس کلجگ مین سوائے رام نام کے اور کوئی وسیلہ باعث نجات نہین باون پوران مین لکھا ہی کہ جسنے بھگوت کا نام جپا اُسنے اسمید وغیرہ سب جگ کر لیے بھاگوت کا مقولہ ہی کہ جسکو بہت دکھ ہی یا سنسار کے دکھون سے ڈرتا ہی اگر وہ دھوکہ سے بھی بھگوت کا نام لیوے تو جلد سب دکھون سے چھوٹ جاتا ہی اسکند پوران مین تحریر ہی کہ گوبند کا نام ایسا ہی کہ پاپون کے ہزارون ٹکڑے کر دیتا ہی نارد پوران مین ذکر ہی کہ جو نارائن نام کو نت نیا جانکر کہتے سنتے ہین اور امرت جانکر جپتے ہین وے جیون مکت ہین اور علی ہذا القیاس ہزارون اشلوک اور بید سرتی نام مہاتم مین ہین سو اسی نام مبارک کو جپکر اور ڈنڈوت کر کے ابتدا سے تحریر ترجمہ بھگت مال کی کرتا ہون

## سری گورو کی مہما

اول سری گورو کے چرن کملون کو ڈنڈوت ہین کہ جنکی کرپا واسطے دور کرنے تاریکی دل کے آفتاب سے زیادہ روشنی بخش ہی بید سرتی فرماتی ہی کہ اگیان کی تاریکی کے اندھے کو گورو کے بچن سلائی گیان انجن کی ہین وہ بھگوت کہ جنکی مہا مہما اور شیش بھی نہین کہہ سکتے گورو مہاراج کی باتون سے حاصل ہوتا ہی بید اور شاسترون مین سوائے گورو کے اور کوئی تدبیر واسطے چھوٹنے کے نہین لکھی

## بھگوت بھگتی کی مہما

بعد اسکے سری بھگوت بھگتی کو کرورون ڈنڈوت ہین اگرچہ بھگوت مین اور بھگتی مین کچھ فرق نہین لیکن ایک لطیفہ خیال مین آیا کہ اُس سے بھگوت بھگتی کو بزرگی حاصل ہوتی ہی یعنی بھگوت تو موافق اعمال ہر ایک کے دکھ اور سکھ دونون دیتا ہی اور بھگتی مہارانی دکھون کو دور کر کے سکھ ہی دیتی ہی اور دکھ کو کبھی نزدیک نہین آنے دیتی بھگتی کی مہما بید اور شاسترون مین اسقدر لکھی ہی کہ جسقدر بھگوت کی بلکہ بھگوت سے بھی زیادہ پدم پوران مین لکھا ہی کہ جسطرح بہت روشن آگ سبطرح کی لکڑی کو جلا دیتی ہی اسیطرح بھگوت بھگتی اس جنم اور جنمہاے گزشتہ کے گناہون کو فی الفور خاک سیاہ کر دیتی ہی اسی پوران مین لکھا ہی کہ دیوتا بھگوت سے

خواستگار ہین کہ جو ہمنے تپ جپ وغیرہ کیا ہی اُسکے پھل سے ہمارا جنم بھرت کھنڈ مین ہو کہ تمھاری بھگتی کرین نارد
پوران کہتا ہی کہ بھگوت صرف بھگتی سے حاصل ہوتا ہی نہ دولت وغیرہ سے جو بھگتی سے پوجن اُسکا کرتے ہین سب
تمنا حاصل ہوتی ہین اور وصف یہ ہی کہ صرف پانی یعنی آب وغیرہ سے پوجن کرنے کی بدولت سب دکھ دور
کر دیتا ہی پادم پوران کا مقولہ ہی کہ جن شخصون کی سنکھ چکر دھاری نارائن مین لاشرک بھگتی ہی وے لوگ باخبر
نارائن کو پہونچتے ہین مہا بھارتھ کا قول ہی کہ ہزارون جنمون مین جو تپ اور دھیان کر کے پاپ دور ہوے
ہین اُنکی بھگتی بھگوت مین ہوتی ہی مہا لکھ ماتم مین لکھا ہی کہ اول تو بھارت کھنڈ مین پیدا ہونا مشکل پھر آدمی
جسم پایا اور آدمیون مین اپنے کرم کا کرنے والا اور انمین بھگت ہونا بہت مشکل ہی مقولہ پدم پوران جنکے مین
پریم اور بھگتی موجود ہی اُنکو جمراج خواب مین بھی نہین دیکھ سکتا مقولہ ایضاً جو شخص بھگوت بھگت ہین انکا برہما
پشاچ راچھس وغیرہ منیر دیوتا کسی طرح سے نقصان نہین کر سکتے نارد پوران مین لکھا ہی کہ دھرم ارتھ کام مکھ
کے واسطے لوگ محنت کرتے ہین اور یہ چارون بھگوت بھگتی سے بآسانی حاصل ہو جاتے ہین قول پدم پوران
بھگوت بھگتون کو مکت کا دروازہ کھلا ہی اور بیشک وشبہہ ثابت کیا گیا کہ بھگتی سے سواے اور کچھ ساتھ ہین
نہین قول برہمانڈ پوران جو بشن کے بھگت نہین اُنکو کرورون کلپ تک مکت خواہ گیان نصیب نہین
ہوتا قول بھاگوت نارائن کی بھگتی کے واسطے براہمن کل مین جنم کی ضرورت نہین نہ دیوتا ہونے کی نہ رکھیشر کا
جسم چاہیے نہ برت نہ دان نہ جگ صرف بھگتی سے نارائن خوش ہوتے ہین اور سب سوانگ ہین بھاگوت
مین اودھو سے بھگوت کہتے ہین کہ سانکھ اور بید کا پڑھنا اور براگ یعنی ترک مجکو بس نہین کر سکتے ایک
بھگتی بس کرتی ہی قول اسکند پوران اس سے سواے اور کوئی راستہ نہین کہ بھگت بھگتی کیجاوے بھاگوت
نے فرمایا ہی کہ بھگتی کے ذریعہ سے گوپی اور گئو اور درخت اور بہائم اور سانپ وغیرہ پاک ہو کر مجکو پہونچے قول
بھاگوت جو کرمون سے اور تپ سے اور جگ اور گیان اور براگ اور دان اور سب دھرمون سے پھل ہوتا ہی
وہ صرف ایک بھگتی سے ہو جاتا ہی برہن ناردی پوران مین لکھا ہی کہ اکثر مکت کا ہونا گیان سے کہتے ہین سو وہ
گیان بھگتی سے متعلق ہی مقولہ ایضاً بلا نارائن بھگتی کے جو ہزار اسمیدھ جگ اور بید کے موافق کرم کیے جاوین
سب نشپھل ہین مقولہ اسکند پوران جہان نارائن کا بھگت رہتا ہی وہان برہما بشن شیو اور دیگر دیوتا اور
سب سدھ موجود رہتے ہین بھگوت گیتا کا قول ہی کہ صرف بھگتی سے جانا جاتا ہون جیسا مین ہون قول [illegible]
بھگتی سے جانا جاتا ہون قول ایضاً ارجن نے بھگوت سے پوچھا کہ گیان اور بھگتی مین بہتر کیا ہی بھگوت نے فرمایا کہ میرے
بھگت جگت تم یعنی اُتم بہتر ہین اور اگرچہ گیان سے بھی حاصل ہوتا ہون لیکن اسمین کلیس یعنی رنج زیادہ ہی اور اسی قسم کے
ہزارہا اشلوک اور بید شرتی ہین بخوف طوالت قلم انداز کیے در صورت جبکہ شاستر ون کا اور بید کا صاف

یہ مطلب ہو کہ واسطے حصول بھگوت کے و نیز دیگر مطالب کے ایک بھگوت بھگتی کافی ہی تو کمال کم نصیبی ہی
کہ اس بھگتی کو چھوڑ کر اور کسیطرف دوڑ دھوپ کیجاے

## بھگوت بھگتی کا سروپ کہ کسکو کہتے ہین

اب یہ بیان واجب ہوا کہ جس بھگتی کی یہ مہما ہی وہ کیا چیز ہی اور کیا حال اسکا ہی سو واضح ہو کہ بموجب
سدھانت (सिद्धान्त) بید اور سوترون کے یہ بات ثابت اور قائم ہوئی ہی کہ بھگوت مین پریم انراگ یعنی کامل محبت کا
ہونا بھگتی ہی چنانچہ ساندِل (साण्डिल) رکھیشر نے اپنی سوترون مین یہ بات لکھی ہی واضح ہو کہ سوتر (सूत्र) اسکو کہتے ہین
کہ حکم متفرق بید کو رکھیشرون نے سلسلہ وار عبارت مختصر مین ایک جگہ تالیف کیا
سوتر: सापानुरक्ती ईश्वर
یعنی ایشر مین کامل محبت کا ہونا بھگتی ہی اور مفصل شرح اس سوتر کی پریم نشٹھا مین ہوگی اس سوتر مین
یہ اعتراض پیدا ہوا کہ گیتاجی مین بھگوت نے بھگتی اسکو فرمایا کہ جو لاشرک بھجن اور دھیان کرتے ہین
دوسری جگہ بھگوت سیوا کو بھگتی بیان کیا تیسری جگہ فرمایا کہ دل اور جان کا لگانا اور بھگوت کو ہی سمجھنا
اور بھگوت کا ہی بیان کرنا اسکا نام بھگتی ہی اور رامانج و مادھواچارج و نمارک وشن سوامی وغیرہ اچاریون (आचार्यों) نے
یہ تحقیق اور یقین کیا ہی کہ دن رات بلا تزلزل جسطرح سری گنگاجی کا پرواہ جاری رہتا ہی ہمیشہ بھگوت کا
تصور قائم رہنا اسکا نام بھگتی ہے اور ایک جگہ بھگوت کہتے ہین کہ جسطرح مجکو سرن (शरण) پناہ ہوتی ہین
اسی طرح انکو ملتا ہون اور ایک جگہ بھگوت رضا مندی کو بھگتی لکھا ہی اور لنگ پوران مین لکھا ہی کہ من
کرم بچن سے جو بھگوت سیوا ہی اسکا نام بھگتی ہی تنتر (तंत्र) شاستر کا قول ہی کہ بھگتی کے تین حرف ہین اول بھ
یہ حرف بھو یعنی اواگون کے دکھ کو دور کرتا ہی دوم گ ग یہ حرف گیان (ज्ञान) کرتا ہی سوم تی ति یہ حرف گیان کو
دیتا ہی اسواسطے بھگتی نام ہوا اور سنت کمار سنگھتا (संहिता) کا مقولہ ہی کہ جو سب دکھ دور کرے اسکو بھگتی کہتے ہین
اور ایک جگہ لکھا ہی کہ بھگوت کو مالک اور آقا اور اپنے آپ کو غلام اور بندہ سمجھنا اسی کا نام بھگتی ہی بھاگوت کا
مقولہ ہی کہ بسبب تخالف بھاؤ (भाव) بھگتون کے بھگتی چند طرح کی ہین سبھاو کو ہی بھگتی جاننا چاہیے بشن پوران
مین لکھا ہی کہ موافق شاستر کے عمل کرنا اور جو کام لائق ترک کے ہین انکو چھوڑ دینا اور بھگوت اجازت کا
پابند رہنا اسکا نام بھگتی ہی کہ اسکے سبب سے بھگوت کی کرپا ہوگی ساہت شاستر مین کہ عشق و شاعری اور
رس وغیرہ کو بیان کرتا ہی درج ہی کہ ساتوک بھاو سے جو عقل درست ہووے اسکو بھگتی کہتے ہین غرض ان سب
قولون سے بہت اختلاف بھگتی کے سروپ مین پائے گئے اصل ایک بات کیا ہی سو واضح ہو کہ اسی انراگ
یعنے بھگوت مین عشق ہونے کو بھگتی کہتے ہین یہ سب اختلاف ظاہری ہین اگر غور ہوتی ہی تو ان سب کا
انجام بھگوت کی محبت ہی جس قاعدہ علیحدہ علیحدہ سے دل کا روکنا اور بھگوت مین لگانا شاسترون نے

لکھا یا سالک جس قاعدہ علیحدہ علیحدہ سے بھگوت کو پہونچے اُسکو بھگتی لکھا اس واسطے
اختلاف معلوم ہونے لگے حقیقت مین کچھ اختلاف نہین اور تشریح اُس انراگ یعنی محبت کی یہ ہے کہ
जस उपासक
جس اوپاسک یعنی سالک کے جملہ حواس ظاہری و باطنی دوست و دشمن رنج و راحت سے علیحدہ ہوکر
नारद पंचरात्र स्मृति
موافق فرمودہ بید و سمرتی و پوران و نارد پنچراتر وغیرہ شاستروں کی شرون کیرتن پوجا وغیرہ مین بلاخواہش
वृत्ति
و آرزو کسی شی کے لگی ہوئی ہین ایسے اپاشک برتی یعنی توجہ دل سب برہمانڈون کی سوبہا اور خوبصورتی کا
स्वाभाविक
سار جو بھگوت کی مورتی اُسمین سوبھاوک یعنی خود بخود بلاخوف شاستر و دوزخ وغیرہ کے سب لذائذ سے دو جہان
विहित
ہٹے ہوئے اکھنڈ یعنی بلاتزلزل ہر وقت لگی رہے اُسکا نام بھگتی ہے سو دو طرح کی ہے ایک بہت دوم
अखंड
ابہت بہت اسکو کہتے ہین کہ جسطرح شاستر مین قواعد و احکام مندرج ہوئے اُسکے موافق ہو سو
अविहित
وہ بہت چار قسم کی ہے ایک کام یعنی خواہش سے مثل گوپکا و دہرو وغیرہ دوم دویش یعنی دشمنی سے
भय द्वेष स्नेह
مثل کنس و ماریچ وغیرہ سوم بھے یعنی خوف سے مثل راون و سیپال وغیرہ چہارم سنیہ یعنی محبت سے مثل نارد
उपासना
و سنکادک وغیرہ منجملہ انکے دو قسم کے دشمنی دوم خوف حسب قاعدہ اوپاسنا کے متروک ہین طرح دوم ابہت
اسکو کہتے کہ جو سوابھاوک یعنی خود بخود عقل کے تمیز سے بلا شاستر کے اجازت کی محبت ہو اور یہ درجہ اخیر و
انجام کا ہے اگرچہ یہ درجہ اخیر محتاج کسی شرح و تفصیل کا نہین لیکن اُسکی بعض و تفصیل بیان کرتے ہین
स्वतंत्र
ایک گیان انگا یعنی گیان کو پیدا کرکے مکت دیتی ہے دوم سوتنتر یعنی مختار یعنی خود مکت دیتی ہے گیان
ज्ञानांग
اسکا جزو ہے چنانچہ بھگوت گیتا کا قول ہے کہ میرے بھگت میری مایا کو ترتے ہین پھر فرمایا کہ میرے بھگت
مجھکو پہونچتے ہین سے بارہ اخیر گیتا مین کہا کہ جو سنسار سے چھوٹا چاہے تو میری استیون کر اور علے ہذا
القیاس بید شرتی و سب سمرتی و پوران وغیرہ اس بات مین متفق ہین پھر اُسی بھگتی کی تین قسم ہین
प्राकृत
اوتم مدہم پراکرت یعنی جو بھگوت کو سب جگہ بیاپک اور موجود دیکھتا ہے اور سب کو بھگوت مین جانتا ہے
उत्तम
مثل بالی اور ترنگ کے سو اوتم یعنی بدرجہ اعلے ہے اور جس شخص کا بھگوت مین عشق ہے الا بھگوت
मध्यम
بھگتون کو دوست اپنا سمجھتا ہے اور متوسط بھگتون پہ رحم و غفلت اور دشمنون سے علیحدگی رکھتا ہے
वह मध्यम
وہ مدہم یعنی بدرجہ اوسط ہے اور جو شخص بھگوت اور بھگوت کی ارچا مورتی یعنی پرتما وغیرہ کو اشیر
جانتا ہے اور بھگوت بھگتون مین محبت نہین وہ پراکرت یعنی بدرجہ ادنے ہے پھر وہی بھگتی
निष्काम तामस राजस
ساتوک راجس تامس کی تفریق سے موجب بھاگوت کے تین طرح کی ہے جو نشکام یعنی بلاخواہش
सात्त्विक
کسی طرح کی ہو وہ ساتوک ہے مثل پرہلاد وغیرہ اور جو کسیطرح کی خواہش اور کامیابی
کے واسطے ہو وہ راجس ہے مثل دھرو اور رگھ وغیرہ اور جو واسطے فتحیابی دشمن کے ہو وہ تامس ہے مثل

انہ بسے کر برترا ایشر کے قتل کرنے کو بھگوت کی آرادھنا کری پھر اُسی بھگتی کی تین قسم بھاگوت مین
कायिक वाचिक मानस
لکھی ہین یکے مانس جو دل سے ہو دوم باچک جو گفتگو سے ہو سوم کایک جو جسم سے ہو پھر وہی
आर्त
چار قسم کی لکھی ہی یکے آرت جو بہ سبب کسی دُکھ کے بھگوت کا آرادھن ہو مثل دروپدی و گج وغیرہ
अर्थार्थी जिज्ञासु
دوم جگیاسو یعنے جویاے عاقبت مثل پریچھیت وغیرہ سوم ارتھارتھی یعنے خواستگار دنیا مثل
ज्ञानी
دھرو وغیرہ چہارم گیانی مثل پرہلاد و سنکادک وغیرہ پھر اُسی بھگتی کی تین قسم اور لکھی ہین ایک وہ جو
خود کرے دوم وہ جو دیگر اشخاص سے ترغیب دیکر کراوے سوم وہ جو دیگر اشخاص کو بھگتی کرتا ہوا
दास्य
دیکھکر خوش ہو پھر اوسی بھگتی کی ۹ قسم بھاگوت مین لکھی ہین شروَن کیرتن سمرن سیوا ارچا بندن داس
श्रवन [illegible] स्मरण कीर्तन [illegible]
سکھا آتم نویدن اور منجملہ ان ۹ قسم کے اکثر اس بھگت مال مین نام و دشٹھا تحریر ہوئی پھر وہی بھگتی
आत्मनिवेदन सख्य
باعتبار بھومکا یعنی درجون کے گیارہ قسم کی ہی درجہ اول ست سنگ بھگتون کا دوم بھگتون کے
शान्त भूमिका श्रद्धा
رحم اور عنایت کے لائق ہوجانا سوم بھگتون کے اعمال پر کہ شانت و رحم وغیرہ ہین سردھا اور
یقین کا کرنا چہارم بھگوت چرترونکو سننا پنجم اوس سُننے ہوئے بھگوت کے سروپ مین محبت کا
پیدا ہونا ششم بھگوت کے سروپ کو کہ وہ کیا ہی اور کیا ہی اور اپنے سروپ کو کہ یہ جیو یعنے روح
अद्वैतवादी यथार्थ
کیا ہی جتھارتھ جان لینا اور اس درجہ کو ادویت بادی گیان کہتے ہین ہفتم اس بھگوت کے
سروپ مین محبت کا زیادہ ہونا ہشتم بھگوت کی روشنی کا روز بروز دلمین ازیاد ہونا نہم رحم اور
सर्वज्ञाता
ازمہ سو صاف وغیرہ عادات جو بھگوت مین ہین اُنکا آنا شروع ہونا دہم ایشرتا او سرب اگیتا ہمہ دانی
وغیرہ ایشر کے دھرم یعنے عادات بالکل اوس شخص مین آجانے یازدہم اوس شخص کو جسقدر محبت
اپنے جسم مین ہی اوسیقدر بھگوت مین نزلزل کہ کسیوقت طبع اُس بھگوت روپ کی جنبون سے علیحدہ
दान
نہ ہوجاتی پھر وہی بھگتی دان وغیرہ کی تفریق سے درجہ بدرجہ زیادہ ہوتی ہوئی تین قسم کی ہے
واضح ہو کہ یہ سب قسم ایک بھگتی کے اسواسطے ہین کہ جس جس قسم سے منجملہ اقسام بالا بھگتون کی
طبیعت رجوع ہوئی وہ ایک قسم ہوگئی جس طرح اودھو نے بھگوت سے پوچھا کہ مہاراج تتو یعنے
محسوسات کو کوئی چوبیس کوئی سترہ کوئی سولہ کوئی تین کوئی پانچ کوئی آٹھ کوئی سات کہتا ہی وجہ اختلاف
کی کیا ہی بھگوت نے فرمایا کہ حقیقت مین کچھ اختلاف نہین اصل یہ بات ہی کہ جس کسی نے ایک حواس کو
شامل دوسرے حواس کے سمجھ لیا اوسکے حساب مین تو کم اور جس کسی نے جدا جدا سمجھا اوسکے حساب مین
زیادہ ہین مثلاً جس کسی نے ایشر یا جیو کو علیحدہ علیحدہ سمجھا اوسکے حساب مین تین ہین اور جس کسی نے
माया [illegible]
مایا کو بھگوت کی خواہش جانی اُسکے حساب مین دو ہین اور جس کسی نے اون برنجہ تتو اور اہنکار
अहंकार

۵ جیون کا یتون ۲ ۵ بحث کنندگان وحدیث ۳ ۵ دیکھنا خواہ تصور کرنا ۴ ۵ بدھ تتو اور اہنکار منجملہ محسوسات پانچ عنصر اصل ہین

اور ہر پنچ عنصر کو ازدیاد کیا اوسکے حساب مین دخل ہین اور علی ہذا القیاس تا چھتیس ۳۶ نوبت پہونچی ہی
اصل بنیاد ایک بھگوت ہی دوسری تمثیل اور ہی کہ کسی نے درخت برگد کی ابتدا سے دو شاخ دیکھکر
دو شاخ والا بیان کیا پھر دوسرے نے اون شاخون مین اور شاخ دیکھی اوسنے چار یا زیادہ شاخ والا
بیان کر دیا حقیقت مین درخت برگد ایک ہی اسیطرح بھگتی ایک ہی وہ ہی موافق رجوعات طبع بھگتان کے
چند قسم کی معلوم ہوتی ہی اور خلاصہ سب کا یہ ہی کہ کوئی شخص کسی طور سے اور کسی فائدہ کے واسطے اور
کسی قاعدہ سے بھگوت آرادھن کرے (आराधन) انراگ (अनुराग) یعنی عشق کا ہونا ضروری ہی جب تک وہ عشق انتہا کے
درجہ کو نہین پہونچا تب تک سادھن (साधन) روپ ہی اور جب وہ استھائی (स्थायी) بھاو یعنے مستقل درجہ کو پہونچگیا
وہ ہی پھل (फल) یعنے ثمر ہی اور وہ مستقل بھاو کسی اور چیز کا سادھن نہین جیون (जीवन) مکت (मुक्त) اوسی کو کہتے ہین اور
مفصل حال مکتی کا اپنے موقع پر خاتمہ کتاب مین درج ہوگا

## بھگوت بھگتون کی مہما

اب اون بھگوت بھگتون کو کہ اوس بھگتی مصرحۂ بالا کے عمل کرنے والے ہوئے یا آیندہ ہونگے اور
اب ہین بھگوت روپ جانکر ڈنڈوت کرتا ہون اگرچہ سادھ سیوا انشٹھا مین کچھ ذکر انکا تحریر ہوچکا
لیکن بیان بھی واسطے منگلاچرن (मंगलाचरण) اوس پوتھی کے پرتاپ (प्रताप) انکا تھوڑا سا لکھتا ہون بھاگوت مین
لکھا ہی کہ جنکے سمرن (याद) کرنے سے لوگ مع خاندان کے پاک ہوجاتے ہین اونکے درشن اور ملاقات اور
خدمت کرنے کا کیا کہنا ہی پھر بھاگوت کے ایکادس اسکند مین درج ہی کہ ڈوبتے اچھلتے کو سنسار سمدر
مین بھگوت بھگت مثل کشتی کے ہین پھر بھگوت نے بھاگوت مین فرمایا ہی کہ مین بھگتون کے اختیار
مین ہون اور بھگت خود مختار ہین پدم پوران مین بھگوت کا قول ہی کہ جو میرے بھگتون کے بھگت ہین
وہ میرے ہی بھگت ہین گسائین تلسی داس جیو نے جو یہ چوپائی بدھ ہر کہب کو بدبانی + کہت سادھ مہما
سکچانی پر لکھی ہی اوسکے معنی چند ہین منجملہ اونکے یہ بھی ہین کہ آدمی کو بھگتون کے ست سنگ سے برہا بشن
مہیش کا درجہ حاصل ہوتا ہی اسواسطے انکی بانی سکچانی ہی کہ ہم اور ہمارے مالک ساختہ پرداختہ بھگوت
بھگتون کے ہین ہم کیا انکی مہما بیان کرین خوب جو غور سے نگاہ کیجاتی ہی تو جس کسیکو جو درجہ نصیب ہوا
وہ بھگوت بھگتون کے ست سنگ سے ہوا ایک دفعہ ہمدگر بسوامتر اور برہت رکھیشر کے بحث ہوئی کہ
بسوامتر جی تپ کو بڑا کہتے تھے اور برہت رکھیشر ست سنگ کو بڑا قرار دیتے فیصلہ شیش جی نے فرمایا کہ برابر
ہی کوئی تم دونون مین سے زمین کو اپنے پر رکھ لو بسوامتر جی نے کئی لاکھ برس بلکہ تمام عمر کی تپ کا
پھل لگایا زمین نہ ٹھہری برہت رکھیشر نے ایک لحظہ ست سنگ کا پھل دیا کہ زمین ٹھہر گئی اور انہین کی نصافی

ہوگیا ہے ستسنگ مدمنگل مولا ٭ سوئی پھل سدھ سب سادھن پھولا ٭ یعنی ستسنگ خوشی اور
آنند کا درخت ہی اور وہی یعنی ستسنگ کا ہی ہونا ثمرہ ہی اور سب سادھن پھول ہین اور یہ بھی معنی ہین کہ
بکتی ثمرہ ہی اور سب سادھن پھول ہین اب غور کرنا چاہیے کہ بھگوت بھگتون کو کسقدر بزرگی ہوگی کہ جنکے
ستسنگ کی یہ مہما ہی اور خیال کرنا چاہیے کہ بھگوت کو سب موجودات اپنا مالک تصور کرکے پرستش کرتی ہی
اور بھگت کیسے ہین کہ وہ ہی بھگوت اُنکے قابو مین ہوکر خود خدمت اونکی کرتا ہی اور ذکر ہی کہ ایک
شاعر نے چاہا کہ جو سب سے بزرگ ہو اوسکی تعریف تصنیف کرون زمین کو سب سے بڑا جانا اور اس سے
بزرگ شیش کو اور شیش سے شیوجی کو اور شیو سے برہما کو اور برہما سے بزرگ بھگوت کو پھر جو سب سے جا
تو بھگوت سے زیادہ بھگت جانے کہ جنھون نے بھگوت کو بھی زبردستی سے اپنے قابو مین کرلیا ہی اور
اپنے دل سے باہر نہین جانے دیتے غرض بھگوت بھگتون کا جو کچھ درجہ ہی اور جو اُنکی بزرگی ہی وہ اندازہ
تحریر و تقریر سے باہر ہے اور اُنمین اور بھگوت مین کچھ فرق نہین ٭

## سبب تالیف

معمول ہی کہ دل آدمی کا کسی وقت خالی از تعلقات ظاہری یا باطنی نہین رہتا جو بھگوت کے بھگت ہین
اُنکا خیال بھگوت کے چرترون مین اور نیک باتون مین رہتا ہی اور اورونکا حسب رغبت طبع سو اس
خاکسار کا دل اکثر خیالات ناقصہ مین رہتا تھا اوسکے واسطے جو سوامین مان گرجی مہاراج سے کہ اس
زمانہ مین غنیمت و اچارج ہین اور سب شاسترون مین اونکو مداخلت اچھی ہی بالخاص ہدایات اور اوپانشد
شاستر کو خوب پڑھا اور سمجھا اور دونون مذہب کے صاحب کمالون سے ستسنگ اور تحقیقات و تھی کرکے
صفائی بہم پہونچائی جو علاج پوچھا تو فرمایا کہ پوتھیون کا ٹیکا یعنے شرح کرنی چاہیے حسب ارشاد اُنکے جو ارادہ
شرح کا کیا تو وہ مادہ اپنے مین نہ دیکھا کہ شرح سنسکرت پوتھی کی لکھون کسواسطے کہ سب علمون سے بے بہرہ
ہون لیکن ترجمہ کرنا کسی پوتھی بھاشا کا مناسب سمجھا اور بعد غور واسطے ترجمہ پوتھی بھگت مال کے سری
رگھنندن سوامین نے دلکو ہدایت فرمائی اس پوتھی کے ترجمے کے دو تین سبب ہین اول یہ کہ چند ترجمہ
فارسی کہ جسکا ذکر آئندہ ہوگا موجود ہین اور اصل بھگت مال اور اسکی شرح مصنفہ سوامین پریا داس جی کی
سریع الفہم ہی اُنکے موافق اردو مین ترجمہ لکھدینا آسان سمجھا بقول گسائین تلسی داس جی دوہرہ ات اپار جی
سرت برجو برپ سیت کرا نہہ ٭ چڑہ پپیلکا پرم لگھ بن سرم پار ہو جانہہ ٭ دوم ہدایت معرفت کا اور بھگتی کے شرح
اور اس بھگت مال مین بیان بھگتی کا مفصل ہی سوم اس پوتھی مین بھگوت بھگتون کا بیان ہی کہ اونکی بدولت
بھگوت اور بھگتی دونون حاصل ہوتی ہین بھاگوت مین لکھا ہی کہ بھگوت چرترون کا بیان کرنا واجب ہی ورنہ

سله نا پیدا کنار کسی ندی بزرگ کا جو راجہ پل کو دیتے ہین پر چڑھ کر چیونٹی بھی بلا تکلف پار جاتی ہی ۱۲۵

بھگوت بھگتون کے چرترون کا اور راماین مین لکھا ہی بہوتیرے مین کچھ اس بہواسا ۂ رام تین ادھک رام کے داسا ۂ اسواسطے بھگوت بھگتون کا چرتر لکھنا سب سے بہتر جانا

## حال مصنف اصل بھگت مال و مترجمان آن

نارائن داس عرف نابھاجی مصنف اصل بھگت مال کے ہوے ہنومان نبس مین انکا جنم ہوا ہنومان نبس کا یہ حال ہی کہ تلنگ دیس دکھن مین متصل گوداوری سمت شمال رام بھدراچل ایک پہاڑ ہی وہان سری رگھنندن سوامین نے وقت تشریف بری ڈنڈک بن[١٢] کے چندے قیام فرمایا تھا اور وہ مقام اب بھی بڑا پرتاپی ہی وہان رام داس نامی برہمن مہاراشٹر ہنومان جی کا انس اوتار ہوے چنانچہ چھوٹی سی عمر ہی تھی سری رگھنندن سوامین و پرم بھگت ہو بیٹھے تھے پچاس ہزار اشلوک آریا چھند مین رام چرتر بزبان مرہٹی تصنیف کیا کہ اس ملک مین ازبس مشہور اور معروف ہی اور یہ صنعت اُسمین رکھی کہ اول مین ہر ایک اشلوک کے حرف گایتری کا لکھا جب چوبیس حرف گایتری کے چوبیس اشلوک مین ختم ہوے تب اُسی ترتیب سے آنند تصنیف کرے گویا وہ سب تصنیف انکی گایتری روپ ہی اور ہزار ہا لکھا آدمیون کو سیر رام او پاسنا مین رجوع کیا اور آخر مین بھگوت روپ کو پراپت ہوے اور اُنکے بھائیون کی اولاد بسبب ہنومان اوتار ہونے رام داس جی کے ہنومان نبس مشہور ہی اُن لوگون کو علم موسیقی مین ازبس مہارت ہی راجاؤن کے دربارون مین گانے پر نوکر رہتے ہین ایام خرد سالی سے یہ نابھاجی نابینا تھے جب والد انکا مر گیا اور قحط سال ہوا تو والدہ انکی ایک جنگل مین ڈالکر خود کہین چلی گئی اتفاقاً اُسطرف گذر سوامین کیلہ جی او اگرداس جی کا ہوا اور رحم کرکے پانی انکی آنکھون پر چھڑکا کہ بینا ہوگئے اور پوچھا کہ تو کون ہی نابھاجی نے جواب دیا کہ ایک تو جسم پنج عناصر کا ہی اور دوسری آتما یعنی روح ہی تم کسکو پوچھتے ہو یہ سنکر سوامین اگرداس جی انکو اپنے ساتھ گلتاجی مین کہ علاقہ جیپور متصل امیر واقع ہی لے آئے اور اپنا چیلہ کرکے نارائن داس نام رکھا اور خدمت ٹھاکردوارہ و پاشوئی بشنوونکی تفویض کرکے واسطے کھانے سیت پرشاد یعنی اولش سادھان کے اجازت فرمائی ایک روز سوامین اگرداس جی مانسی پوجن مین مصروف تھے اسوقت انکے ایک سیوک کا جہاز سمندر مین ڈوبنے لگا اُسنے سوامین اگرداس جی کو یاد کیا سوامین جی نے دل اُسطرف کو متوجہ کیا تھا کہ نابھاجی نے جو خدمت مین حاضر تھے عرض کیا کہ مہاراج جہاز بچگیا اور روانہ ہوا آپ پوجا مین مشغول ہون سوامی جی نے فرمایا کہ جو درجہ تمکو ملنا چاہیے تھا وہ حاصل ہوا اب ٹھاکردوارہ او بشنوان کی خدمت سے معاف کیا مناسب ہی کہ جن بھگتونکی بدولت یہ صفائی دل تمکو حاصل ہوئی ہی انکا حال مفصل قلمبند کرو نابھاجی نے عرض کیا کہ کیا تاب اور طاقت ہی جو بھگتونکا حال لکھ سکون کسواسطے کہ بھگوت سے چرترونسے بھگتون کے چرتر اپار ہین سوامین جی نے فرمایا

کہ جس بھگوت اور بھگتون کی کرپا سے یہ درجہ تمکو ملا ہی آپکی بدولت سب بھگتون کا حال بھی خود بخود تمکو معلوم
ہو جاویگا نابھاجی نے اپنے گرو کے ارشاد کو تسلیم کر کے بھاشا مین کہ اکثر چھپے چھند ہین بھگتون کا نام اور انکے
چرتر لکھکر بھگت مال نام رکھا یعنی بھگوت بھگت جو جواہر ہین انکی یہ مالا ہی اور دیگر مالاؤن سے فضیلت اس
مالا کو اسواسطے ہی کہ مالا کا ہونا براے بھگوت بھجن ہی یا براے زیب تن سو دیگر مالاؤن سے یہ دونون مطلب
بدیر حاصل ہوتے ہین اور یہ مالا ایسی ہی کہ جسنے اسکو پہنا اسکے دونون مطلب فی الفور برآمد ہوے یعنے جس
شخص نے ورد اسکے پڑھنے کا رکھا ممکن نہین کہ ایشر کو نہ جانے اور زیب تن اسوجہ سے ہی کہ وہ بزرگ و
مقبول ہر کہ و مہ کا ہوجاتا ہی جسطرح دیگر مالاؤن مین ایک سو آٹھ دانہ ہوتے ہین اسیطرح اس بھگت مال مصنفہ
نابھاجی مین ایک سو آٹھ شعر یعنے چھپے وغیرہ ہین سوامین پریا داس جی نے شرح اسکی بھاشا مین کبت بند
تصنیف کی یہ سوامین مادہ سنپرداے کے بشنو تھے اور پریم و بھجن مین مشہور و معروف سری برندابن مین
رہتے تھے اسکے بعد اول ترجمہ لالہ لعل جی داس صاحب نے سنہ ۱۲۵۸ ہجری مین بعد تحقیق از بشنو داس
نبیرہ سوامین پریا داس شارح کے کیا اور بھگت اورسبی اس ترجمہ کا نام رکھا یہ صاحب رہنے والے کاندلہ کے
تھے اور لچھمن داس نام سے بایام خدمت چکلہ داری وغیرہ نواح متھرا کے انگوست نگ ہوا اور سیوک گادی
ہنت ہرنس جی آپاتنک سری رادھا بلبھ لعل جی کے ہوئے اور گورو سے لعلجی داس نام پایا یہ ترجمہ از بس صاف اور
حسب قاعدہ آپاتنا کے سریع الفہم ہی اور بھگتی اور محبت مصنف کی عبارت ترجمہ سے مثل آفتاب کے روشن
و ظاہر دوسرا ترجمہ اور ایک صاحب نے لکھا لیکن ورق اول و آخر کتاب کے جاتے رہے نام مصنف
معلوم نہین ہوتا عبارت ترجمہ کی منشیانہ ہی اور ایسی بھگوت کی محبت پیدا کرتی ہی کہ خواہ نخواہ طبیعت نرم
ہوجاتی ہی تیسرا ترجمہ لالہ گمانی لال صاحب کایتھ ساکن رہتک نے سمت ۱۹۰۸ مین ختم کیا اور تحقیقات اور
ترجمہ کرنے مین بہت محنت کی کرتا دوا پر بھگت علیحدہ فصل مین اور کلجگ کے علیحدہ فصل مین انتخاب کیے
اور عبارت منشیانہ و رنگین و مفصل ہی اور محبت بھی مترجم کی معلوم ہوتی ہی اب یہ غلامان غلام بارگاہ
سری رگھنندن سوامین اودھ بہاری پوران برجھ سچی انند لچھمن کا تلسی رام ولد لالہ رام پرشاد اگروال
ساکن میرانپور اس اصل بھگت مال اور شرح اور ترجمون کو موافق سمت ۱۹۱۱ مین ماہ پوکھ بدی دوج
ترجمہ شروع کرتا ہی اور در باب انتخاب بھگتان و شرح الفاظ سنسکرت وغیرہ کے برخورداران جانکی داس
و سریرام داس پسران لالہ سالگرام برادر کلان سے کچھ مدد لیگا کہ وہ بھی اس ثواب عظمے مین شامل ہون
اگرچہ بموجب اصل پوتھی و شرح وغیرہ کے بزبان اردو ترجمہ لکھدینے مین چندان محنت نہ تھی لیکن منظور یہ ہوا
کہ علاوہ از حال بھگتان مندرجہ پوتھی ہاے مذکورہ کے جو ضروری قواعد طریق بھگتی کے ہین وہ بھی مندرج

اس نسخہ کے ہو جاوین اور جو لوگ نا واقف ہین انکو اپنے دھرم و اصول سے واقفیت حاصل ہو اسواسطے اسکی
تحریر و تلاش مین بہت فکر کرنا پڑا تاکہ کوئی امر خلاف شاستر اور قاعدہ کے تحریر نہو جاوے اور جو حال خاکسار کو
معلوم نہ تھا اُسکو شاستر کے موافق حسب ہدایت پنڈتان و اوپاسکان کے فراہم کیا لیکن بخوف طوالت سب
مندرج نکرسکا بلکہ جو قول بید سُرتی اور پُرانون کے جمع کیے تھے انکا کسی مقام پر ترجمہ اور کسی جگہ مطلب لکھدیا اور
چوبیس نشٹھا مقرر کرکے اکثر وہ قاعدے اُن نشٹھاؤن مین اور نیز کیتھا سے بھگتون مین تحریر کیے جو بھگت
جس نشٹھا مین مندرج کرنا مناسب جانا اُس نشٹھا مین درج کیا اور وقت اندراج و انتخاب مراتب ذیل پر نگاہ ہوئی
اول سنپردا بھگت یہ دوم اعتقاد یہ کہ جس نشٹھا کے سبب سے کمالیت اُس بھگت کو ہوئی سوم بعد کمالیت
جس نشٹھا کی طرف طبیعت بھگت کی رجوع رہی چہارم بعض بھگت کا نام اُس نشٹھا مین درج ہوا کہ جس نشٹھا کے
متعلق کیتھا اُس بھگت کی مندرج پوران اور بھگت مال کے ہے بیشک و بلا تکلف عبارت اس ترجمہ کی سطح
قاعدہ شاعری و فصاحت و بلاغت وغیرہ سے خالی و عاری ہے اور ایسی نہین کہ لائق پسند دانایان علوم
و واقفین محاورہ کے ہووے بلکہ صدہا جگہ خود دیدہ و دانستہ محاورہ غلط کردیا لیکن چونکہ بھگوت اور بھگتونکے
چرتر اور نما بھگتی کی اسمین مندرج ہوئی ہے و نیز اشخاص نیک بسبب اپنی نیکی کے برے کو بھی بھلا سمجھ لیتے ہین
اسواسطے امید ہوتی ہے کہ مقبول اچھے لوگون کے ہووے اور ہرگز مجھ سے اپنے گناہون پر جسکا حساب جراح اور
چترگپت بھی نہین کرسکتے نگاہ کرنی نچاہیے صرف یہ اعتقاد و تسکین کافی ہے کہ اگر ست سنگ نہ ہوا بید او شاستر نے
سچ لکھی ہے تو اس کلام اور ترجمہ کو بھگوت اور بھگتون کے نام و چرترون کا ست سنگ ہوا ہے پس کیا شک آسکے
اسباب مین بھگوت بھگتون کا ہوگا بھاگوت مین لکھا ہے کہ جو تصنیف نادان و نالائق شاعر کی خالی از قواعد
شاعری ہووے لیکن بھگوت کے نام اور چرتر کا اسمین بیان ہو تو بھگوت بھگت کہ مثل ہنس کے ہین اُسکو
مثل مان سروور کے جانکر اسمین قیام فرماتے ہین اور گسائین تلسی داس جی کا قول ہے + سب گن رہت کوکب
کرت بانی + رام نام جس انکت جانی + سادہ رکھ ہین سُن ہین بدہ تاہی + مدھکر سرس سنت گن گراہی + معنی
اسکے حسب قول بھاگوت کے یہ ہین کہ گو سب ہنرون سے خالی ناقص شاعر کی تصنیف کا کلام ہے لیکن رام نام
کے چرترون سے منقش جانکر تعظیم کرتے ہین اور سُنتے ہین عاقل تسپر کیونکہ بھنور کے موافق سنت ہنر قبول
کرتے ہین سہو اور خطا کا ذکر ضرور نہین کہ مجسم سہو اور خطا ہون مجھسا گنہگار نہ کوئی آجتک ہوا نہ ہے نہ ہوگا
دست بستہ کمال منت و الحاح سے گذارش بخدمت ناظرین کے یہ ہے کہ بصورت پسند واسطے اپنے فائدے کے
و بصورت ناپسند واسطے تفقد اور نہ سہی میری نا واقفیت و نا دانستگی کے پڑھنے سے دریغ نفرمائین جسقدر کسی شاعر کو
تلاش مضمون تازہ و باریک کی رہتی ہے اسیقدر تلاش اس بات کی خاکسار کو ہے کہ سریع الفہم ہو نام اس ترجمہ کا

بھگت مال بردین بصلاح و وتّہ کس بھگتان اور پنڈتان کے تجویز ہوا پردین کے معنی جلا دہندہ یا روشن کنندہ کے ہین بر جو بردار مہربان رام داس اور بعض اصحاب نے جو تاریخ تصنیف کری آخر مین مندرج ہونگی چوبیس نشٹھا جو بھگوت کے دل کو ہدایت فرما کر مقرر کرائی تو یہ وجہ معلوم ہوتی ہی کہ جسطرح بر مہانا چوبیس تتو سے بنا ہی یا بھگوت نے جسطرح واسطے اُدھار جگت کے چوبیس اوتار دھارن کرے اسیطرح واسطے مغفرت و مکتی کے یہ چوبیس نشٹھا ہین نشٹھا اول در تعریف دھرم و کرم و بیان حالات ہفت آیا شکان این نشٹھا دوم بھاگوت دھرم یعنی چار کی نشٹھا یعنی رواج رہندگان بھگوت بھگتی مشتمل کتھا بست بھگت سوم سادھ سیوا و ست سنگ مشتمل کتھا سی بھگت چہارم سرون نشٹھا مشتمل کتھا چار بھگت پنجم کیرتن نشٹھا مشتمل کتھا پانزدہ بھگت ششم بھیکھ نشٹھا مشتمل کتھا ہشت بھگت ہفتم گورو نشٹھا مشتمل کتھا یازدہ بھگت ہشتم پرتما وار چا نشٹھا مشتمل کتھا پانزدہ بھگت نہم لیلا نوکرن یعنی راس و رام لیلا وغیرہ مشتمل کتھا شش بھگت دہم دیا و اہنسا مشتمل کتھا شش بھگت یازدہم برت نشٹھا مشتمل کتھا دہ بھگت دوازدہم پرشاد نشٹھا مشتمل کتھا چار بھگت سیزدہم دھام نشٹھا مشتمل کتھا ہشت بھگت چہاردہم نام نشٹھا مشتمل پنج بھگت پانزدہم گیان نشٹھا مشتمل کتھا دوازدہ بھگت شانزدہم براگ و شانت نشٹھا مشتمل کتھا چاردہ بھگت ہفتدہم سیوا نشٹھا مشتمل کتھا دہ بھگت ہیجدہم سوہارد نشٹھا مشتمل کتھا شش بھگت نوزدہم سنگار و مادھرج نشٹھا مشتمل کتھا بست بھگت بستم داتسل نشٹھا مشتمل کتھا نہ بھگت بست یکم داس نشٹھا مشتمل کتھا شانزدہ بھگت بست و دوم سکھیہ نشٹھا مشتمل کتھا پنج بھگت بست سوم سرناگتی خواہ آتم نویدن مشتمل کتھا دہ بھگت بست چہارم پریم نشٹھا مشتمل کتھا شانزدہ بھگت

## مہاو تعریف بھگت مال کی

مہاو بزرگی سری بھگت مال کی احاطہ تحریر و تقریر سے باہر ہی اس لوک و پرلوک کی کامیابی کو مثل کلپ برکھ و کام دھین کے ہی جو شخص ہمیشہ اسکو پڑھتے ہین ممکن نہین کہ بھگوت بھگتی انکو نہو جاوے اور اگر واسطے کسی خواہش دنیا کے پڑھتے ہین تو وہ بھی بہت جلد حاصل ہوتی ہی کہ اکثر اشخاص و نیز اس خاکسار کو بارہا تجربہ ہوا جسقدر تیرتھون کے اشنان اور دان وغیرہ سے ثواب حاصل ہوتا ہی اس سے دہ چند اس بھگت مال کے پڑھنے سے ملتا ہی دنیا مین تین قسم کے آدمی ہین یکے بکت دوم سادھک سوم بشئی سو بکت یعنی وارستگان اور سادھک یعنی سالکان کو تو یہ پوتھی جان سے زیادہ ترعزیز ہی کہ انکا مطلب بخوبی نکلتا ہی اور بشئی یعنی ہوسان لہٰذا دنیا کو اسواسطے مفید ہی کہ مراد دنیا وی اسکے پڑھنے سے حاصل ہوتے ہین اور بالیقین کہ بھگوت کی طرف بھی طبیعت لگ جاوے و علاوہ ازان حکایات عجیب و غریب مفصل مندرج

عشق و ہجر و وصال و رس و سرنگار کے درج ہوئے ہین گو وہ متعلق بھگوت عشق سے ہین لیکن قاعدے
عشق حقیقی و مجازی کے یکسان ہین اسواسطے وے لوگ اُن قواعد کو متعلق بہ عشق مجازی کے سمجھکر قواعد
ومدارج سے واقف ہونگے اور حظ اُٹھاوینگے غرض ہر سہ قسم کے لوگون کو مفید و فرحت بخش ہی اور کیون نہو
کہ بھگوت کو شل اپنے بھگتون کے عزیز و دلچسپ ہی کہ خود سنتے ہین ایک بشنو گورو جن داس نامی ساکن
کامان سرزمین برج کے شہر جیپور مین وارد ہوئے پوجاری مندر سری گوبند دیو جی نے کہ نام انکا راودھان
تھا کتھا بھگت مال کی بشنو موصوف سے سنی شروع کی ہنوز کتھا ختم نہین ہوئی تھی کہ طرف سانبھر کے (نام ملک)
چلے گئے اور جب واپس آئے تو لوگون سے پوچھا کہ کہان تک کتھا ہو چکی تھی کوئی نہ بتا سکا اور سری
گوبند دیو جی نے نشان دیا کہ فلان بھگت تک کتھا ہو چکی تھی اس سے ثابت ہو گیا کہ خود بھگوت اس بھگت مال کو
سنتے ہین دوسرا تذکرہ ہی کہ سوامین پریا داس جی شارح اصل بھگت مال کے قصبہ ہوڈل مین کہ برج سے بیس کوس ہی
تشریف لیگئے اور بعد اس مہنت (سرغنہ) ٹھاکر دوارہ کو کتھا سنائی اتفاقاً مندر مین چوری ہو گئی اور اشخاص لی الذہن
نے نسبت کتھا کے اس چوری ہونے کو تعبیر کیا لیکن مہنت موصوف کو کچھ خیال نہوا اور سوامین پریا داس جی سے
واسطے کتھا کہنے کے کہا سوامین جی نے فرمایا کہ سرتیا (سامع کنندہ) اس کتھا کے خود بھگوت ہین جب تک سنگھاسن بھگوت کا
واپس نہ آویگا تب تک کتھا بند رہیگی غرض کتھا بند رہی اور سب لوگ ٹھاکر دوارہ کے اُس روز مہاجرت بھگوت سے
بے خور و خواب رہے جب رات ہوئی تو بھگوت نے اُن چورون کو ایسا خوف دیا کہ صبح کو سنگھاسن (सिंहासन) بھگوت کا سر پر
رکھکر مع اسباب مہنت جی کی خدمت مین حاضر ہوئے سب کو سری بھگت مال پر اعتقاد ہوا اور خالی الذہن لوگون کے
منہ مین خاک پڑی اور کتھا شروع ہوئی یہ بات بعید از قیاس نہین کسواسطے کہ جس حالت مین خود بدولت واسطے
سہارے بھگتون کے سنچدانند دھام کو چھوڑ کر چلے آتے ہین اور طرح طرح کے اوتار دھارن کرتے ہین تو کیا بعید ہی اب دو ایک
بات وہ تحریر ہوتی ہین کہ جنکے مقاصد صرف پوتھی کے اعتقاد سے حاصل ہوئے سمیر دیو برہمن (निवासी) ساکن کونڈینہ لیے
دریاے نربدا نے گلتا جی مین بشوق تمام کتھا بھگت مال کی سنی اور پوتھی کی نقل لیکر گھر کو روانہ ہوا راستہ مین
غارتگرون نے قتل کیا اور پوتھی مع اسباب کے لے گئے چونکہ یہ پوتھی جہان رہتی ہی سیاہی دل کی دور کردیتی ہی
اسواسطے چورون کو افسوس اپنی حرکت کا ہوا اور سری بھگت مال نے بصورت خوفناک خواب مین ہدایت
فرمائی کہ نعش سمیر دیو کو اسکے گھر پہونچادو اور پوتھی کو اسکے سر پہ رکھو کہ زندہ ہو جائیگا چورون نے اُسی کے
موافق عمل کیا اور وارثان مقتول کے ہاتھ سے پوتھی سر پر سمیر دیو کے رکھوائی کہ فوراً زندہ ہو گیا گویا
خواب مین تھا اس حال کو دیکھکر سب کو تعجب ہوا اور بھگت مال کے معتقد ہو کر بھگوت سرن ہوئے
اور بشنو ہو کر کرتارتھ ہو گئے اسی طرح ایک تاجر نے اس پوتھی کی کتھا سوامین پریا داس جی سے سنی

اور اعتقاد کرکے پوتھی کی نقل لیگیا کچھ عرصہ بعد موت اُسکی آپہونچی اور بحالت نزع بخوف جم دوتان کے اپنے وارثان کو کہاکہ میرے سینے پر پوتھی کو رکھدو ہنوز پوتھی نہ آئی تھی کہ جان اُسکی نکل گئی اور وارثان نے بعد مرگ بھی پوتھی اسکے سینے پر رکھی اُسکے پرتاپ سے جمدوت تو فوراً بھاگ گئے اور تاجر مذکور اُٹھ بیٹھا اور کہنے لگا کہ جمدوت تو جم لوک کو لیے جاتے تھے بھگوت بھگتوں نے چھڑایا ہی اب مین بکنیٹھ کو جاتا ہون اور وصیت کرتا ہون کہ جو میری اولاد مین ہو اس پوتھی کو پڑھتا اور سُنتا رہے اور بروقت مرگ اپنی چھاتی پر رکھے یہ کہکر پرم دھام کو گیا اور اُسکی اولاد مین اب تک وہ دستور وصیت کردہ جاری ہی لالہ گمانی لال صاحب مترجم ثالث اپنا حال لکھتے ہین کہ ایک بیٹا انکو کمال آرزو تمنا سے نصیب ہوا بیماری ام الصبیان کی اُسکو رہتی تھی ایک روز لالہ موصوف ترجمہ مین مصروف تھے کہ آواز گریہ وزاری کی گھر مین سے آئی اٹھکر اندر گئے دیکھا کہ لڑکا بیہوش وحواس زمین پر پڑا ہی اور والدہ اُسکی روتی ہی اُسنے شدت غم سے کلمات غصہ آمیز کہے اور نسبت پوتھی کے بھی ایک لفظ ثقیل زبان پر آیا چونکہ لالہ موصوف کو اعتقاد کامل اس پوتھی پر تھا اسواسطے کلمہ ثقیل کو برداشت نکر سکے اور کہا کہ پوتھی کو اس لڑکے کے سر پر رکھکر دیکھلو کہ بھگوت بھگتونکا اور اس پوتھی کا کیا پرتاپ ہی اُسنے پوتھی جو طفل کے سینے پر رکھی گویا جان بدن مین ڈالدی کہ فی الفور لڑکا اُٹھ بیٹھا اور پھر بیماری اسکو نہوئی الغرض جو کچھ مہاو پرتاپ وبزرگی اس پوتھی کی لکھی جاوے وہ کم ہی اور ہرگز جای تعجب کی نہین کسواسطے کہ جس حالت مین اس پوتھی کی کرپا سے سنسار یعنی آواگون کے دُکھ دور ہوجاتے ہین تو دیگر صعوبات دنیاوی کی کیا حقیقت ہی

## بیان رس بھید
रसभेद

اگرچہ دیباچہ ختم ہوگیا لیکن جو چونتیس نشٹھا تحریر ہونگے وے متعلق رسون کے ہین اور اصل بھگت مال مین پانچ رس متعلق بھگتی کے لکھتے ہین لیکن اصل یا کسی شرح مین کچھ صورت اور اصلیت رسون کی مندرج نہین سو بعد تحقیق لکھتا ہون واضح ہو کہ بنیاد رسون کی بید شرتی ہی रसावेशः یعنی ایشر پرتما رس روپ ہی صورت ومعنی رس کے یہ ہین کہ ایکاگرچت کی برتی یعنے یک سودل کی توجہ جس آنند سروپ کے مزے کو چکھکر محو ہوجاوے یعنے سچدانند گھن پربرہم اپنے سوامین کا جو تصور یہ سروپ ہو اس مین وہ توجہ مستقل ہوجاوے وہ رس ہی پھر اُسی کی دوسری شرح ہی کہ جو سروپ بھگوت کا سرنگار یا تیل یا سکھا وغیرہ رسون کے سامان سے کہ وہ سامان مفصل بموقع خود تحریر ہونگے سالک کے دل مین نمود ہو اُس سروپ مین دل کی توجہ مستقل ہوجاوے اُسکو رس کہتے ہین اور بعض شارحان رس بھید نے

اُس سروپ نمودار شدہ کا نام بھاؤ لکھا اور اُس بھاؤ مین توجہ دل کا مستقل ہونا رس قرار دیا سو وہ رس ایک
اور بیاپک پورن برہم سچدانند گھن ہی سامان جو اُسکے نمودار ہونے کے علیحدہ علیحدہ ہین اسواسطے جدا
جدا نام ہوئے حقیقت مین وہ رس ایک اور بیاپک ہی جسطرح ایک مٹی سے چند قسم کے کوزے جدا جدا
نام اور صورت کے ہوتے ہین لیکن مٹی سب مین ایک اور بیاپک ہی و علیٰ ہذا القیاس پانی مین جیسا رنگ
ملایا جاوے ویسا ہی معلوم ہونے لگتا ہی لیکن پانی چند رنگ اور چند قسم کا نہین اسیطرح وہ رس جس جگہ
حسن و آرایش و ناز و ادا وغیرہ کے سامان سے ظاہر ہوا اسکو سرنگار کہتے ہین اور جہان شجاعت و طاقت
و صلاح و اومنگ وغیرہ کے سامان سے ظاہر ہوا اسکو بیر رس و علیٰ ہذا القیاس دیگر سامان باتسل وغیرہ
وغیرہ کی جدا جدا و مختلف باہمہ گر ہین غرض رس ایک ہی سامان مختلف کے سبب سے علیحدہ علیحدہ
نام ہوئے اب ایک اعتراض یہ لازم آیا کہ پہلے تو دل کے مستقل توجہ کو رس لکھا اور پھر رس کو بیاپک
سچدانند ایشر بیان کیا دونون مین درست کیا ہی سو واضح ہو کہ رس بھگوت روپ بیاپک ہی دل کے
مستقل توجہ کو جو رس لکھا تو سبب یہ ہی کہ جسطرح کہنے مین آتا ہی کہ غذا کیا ہی ایک زندگی ہی سو حقیقت مین
وہ غذا زندگی نہین زندگی کا سامان قوی ہی اسیطرح وہ مستقل توجہ سامان قوی رس کا ہی اور اُسکو ہی رس
کہا جاتا ہی رسون کی تعداد مین باہم گر شاسترون کے اختلاف ہی سرنگار آپاشک کہتے ہین کہ آنند صرف
سرنگار سے حاصل ہوتا ہی دیگر رس ناحق ہین جواب یہ ہی کہ اگر وصول آنند کا صرف سرنگار ہو تو شیر و پلنگ و
اور ہاتھی وغیرہ کی لڑائی دیکھنے و دیگر ایسے امور سے کہ جنکا سرنگار سے تعلق نہین آنند ہونا نچاہیے کو رس
شاستر والے آٹھ رس کہتے ہین شانت رس بیان نہین کرتے ہین اوپنشد شاستر والے شانت رس
بیان کرتے ہین دیگر رس اُسکی فرع بتلاتے ہین شانت شاستر والے کہ وہ شاستر عشق اور شاعری اور
رس بھید وغیرہ کا ہی ۹ رس ہین تفصیل سرنگار ہاسہ کرونا رودر بیر بھیانک
بیبھتس ادبھت شانت کہتے ہین بھگوت آپاشک کسی کا نسخ نہین کرتے لیکن
آپاشنا کے کام آمد منجملہ ۹ رس مرقومہ بالا کے دو رس یعنی سرنگار دوم شانت اور تین رس علاوہ ازان
یعنی سکھ و داس باتسل کل پانچ رس قبول کرتے ہین اگرچہ سب رسون سے بھگوت کا چنتون ہو سکتا ہی
کہ بھگوت سب رسون مین بیاپک ہی لیکن آپاشنا والون نے جو پانچ رس قبول کرے تو وجہ یہ ہی کہ ان
پانچون رسون کو بھگوت کی جلد اور بالضرور حاصل ہو جانے مین خصوصیت ہی دیگر رسون سے بمقدار
جلد بھگوت کا حصول نہین بلکہ بعض منجملہ ہر ۹ رس مرقومہ بالا سے مثل ہنکر و بیبھتس کے ایسے ہین
کہ کوئی طالب اُن رسون کے ذریعہ سے آپاشنا نہین کرتا ہرن کتب وداون کنس وغیرہ کو جو اس رس کے

روپ سے بھگوت سنے منفرت اور کمتی عنایت فرمائی اسواسطے رسون مین شمار ہوے غرض آیا شناکے متعلق پانچ رس ہین اور اس ترجمہ مین وہ پانچون رس بنام ونشمہا لکھے جاوینگے باقی نشمہا اون رسون کا ضمیمہ ہین اور کوئی شخص کسی بھاو اور کسیطرح اور کسی اعتقاد اور کسی قاعدہ اور نشمہا سے بھگوت ارادھن کرے رس سے خالی نہین اب جو بات کہ شامل اور متعلق سب رسون کے ہین وہ تو یہان تحریر ہوتے ہین اور جو خاص رسون کے تعلق ہین وہ اپنے موقع پر تحریر ہونگے لیکن اسواسطے سریع الفہمی کے تمثیلات سرنگار رس کی بیان لکھی جاوینگی واضح ہو کہ رس مرقومہ بالا چار سامان سے ظاہر ہوتا ہی یکم विभाव بھاو دوم अनुभाव انوبھاو سوم सात्विक ساتوک چہارم व्यभिचारी بیبھچاری بھاو اسکو کہتے ہین کہ جو باعث وموجب ظاہر ہونے رس کا ہو اسکی دو قسم ہین یکے आलंबन آلنبن سو دو نوع کا ہی اولاً आश्रयालंबन آشریالنبن یعنے رس کے رہنے کا یا عود کا مقام سو وہ تصور کرنے والا یعنے بھگت وعاشق ہو ثانی वि‍षयालंबन بشیالنبن یعنی مجسم رس مذکور کہ جسکا تصور کیا جاوے یعنے بھگوت ومعشوق قسم دوم उद्दीपन اودیپن چار طرحکا ہی اول गुण گن یعنی حسن وخوبصورتی ونوجوانی دلپذیر خواہ بالک روپ وخوش گفتاری واخلاق وغیرہ دوم चेष्टा چیشٹا یعنی آب وتاب وناز وادا ونازکی وغیرہ سوم अलंकार النکار یعنی لباس وزیور وآرایش وغیرہ چہارم तटस्थ تٹستھ یعنے عطر پھول پان وغیرہ بھاو کی شرح ہو چکی ہو دوسرا سامان انوبھاو وہ ہی کہ عاشق ومعشوق کے یکجا ہونے سے جو بات ظہور مین آوین اور اس سبب سے رس نمودار ہو مثلاً باہم گرملنا گلباہین بیٹھنا کھیلنا ایک بستر پر لیٹنا ہنسی قہقہہ بوس وکنار وغیرہ اب باقی رہے سامان سوم وچہارم یعنی ساتوک وبیبھچاری انکا حال یہ ہی کہ متقدمین نے ان دونون کو حالت متزلزل عاشق کی سمجھکر صرف بیبھچاری ایک نام لکھا ساتوک کا مطلق ذکر نہین چنانچہ بھرت رکھیشر نے صرف بیبھچاری لکھا ہی لیکن متاخرین نے یہ باریکی نکالی کہ جو ایک حالت سب رسون مین برابر عمل رکھتی ہو اسکا نام ساتوک ہی اور جو حالت کہ ایک رس مین عمل کرتی ہی اور دوسرے رس مین عمل نہین کرتی وہ بیبھچاری ہی کہ دنش وکیب وغیرہ رس بھید کے شاستر مین ساتوک وبیبھچاری علیحدہ علیحدہ لکھی ہین سو ساتوک اسکو کہتے ہین کہ معشوق گویا معشوق کی جانب سے راحت ورنج کے پہونچنے سے دل کی توجہ کو ایک حالت عائد ہو کر ظاہر کو حالت اصلی سے متغیر کردیوے سو وہ حالت آٹھ ہین اور واضح رہے کہ جسطرح سامان اول ودوم یعنے بھاو وانوبھاو سب رسون کے جدا جدا ہین اسطرح یہ ساتوک یعنی سامان سوم سب رسون کے جدا جدا نہین یکسان عمل سب رسون مین ہی اول حالت کا نام स्तंभ استنبھ ہی یعنی جیون کا نیون ہجانا دوم प्रलय پرلی یعنے غش سوم रोमांच رومانچ یعنی جسم پر بال کھڑے ہوجانے چہارم स्वेद سوید یعنی عرق آجانا پنجم वैवर्ण्य برن یعنی

رنگ چہرہ کا متغیر ہونا ششم कम्प کمپ یعنے لرزہ ہفتم अश्रु آنسو یعنی آنسو ہشتم स्वरभंग سربھنگ یعنی آواز مین
تغیر کا ہوجانا اور یہ بھی واضح رہے کہ یہ آٹھوین حالت اور ایک حالت مرن یعنی موت کی کہ منجملہ بھچاری کے
لکھی جاویگی بحالت نہایت خوشی و نہایت غم یا ہجر یا وصال دونون صورت مین یکسان و برابر ہوتی
ہین اور چونکہ حالت موت سب رسون مین برابر عمل نہین کرتی اسواسطے وہ حالت بھچاری کے متعلق
رس کے جاننے والون نے شمار کی ہے سامان چہارم بھچاری اسکو کہتے ہین کہ جو حالت قبل مستقل
ہونے رس کے یا بعد مستقل ہونے کے ظاہر ہوکر جاتی رہے سو وہ حالت سی و سہ ۳۳ ہین اور سب رسون
مین برابر سب کا عمل نہین اول निर्वेद نربید یعنی محبوب کی جدائی یا رقیب کے ساتھ محبت یا بات بالعکس
سمجھ لینے کا رنج ۲ ग्लानि گلانی طاقت کم ہونی اور امنگ کا نہ رہنا ۳ शंका شنکا محبوب کے ملنے مین کسی
خلل کا خیال ہونا ۴ श्रम شرم راہ چلنے یا بعد وصال تھک جانا ۵ धृति دھرتی تسلی دل ۶ जड़ता جڈتا
ہجر وغیرہ کی شدت رنج سے بے حس و حرکت ہوجانا ۷ हर्ष ہرکھ محبوب کو دیکھکر یا ہم کلام ہوکر یا بسبب
دیگر خوش ہونا ۸ दीनता دینتا بیقراری سے دل کا گھٹنا اور جدائی کو نہ سنبھارنا ۹ उग्रता اوگرتا قصور جو
محبوب سے ہوا اسواسطے غصہ کا آجانا ۱۰ चिन्ता چنتا محبوب کے ملنے کے واسطے فکر کرنا اور سوچنا ۱۱ त्रास
تراس یکایک کسی خوف کا آجانا ۱۲ ईर्षा ایرکھا اپنے محبوب مین دوسرے کی شرکت نہ سہارنی اول مین
جو ذکر رقیب کا ہوا وہ بات اور ہی اور یہ اور ۱۳ आमर्ष امرکھ محبوب نے جو قصور کیا اسکا رنج ہونا اور نہ سہارنا
اس حالت مین اور نہم حالت مین فرق بہت ہے ۱۴ गर्व گرب اپنے سے دوسرے کو زیادہ نہ جاننا یعنے
غرور ۱۵ स्मृति سمرتی اپنے محبوب کو یا اسکے گنون کو یاد کرنا ۱۶ मरण مرن موت کی تدبیر کرنی یا مرجانا ۱۷
मद مد خوشی اور غرور کے یکجا ہونے سے جو حالت ہوتی ہو یعنے یہ خیال نہ کرنا کہ یہ کام کرنا چاہیے
یا نہین ۱۸ निद्रा نندرا ظاہری امور سے اندر کے طرف رجوع ہونا مثل خواب ۱۹ सुप्ति سپت
اس حالت کی زیادتی ۲۰ अवबोध اب بودھ ہوش کا آنا بعد بیداسی ۲۱ व्रीडा بریڑا شرم
۲۲ अपस्मार اپسمار دکھ اور غفلت سے دل کو تپش ہونی ۲۳ मोह موہ تزلزل دل اور رنج اور خوف
سے جو غفلت ہو ۲۴ मति مت اصل راہ کو تحقیق کرکے یقین کرلینا ۲۵ आलस्य آلسیہ
کامون مین تدبیر کی غفلت ۲۶ आवेग آویش دل کی خواستہ یا ناخواستہ کا یکایک ظاہر ہوجانا
اور اسواسطے دل کو تزلزل ہونا ۲۷ वितर्क بترک اشتباہ سے طرح طرح کے خیال ہونے ۲۸ अवहित्था
اوہت تھا بسبب خوشی یا غم کے دانستہ اپنے کو چھپانا ۲۹ व्याधि بیادھ ہجر مین بیمار ہوجانا
۳۰ उन्माद انماد احس وغیرہ حس کو با ہوجان لینا یعنے دیوانہ وار ۳۱ विषाद رنگیا وجہ برخلاف

طبع ہی اسکے دفع کی تدبیر نظر نہ آئی ۳۲ اوتسنک محبوب کے ملنے مین ویکانہ سہارنا ۳۳
چپلتا دوست اور دشمن کے سبب سے دل کا قیام نہ ہونا بیان ہر چہار سامان کا ہو چکا اب
استہائی بہاو کی شرح باقی رہی سو استہائی بہاؤ اسکو کہتے ہین کہ جو رس اپنے سجاتی یعنے ہمقوم
وبجاتی یعنے دیگر قوم سے دور نہو سکے اور برابر اپنے حالت بر بنا رہے وہ استہائی بہاو یعنی مستقل
توجہ ہی کہ ابتداے بیان رسون مین جسکا ذکر ہوا ہمقوم یہ کہ رس سے رس کا موقوف ہوجانا مثلاً
طفل ہنسی اور قہقہہ یعنے ہاسیہ رس مین مصروف ہین کہ کسی بزرگ نے غصہ یعنے رَودر رس سے
وہ ہنسی انکی موقوف کردی اور دیگر قوم یہ کہ مثلاً طفل ہاسیہ رس مین مصروف ہین پھر روٹی کھانے
چلے گئے اور وہ موقوف ہوگیا یعنے رس سے رس موقوف نہوا دوسری چیز سے موقوف ہوا مطلب
یہ کہ کسی صدمہ اور کسی طرح پر دل بھگوت سروپ کے تصور اور چنتون سے نہ ہٹے وہ درجہ اخیر
اور مستقل بہاو ہی فقط ہے رگھنندن سوامین کرپا سندھو دین تبسل ہے کرنا کر ہے تیت پاون ہے
ادہم اودھارن مہاراج مین کیسا ادہم و بہت مند ہون کہ خود تو ہر وقت و ہر لحظہ حسد بغض غصہ
غرور و دروغ گوئی دل آزاری وغیرہ ہزارہا گناہون مین مصروف رہتا ہون اور بھولکر بھی آپ کی
طرف رجوع نہین ہوتا اور دیگر اشخاص کے اعمال و افعال پر طعن کرکے انکے واسطے ہدایات
لکھتا ہون میرا وہ حال ہی ذ دوہرا آپ پاپ کے نگر بساوت ✢ آسہ سکت پر کہت رہو ✢ اگر
یہ عرض کرون کہ مجھہ میرے اوپر بھی رحم کی نگاہ ہو تو کیا مونہہ لیکر گزارش کرون کہ ایک بات
بھی نیک نہین ہی اور اگر نہ عرض کرون تو چارہ کار نہین دیکھتا سو اب ایک بات نظر آئی کہ سب
گنہگارون مین بے نظیر اور بے عدیل ہون چونکہ راج دربار مین ہر فن کا صاحب کمال مطلوب ہوتا ہی
لہذا اگر یہ گن اس خانہ زاد کا پسند بندگان بارگاہ والا کے ہو تو عرض مختصر قبول ہووے کہ اگر کسی
وجہہ مین جنم ہو اور دوزخ مین جاؤن یا بہشت مین یہ سروپ آپ کا میرے دل مین بلا تزلزل
بسا رہے سرجو کے نکٹ اجودھیا شدھام مین جو راج دوار ہی اور اسمین خاص کچہری کا مکان
بنا ہوا ہی جسکے در و دیوار اور زمین طرح طرح کے جواہرات سے جڑت ہین وہان ایک ایسا
منڈپ زردوزی ہی کہ جسکے جھالرون مین نقش اور موتی ٹکے ہین اسکے نیچے رتن سنگھاسن ہی
کہ جسکے جڑاؤ جواہرات کو دیکھکر نظر کو چکاچوندہی ہوتی ہی اس سنگھاسن پر خود بدولت اس
سامان سے کہ کشور اوستہا ہی اور چہرے کی سوبھا سے سوبھا بھی سوبھا پاتی ہی کرٹ مکٹ
دھارن کیے کانون مین کنڈل اور آنہین سری مہارانی جی نے پھولون کے گچھے گتھوا دئے ہین

بڑی آرایش کے ساتھ لباس فاخرہ زرق برق کا پہنے ہوے اور ناسپر مالا جواہرات اور پھولون کے
پڑے ہوے موتیون کے کنٹھے گلے مین ہاتھون مین کڑے اور پہونچی انگلیون مین انگوٹھی
چھلے چرن کملون مین گھونگھرو کڑے براجمان اور سوبھت ہین اور ایسی ہی سوبھا کے سری جنک
نندنی اکھل برہمانڈ ایشوری بام انگ سوبھایمان مکس چہرے اور زیورات ہار گر کا زیورات اور چہرہ ہار گر
پر جو پڑتا ہی تو ایسا ایک سما اور بہار ہی کہ موجودین خودی سے محو ہین بششٹ جی راج تلک کرتے ہین بھرت
لچھمن ستر گھن جی چھتر چنور و بخشش بان وغیرہ لیے ہنومان جی سامنے دست بستہ کھڑے ہین شیو
برہما دک دیوتا اور راجہ ہاے دیس دیس کے بھینٹ لیے موجود ہین اور دیگر سامان و آرایش راج تلک
کا جو بھگتون کے ذہن اور دل مین سمایا ہی موجود ہی اور یہ خانہ زاد بھی اپنے عہدۂ کفش برداری کے
حاضر دو وہ ہرہ کامی ہی نار پیار جم لوبھی ہی پریہ جم دام ॥ ایسے ہوے کبین لاگ ہو تلسی کے من رام

## آغاز نشٹھاے اول دھرم و کرم نشٹھا

سری رگھنندن سوامی کے چرن کملون کی انکس ریکھا کو ڈنڈوت ہی کہ جسکا دھیان کرنے سے
من جو مثل ہاتھی مست کے ہی فی الفور قابو مین ہو جاتا ہی اور بھگوت کے مین اوتار کو ڈنڈوت ہین
کہ واسطے ہدایت جہان کے راجہ سُرت دیو کو دھرم کا اُپدیش کیا اور اپنی مایا اسکو دکھلا کر رچھیا کری
بموجب بید اور سوترون کے جو عمل نیک کرم نیک لکھے ہین وہ داخل دھرم کے ہین اور برعکس
اُسکے داخل ادھرم کے پس اختیار کرنا عمل نیک کا اور چھوڑنا اعمال قبیحہ کا بموجب اجازت بید کے
ازبس واجب ہی اور جو کوئی خلاف حکم بید کے مرتکب ہوتا ہی جہنمی ہو کر انواع انواع کے عذاب سخت
مین گرفتار ہوتا ہی علاوہ از عذاب دوزخ کے چوراسی لاکھ جسم مین پیدا ہونے کی ایسی سزا شدید ہی
کہ اُسکا بیان نہین ہو سکتا کیا معنی کہ دوزخ کے عذابون سے تو ایک میعاد معینہ پر رہائی ہو جاتی ہی
لیکن آواگون کے عذاب سے چھوٹنے کی کوئی میعاد معین نہین کسواسطے کہ آواگون مثل دورہ
ہرٹ کے ہی جب ایک دفعہ ختم ہوا پھر شروع ہو گیا اتفاق سے جسم انسانی ملتا ہی اور واسطے دریاے
ناپیداکنار آواگون کے مثل کشتی کے ہی اگر اس جسم کو پاکر تدبیر واسطے اپنی رہائی کے کریگا وسے
تو بیڑا پار ہی ورنہ پھر اُسی عذاب مین گرفتار ہوتا ہی تعمیل حکم کرن شاستر کی مثل سیڑھی کے ہی کہ جلد
و باسانی درجۂ اعلے کو پہونچ جاتا ہی اور جو کوئی اس سے محروم ہی وہ ہمیشہ کی مغفرت سے محروم ہی بعض
آدمی ایسے دیکھے کہ کرم کرنے مین تو محنت نہین اور درجۂ اعلے کی باتین بناتے ہین ایسے شخص ہرگز

منزل مقصود کو نہ پہونچینگے خیال کرنا چاہیے کہ خود بھگوت تو واسطے اجراے احکام بید و تعمیل
کرم شاستر کے اوتار لیتا ہی جو شخص کہ بلا کرم کرنے کے مغفرت چاہے یہ کب ممکن ہی اور جس حالت مین
کہ خود بھگوت نے اپنے آپ کو کرم کرنے سے بری نہ کیا یعنی گیتا جی مین بھگوت نے فرمایا ہی کہ مین خود
کرم کرتا ہون اگر کرم نہ کرون تو دیگر اشخاص بھی چھوڑ دیوین اور درینصورت مین ہی کہ اس جگت کا
برن سنکر اور ناس کرنے والا ہو جاؤن سری رگھنندن سوامین کو بعد قتل راون کے یہ معلوم ہوا کہ راون
کا جنم براہمن بنس مین تھا واسطے رفع گناہ کے چند اسمید (अश्वमेध) جگ کیے اور تعمیل کرم شاستر سے قدم
باہر نہ رکھا پس اس آدمی کی کہ انواع انواع کے عذابون مین گرفتار ہی کیا حقیقت ہی کہ بلا کرم کرنیکے
عذاب آواگون سے رہائی پاوے اگر یہ اعتراض ہو کہ کرم خود غیر حس یعنی جڑھ (जड़) ہین اس ادمی چیتن (चेतन)
یعنی باحس کو کسطرح چھڑاوینگے جواب یہ ہی کہ جسطرح کشتی جڑھ ہی بہ ہشیاری ملاح کے ہزارون کو پار اتار
دیتی ہی یا سیڑھی جڑھ ہی بلا اسکے ہرگز بالاخانہ پر نہین جا سکتا اسیطرح کرم ہین کہ واسطے پار اتارنے
کے سنسار ساگر سے سہارے ہوتے ہین اور درجہ اعلے کو پہونچا دیتے ہین اگر یہ اعتراض ہو کہ جو
نیک کرم کرینگے تو انکے بھوگنے کے واسطے جسم ضرور ہوگا اور جبکہ جسم ہوا تو اسکو ایک روز موت آویگی
اور اسیطرح پیدا ہونے اور مرنے مین رہینگے اعمال نیک سے صورت رہائی کی کیا ہوگی حال یہ ہی کہ
کرم نیک دو قسم کے ہین ایک سکام (सकाम) یعنی جو واسطے کسی مطلب برآری کے کیے جاوین وہ تو ضرور باعث
آواگون کے ہوتے ہین کسواسطے کہ جب اس کرم کا پھل ختم ہوگیا سرگ وغیرہ سے زمین پر آکر جنم لیتا ہی
دوسری نسکام (निष्काम) کہ وہ باعث مغفرت و رہائی کے ہین نسکام کے یہ معنی ہین کہ بلا کسی کامنا یعنی
خواہش و مطلب کے کرنے مین آوین صرف آرزو بھگوت رضامندی اور بھگتی کی ہو مطلب یہ کہ جو کرم
کرے تو پھل یعنی ثمرہ اسکا ہرگز نہ چاہے بھگوت کے ارپن کردیوے چونکہ بھگوت اچیت یعنی کبھی نہ گرنے
والا اور انت یعنی بیشمار و لاتعداد اور اناسی یعنی جسکا ناس نہووے ہی اسواسطے وہ بھگوت کو پہونچکر
ویسا ہی اچیت و انت (अनन्त) و اناسی (अविनाशी) ہو جاتا ہی اور اسکی بدولت بھگوت اپنا روپ اس شخص کے دل مین
ظاہر کرتا ہی یعنی بھگوت جیونون مین محبت ہو جاتی ہی جسطرح کوئی غریب آدمی کسی مہاراج ادھراج کی خدمت
مین کوئی تحفہ دو چار پیسے کا لیجاوے تو راجا اسکو بہ نظر قیمت تحفہ یا حیثیت اس آدمی کے انعام نہین
دیتا بلکہ اپنی طرف نگاہ کرکے دیتا ہی اور اسکا افلاس مدت العمر کا دور کر دیتا ہی علاوہ ازان لوگون کا قاعدہ ہے
کہ اگر کسی نے کسی کو کچھ شے مفت دی تو اسکے احسانمند ہو کر کاربراری کر دیتے ہین اسیطرح وہ بھگوت
بھی کہ سب احسان کے قاعدے جاننے والونکا مالک اور افسر ہی سب کام کر دیتا ہی غرض جب اس آدمی کی

اُسکے آچارج نمارک سوامین ہین کہ مفصل حال ہر ایک سنپردا کا تحریر ہوگا آنند و بیاس دیو وبہت ہر بنس وغیرہ ہے جو سنپردا انکالی تو ضمیمہ ہر چہار سنپردا مذکور کا ہی کہ اُنہین سے قواعد بہتنباط کیے ہر چہار سنپردا مذکور واسطے قائم رکھنے زمین بھگتی کے مثل دگج کے ہین سو منجملہ ہر چہار سنپردا موصوف کے سری سنپردا کے آچارج حسب نوشتہ بالا یہ رامانج سوامین ہوئے کہ جنکی بدولت کروڑان کوٹ مہاپاپی اور پاتکی سنسار سمندر سے پار ہوئے اور ہوتے ہین بھگتی اور پرتاپ اور مہا سوامین موصوف کی مثل آفتاب کے روشن و ظاہر ہی محتجب و پوشیدہ نہین اور پوتھی پرپن امرت مین مفصل حال سوامین ممدوح کا روز تولد سے تا جلوس پرم دھام کے مندرج ہی اُسمین سے دو چار بات لکھی جاتی ہین جب بھاگوت دھرم جہان مین کم ہوگیا تب بھگوت نے شیش جی کو واسطے رواج کے اجازت دی سو ہارت رکھیشر کے خاندان مین بخانہ کیشو جوا نامی برہمن بطن کانت متی سے بموضع بھوت نگری کہ وہ کانون ونڑوار دیس مین کانچی پوری سے جانب گوشہ شرق و جنوب واقع ہی اوتار ہوا یا وہ آٹھ سو برس سے گذرے جادو نامے پنڈت سمارت کے پاس تعلیم علم کی پائی جب بید پڑھتے تھے ایک سُرتی مین کپیاس لفظ آیا اور پنڈت موصوف نے یہ معنی بیان کیے کہ بھگوت کی آنکھ ایسی ہین جیسے کپ یعنی بوزنہ کا آسن اسکی مراد سرخی آنکھون سے سمجھ لینی چاہیے یا چھپلتا ہے سوامین رامانج نے یہ معنی تسلیم نہ کیے اور قاعدہ بیاکرن سے کمل کے معنی نکالے چونکہ بات معقول تھی پنڈت موصوف بظاہر کچھ نہ کہہ سکا لیکن دل مین ناخوش ہوا اسی عرصہ مین دختر راجہ شہر پر ایک عفریت فریفتہ ہوگیا اور انواع انواع کی تکلیف دینے لگا اُسکے دفع کے واسطے ہزارہا لوگ منتر جنتر جاننے والے گئے اور پنڈت موصوف بھی اپنی پنڈتائی خرچ کر آئے لیکن کچھ فائدہ نہوا بعد ازان راجہ مذکور بہ ہدایت کسی شخص کے رامانج سوامین سے ملتجی ہوا چنانچہ سوامین موصوف گئے اور صرف اُنکے قدمون کی برکت سے وہ جن چلا گیا اگرچہ سوامین موصوف نے راجہ سے پنڈت جی کو نقد اور جنس کثیر دلایا اور خود کچھ نہ لیا لیکن پنڈت جی راضی نہوئے بلکہ دشمن جانی ہوگئے اور صریحاً تلف کرنا اُنکی جان کا مصلحت نہ سمجھکر بارادہ غرق کر دینے کے گنگا مین طرف پریاگ کے روانہ ہوئے گوبند نامے برادر خالہ زاد سوامین رامانج کو کسیطرح یہ حال معلوم ہوگیا اور اُنکو مطلع کر دیا سو سوامین موصوف ایک جنگل لق و دق مین پوشیدہ ہوگئے اور رات کو اُسی جنگل مین رہے لچھمی جی اور بھگوت بسروپ بھیل بھیلنی کے آئے کہ رات کے وقت خوف جنگل و تنہائی سے تکلیف نہو اور سوامین موصوف سے پانی طلب کیا صبح کو سوامین جی نے پانی پلایا اور کانچی پوری مین واپس آئے کانچی پورن نامے بشنو چیلہ یامن اچارج سے یہ حال کہا انھون نے فرمایا کہ بھگوت نے پانی اُس چاہ کا کہ جسکا پانی تمنے پلایا بہت مرغوب ہی اور جو کوئی اُس چاہ کے پانی سے بھگوت کا پوجن

چاروں ہاتھی ہین کہ زمین اُن پر قائم ہے ۱۲

طریق جو موافق ... ہو ۱۲

مراد کو پہونچتا ہی سو بھگوت نے تمکو ہدایت فرمائی ہی تم اُس جاوہ کے پانی سے بھگوت کی سیوا کرو رامانج
سوامین نے مدت تک سیوا بردراج مہاراج کی کہ کانچی پوری مین براجمان ہین کری بعدازان واسطے لینے
منتر آپدیش کے یامن آچارج سے سری رنگ ناتھ جی کو روانہ ہوئے وہان پہونچے ہی تھے کہ یامن
آچارج پرم دھام کو روانہ ہوئے اُنکے ہاتھ کی تین اُنگلی بند تھین رامانج جی نے کہا کہ اگر یہ ہر سہ
انگشت واسطے ہدایت سہ مطلب کے ہین اول یہ کہ سری سنپردا جہان مین مشہور اور مروج کیجاوے دوم بھی
سوترون پر بھاشیہ بنایا جاوے سوم ایشر اور جیو اور مایا اور منتر و دیگر مطالب ضروری کی تشریح
ہووے بند ہین تو کھل جاوین چنانچہ کھل گئین پھر مہا پورن چیلہ یامن آچارج سے منتر کا آپدیش
ہوا یامن آچارج کے پانچ چیلے تھے پانچون سے ایک ایک بات کا آپدیش پایا یعنے کانچی پورن سے
تو آپدیش پوجا بردراج جی کا اور مہا پورن سے بھگوت منتر کا اور گوشٹی پورن سے منتر کے ارتھ
وغیرہ کا اور شیل پورن سے رامائین کے ارتھ کا اور مالادھر سے سہسر گیتا کے ارتھ کا بعدازان سوامین
موصوف نے ترک خانمان کیا اور سنیاسی ہو کر رنگ ناتھ پوری مین رہنے لگے اور ہر سہ امور بالا کی
حسب منشاے سوامین یامن آچارج کے بخوبی تعمیل کی جو اُنکا رحجت کے واسطے سوامین رامانج نے
کیے تحریر سے باہر ہین یہ مرکوز خاطر رہتا تھا کہ کسیطرح آدمی بھگوت کے سنمکھ ہووے چنانچہ جب اُنکے
گورو نے سرناگتی منتر آپدیش کیا اور یہ ہدایت فرمائی کہ یہ منتر جو کوئی سُنتا ہی پھر اُسکو جنم نہین ہوتا تم
کسی سے اس منتر کو نہ کہنا تب سوامین جی نے یہ سمجھا کہ اگر مجھکو گناہ عدم تعمیل گورو کا ہووے تو باعث
دوزخ گوارا ہی لیکن کسی طرح اس جہان کا بھلا ہو اسواسطے منتر مذکورہ بآواز بلند لوگون کو سُنایا اُسوقت
جس جس نے وہ منتر سُنا سب بھگوت کو پراپت ہوئے دگ بجے کے وقت ہزارہا لکھا کو بھگوت سرن کیا
اور معابد و تیرتھ پنہان شدہ جابجا قائم اور ظاہر کیے ایک راجہ سرپوڑون کا معتقد تھا اُسکو
بحث کرکے بھاگوت دھرم مین لائے اور دس ہزار سرپوڑہ اُس راجہ کے پاس رہتے تھے اکثر
بھگوت سرن ہوئے اور کچھ بھاگ گئے اور باقی جہنم کو پہونچے ایک راجہ چول دیس نے مذہب کی
تکرار پر مہا پورن گورو و کرویش چیلہ سوامین موصوف کی آنکھین نکلوادین سو مہا پورن تو دو تین روز
بعد پرم دھام کو گئے اور کرویش بخدمت سوامین ممدوح کے حاضر آئے چند روز بعد اُنکی آنکھ پھر روشن
ہو گئین جابجا بھاگوت دھرم اور آچار کا جو رواج دیا تو پرشوتم پوری مین بھی اُسی موافق رواج ہونا چاہا
لیکن جگناتھ راے سوامین کو یہ منظور رہا کہ دستور قدیمی جاری رہے اسواسطے خود بھگوت نے معافی
اُس رواج کی رامانج سوامین سے کرائی اور جگناتھ پوری سے ایک رات مین رنگناتھ پوری مین پہونچا دیا

جادو پنڈت مذکورہ بالا اور کرور یش چیلہ سوامین موصوف کے آپس مین چرچا ہوا اور پنڈت ممدوح مغلوب
ہوکر بھگوت کے سرن ہوا اکثر لوگ سوامین معزالیہ کی گفتگو اور اُپدیش سے براہ راست آگئے مثل کروریش
دو داسر تھی و پیران مہاپورن و تیل پورن وغیرہ اور صدہا ایسے شخص بھگوت کے سرن ہوئے کہ انکی طبیعت کو
سوامین موصوف نے بزور اپنی بھگتی اور عبادت کے کشش کرکے اور گمراہی و اعمال قبیحہ سے فی الفور چھڑاکر
بھگوت کے سرن کیا مثل دھنیرداس و کنکانگا وغیرہ غرض منجملہ سیوک ہاے دیس و بیس کے بارہ ہزار تو ایسے
تھے کہ ہمیشہ ساتھ رہتے تھے اور انمین ہفتاد و چار ایسے تھے کہ سرمشا و دیگر سیوکان کے وہ خاص تھے
اور ہر ایک نے سلسلہ منتر اُپدیش اور بھگوت دیچھا کا جدا جدا جاری کیا اور انمین بھی کروریش و داسرتھی
خاص الخاص تھے ایک سو بیس برس کی عمر سوامین ممدوح کی ہوئی سرناگتی سری سنپردا کی نشٹھا ہی کہ مفصل
قاعدہ اسکا سرناگتی نشٹھا مین مندرج ہوگا اور تلک وغیرہ پنچ سنسکار کا حال بھگیہ نشٹھا مین لکھا جاویگا اس
سنپرداوالون کے صدہا مقام اور گورودوارہ ہر چہار سمت تو ہر یک ملک مین مشہور و معروف ہین مثل
گلتاجی و پنڈوری و کانسی و گوردھن وغیرہ لیکن چند مقام زیادہ تر معزز ہین یکے رنگناتھ سوامین کہ جہان
یامن آچارج رہتے تھے دوم جادو اچل کہ وہ قدیمی تیرتھ ہی لیکن پوشیدہ ہوگیا تھا رامانج سوامین نے
اسکو ظاہر کیا اور ایک مورتی بعد چند و چہار معرکہ کے راجہ دہلی سے لے گئے اور سنپت تیرتھ موسوم کرکے
براجمان کیا سوم تو داوری کہ غلط العام طوطا دری کہتے ہین چہارم بھوت نگری جہان رامانج سوامین کا
جنم ہوا پنجم بیکنٹ آوری ششم وہ مقام کہ جہان سٹھ کوپ سوامین نے تپ کیا سری سنپردا اسواسطے
مشہور ہی کہ اول نارایین نے طریق اس اُپاسنا کا سری یعنی لچھمی جی کو اُپدیش کیا اور لچھمی سے بسوک سین
مہاراج کو اور بسوک سین سے بسلسلہ مندرجہ شجرہ جگت مین رواج پایا رامانج سوامین کو اعتقاد اپنے گورو
مین مثل بھگوت کے تھا منجملہ چند ذکر مندرجہ پرپن آمرت کے دو شخص کا ذکر یہان لکھتا ہون دھنرداس
ایک شخص رند مشرب و عیاش تھا میلہ رنگناتھ سوامین کو مع اپنی معشوقہ کنکانگا کے آتا تھا رامانج سوامین نے
اُسکو دیکھا کہ ہزارہا آدمیون کے انبوہ مین اُس عورت پر چھتری کا سایہ مثل غلامون کے کیے ہوئے آتا ہی اور
سواے اُس عورت کے کسی اور طرف خیال نہین کرتا اور نہ کسی کی شرم و حیا ہی سوامین موصوف کو اُسکے حال
پر اختلال پر رحم آیا اور اپنے روبرو طلب کرکے کچھ ایسی نظر سے دیکھا اور گفتگو کی کہ وہ اور اسکی معشوقہ فوراً
بھگوت سرن ہوئے اور اپنے گھر کو چھوڑکر رنگناتھ پوری مین بخدمتگزاری اپنے گورو کے رہنے لگے اسقدر
گورو بھگوت مین انکا پریم اور بھاؤ ہوا کہ سوامین ممدوح خوش ہوکر اکثر دھنرداس کا ہاتھ اپنے ہاتھ مین
لیکر چہل قدمی فرماتے تھے اور انکے عزیز لیتے تھے دیگر سیوکان سوامین موصوف کو یہ رشک ہوا کہ یہ شخص دنیادار کا

آیا ہوا تو ایسا عزیز ہو گیا کہ سب طرح سے مورد مراحم ہی اور ہم لوگون کو کہ قدیم سے خدمتگار ہین نوبت
گفتگو کی بھی نہین پہونچتی یہ حال سوامین ممدوح کے بھی گوش زد ہوا اور واسطے رفع شک و اظہار پریم و
اعتقاد دھنرداس کے ایک روز کسی بشینو (वैसव) کو اجازت کردی کہ اُسنے سب بشینوان کی دھوتی اور انگوچھہ کسی
مکان مین مخفی کر دیے اور تھوڑا تھوڑا اُنکو چاک کر دیا صبح کو جب تلاش ہوئی تو بکمال جستجو اُنکے ہاتھہ آئے
اور دریدہ و چاک دیکھکر باہمدگر لڑنے لگے یہان تک نوبت درشت گوئی اور سخت کلامی کی پہونچی کہ
سوامین ممدوح کو رفع فساد کرنا پڑا دس پانچ روز بعد سوامین ممدوح نے اُن لوگون کو فرمایا کہ دھنرداس
مالدار ہی اوسکا مال مع زیور وغیرہ سب چرا لاؤ تمھارے خرچ ضروریات مین آویگا سب بشینو حسب اجازت گئے
اور سب مال نکال لیا کنگا نگا اُسکی جورو بخبر کروٹ لیے سوتی تھی اُسکا زیور بھی اُتارا اُسکی آنکھہ کھل گئی اور
جانا کہ یہ شخص سوامین جی کے سیوک ہین خوب ہوا جو زیور اور اسباب انکے کام مین آیا لیکن دوسری کروٹ
کا زیور بھی اگر اُنکے ہاتھہ آجاوے تو بہتر ہی اسواسطے اُسنے دوسری طرف کو کروٹ لی سب بشینو بعد کروٹ
لینے کے بھاگ گئے صبح کو یہ حال اُس عورت نے دھنرداس سے بیان کیا دھنرداس کو از بس غصہ آیا اور
خوب زد و کوب کرکے گھر سے نکال دیا وہ عورت گریان و نالان سوامین جی کی خدمت مین گئی اور حال کہا سوامین جی
نے دھنرداس سے پوچھا کہ اسکا اعتقاد و بھاؤ تو بہت درست تھا تو نے کسواسطے اُسکو مارا دھنرداس نے
عرض کیا کہ فی الحقیقت الا اسقدر عدول بھگتان کا اس عورت سے ہوا کہ خود اسنے خلاف خواہش بھگتونکے
کسواسطے کروٹ لی کہ وہ بھاگ گئے مناسب یہ تھا کہ بدستور پڑی رہتی تاکہ جو اُنکی خواہش تھی پوری ہو جاتی
علاوہ ازان جسقدر دیر تک بھگت اُس گھر مین رہتے اُسیقدر خوش نصیبی اُس گھر کی تھی سوامین ممدوح نے
اُن اشخاص رشک کرنے والون سے فرمایا کہ تم جتی (یتی) و سنیاسی و بشینو کہلاتے ہو کہ ترک کرنا اور دکھہ سکھہ برابر
جاننا تم لوگون کا زیور ہی سو تمھارا تو واسطے پارچہ لنگوٹی کے وہ حال ہوا کہ نوبت بدکلامی و کشاکشی پہونچی
اور یہ دھنرداس دنیا دار ہی کہ بلا مال و دولت اُسکو گریز نہین اُسکا یہ حال کہ تمنے سنا اور دیکھا پس غور کرو کہ
واجب الرحم و عنایت یہ شخص ہی یا تم ایک دفعہ سوامین موصوف کو اتفاق جانے کا ایک گانون مین ہوا وہان
دو سیوک سوامین ممدوح کے رہتے تھے ایک اقبال ساہوکار سو اُسکے گھر تو بسبب غرور و نالائقی اُسکی کے
تشریف نہ لے گئے دوسرا برد آچارج (वरदाचार्य) براہمن کہ مفلس تھا اُسکے گھر تشریف لائے اسوقت برد آچارج
موصوف واسطے گداگری کے گیا تھا اور عورت اُسکی گھر پر موجود تھی سوامین جی کو آتا دیکھکر کمال
خوش ہوئی لیکن چونکہ نہایت مفلسی سے ایک پارچہ دریدہ جسم پر تھا بسبب شرم کے گھر مین چھپ گئی
جب سوامین ممدوح کو یہ حال معلوم ہوا تو اپنا پارچہ اُسکے گھر مین پھینک دیا اُسکو پہنکر باہر آئی اور

[illegible] کو قابو مین کرنیوالا

ڈنڈوت کرکے اسقدر خوش ہوئی کہ گویا دولت ہر دو جہان کی حاصل ہوئی پھر فکر ہوئی کہ واسطے رسوئی کے سامان کہان سے آوے اسی عرصہ مین اُسکا شوہر آگیا اور سوامین کو ڈنڈوت کرکے بعد لینے چرن امرت کے فکر سامان رسوئی مین ہوا لیکن کچھ تدبیر نظر نہ آئی عورت نے بیان کیا کہ ایک بقال بدخصال مجکو بنظر خوش دیکھا کرتا ہے اور اُسنے زیور وغیرہ بھی میرے پاس بھیجا تھا کہ مین نے واپس کردیا اگر اجازت ہو تو اُسکے پاس سے کچھ لے آؤن بردآچاج نے اجازت دی کہ جسطرح ہوسکے جلد لاؤ براہمنی اُس بقال کے پاس گئی اور وعدہ رات کے آنے کا کرکے سامان ضروری لے آئی اور رسوئی وغیرہ سے مع تمامی ہمراہیان انکے خدمت کری جب رات ہوئی تو سوامین کو کسیطرح سب حال معلوم ہوگیا اور براہمنی کو تھوڑا سا بھگوت کا پرشاد دیا کہ اُس بقال کو دینا براہمنی جب بقال کے پاس پہونچی اور بھگوت کا پرشاد اُسکو دیا تو وہ اپنے اعمال قبیحہ سے کانپا اور اُس براہمنی کے چرنون مین بیتاب ہوکر پڑا اپنی والدہ قرار دیکر درخواست عفو تقصیرات اور بھگوت سناگتی کی کری سو براہمنی نے اُسکے حال پر رحم کرکے سوامین سے سفارش کی سوامین نے اُسکو اپنا سیوک کرکے بھگوت بھگت کردیا شجرہ از ابتداے سنپردا تا رامانج سوامین یہان مندرج ہے اور آئندہ صرف ایک گاڈی کا رامانند جی کی کتھا مین لکھا جاویگا ہفتاد وچہار گاڈی کا شجرہ ملنا غیر ممکن تھا




کتھا سوامین رامانند جی پرم بھگت و سدھ آچارج و بھگتی کے مراج دہندہ ایسے گذرے کہ स्वामीरामानन्द जी رگھنندن سوامین نے جسطرح واسطے عبور فوج ظفر موج کے سمندر کا پل باندھا تھا اسیطرح رامانند جی نے واسطے اُترنے سنسار سمندر کے اپنی کرپا و سنپردا کا پل باندھا انتانند و سریشر آنند و سکھا آنند و بھاوانند و پیپا و سین و دھنا جٹ و ریداس و کبیر وغیرہ کو انکا ہی فیض و اُپدیش ہوا تھا کہ ہر ایک نے لاکھہا دکرورہا کا اُودھار کیا اور سب سدھ نامی گرامی گذرے رامانندی سنپردا جو مشہور و معروف ہے اُسکے آچارج و موجد سوامین موصوف ہوئے یہ سوامین کل اُپاسین بقاعدہ سمارت سنپردا کے ایک

سنیاسی کے آپدیش سے بھگوت آرادھن کیا کرتے تھے ایک روز باغ مین واسطے لینے پھولون کے گئے وہان
راگھوآنند سوامی سے کہ رامانج سنپردامین تھے درشن ہوئے اُنھون نے رامانندجی کو فرمایا کہ تمکو کچھ اپنا
حال بھی معلوم ہی کہ عمر تمھاری باقی نہین رہی اس اخیر وقت مین بھگوت کے سرن ہونا چاہیے رامانندجی
سنیاسی اپنے گورو کے پاس گئے اور حال کہا سنیاسی نے بکشف باطن جانا کہ حقیقت مین عمر رامانندجی کی
ختم کو پہونچی لیکن کچھ تدبیر نکر سکا اور دونون راگھوآنندجی کی خدمت مین حاضر آکر واسطے کامیابی ہر دو جہان کے
اُنکے سرن ہوئے چونکہ بھگوت بھگت چارہ فرماے بیچارگان مثل بھگوت کے ہوتے ہین اور غیر کے دکھ سے
مثل ماکھن کے نرم ہوجاتے ہین اسواسطے راگھوآنندجی نے انپر رحم کرکے منتر آپدیش کیا اور رامانندجی کی
روح جوگ ابھیاس سے دسوین دروازہ یعنے نارک سُرُم پہونچادی جب وقت موت کا گذر گیا تو پھر بدستور
زندہ کرلیا اور عمر کثیر کا بردان دیا بعد اُسکے رامانندجی عرصہ تک گورو کی سیوا مین حاضر رہے پھر واسطے
تیرتھ جاترا کے طرف بدرکاشرم وغیرہ کے آئے اور چندے کاشی جی مین اور پہ گھاٹ پنج گنگا کے قیام کیا کہ آج تک
کھڑاون اُنکی وہان موجود ہین جب واپس ہوکر گورو کی خدمت مین حاضر ہوئے تو ہم مذہب اور ہم مشربان نے
حال اُنکے آچار وکریا کا پوچھا اور معلوم ہوگیا کہ کبھی کبھی اصلی دھرم وآچار مین کچھ فرق آگیا ہی واضح ہو کہ
رامانج سنپردا مین آچار رسوئی وغیرہ کا از بس ہی اور سبب یہ ہی کہ چوکا دنیا پانی لانا رسوئی بنانی و دیگر کام
روزمرہ کے یہ لوگ اپنی ذات کے واسطے نہین سمجھتے بلکہ واسطے بھگوت کے سب کام کرتے ہین چنانچہ جب
بھگوت بھوگ لگ جاتا ہی تو پردہ وغیرہ کچھ نہین رکھتے اور قبل بھوگ لگنے کے کوئی شخص اگر رسوئی کو دیکھ لیوے
تو چھوڑ دیتے ہین اگرچہ اس باب مین سب سنپردا والے متفق ہین لیکن بالخاص سری سنپردا والے کریا وآچار
کو منجملہ خصوصیات بھگوت سیوا کے جانتے ہین غرض جب رامانندجی کا حال اُنکے مذہب والون کو معلوم
ہوگیا کہ کریا وآچار اُنکا قائم نہین رہا تو اپنے شمول سے علیحدہ کردیا راگھوآنند اُنکے گورو نے اجازت
دی کہ تم اپنا طریق علیحدہ جاری کرو سو علیحدہ جاری کیا کہ رامانندی سنپردا مشہور ہی اگرچہ عقائد وقواعد موافق
سری سنپردا کے ہین لیکن اکثر رام اُپاسک ہوتے ہین کریا وآچار وغیرہ جسقدر سری سنپردا مین ہی اُسقدر
اُس سنپردا مین نہین تلک وغیرہ کا بیان بھیکھ نشھا مین ہوگا بعد ازان سوامی موصوف نے از روے
شاسترون کے یہ ثابت کیا کہ جو شخص بھگوت سرن ہوکر بھگوت بھگتی اختیار کرے تو اُسکی نسبت پابندی
برن آسرم کی فضول ہی اسواسطے یہ طریق جاری کیا کہ جو کوئی ہر چار برن والا کسی سنپردا مین بھگوت سرن
ہوکر بھگوت بھگتی اختیار کرے سبکا خورد ونوش شامل ہو کچھ خصوصیت برن یعنی قوم کی نہ رہی اگرچہ
اس باب مین احکام کثیر پائے جاتے ہین لیکن دو ایک کا ترجمہ لکھا جاتا ہی نارد پنچراتر مین لکھا ہی کہ جسطرح باب

دگوروں کے گوت سے اس آدمی کا گوت مشہور ہوتا ہی اسیطرح بھگوت بھگتی اختیار کرنے سے اُچیت یعنی بھگوت کا
گوت ہو جاتا ہی سو سب بھگت بھائی ہیں اگست سنگھتا میں لکھا ہی کہ جسطرح برہمچرج گرہستہ بان پرستہ
سنیاس چار آشرم ہیں اسیطرح بھگوت بھگتی آشرم ہی یعنی سب بھگوت بھگت ایک قوم ہیں بھاگوت
میں لکھا ہی کہ جو براہمن سب اپنے کرموں میں سماودھان ہی لیکن بھگت نہیں اس سے کوئی نیچ قوم جو
بھگوت بھگت ہووے تو بہتر ہی اور ایک تصدیق یہ بھی ہی کہ بھگوت نے بعد ختم ہونے جگ راجہ جدھشٹر
کے بالمیک نیچ قوم کی بسبب بھگوت بھگتی کے سب برن آشرم والوں سے زیادہ عزت کری اور خاص سعی
راجہ جدھشٹر میں بٹھلا کر درودپدی کے ہاتھ سے بھوجن کرایا غرض اسیطرح کی بہت گواہی ہیں سو یہ
طریق جاری کردہ رامانند جی کا اُن اقوام میں کہ جو دنیا دار ہیں مروج نہیں اِلّا جو قوم کہ دنیا کو چھوڑ کر
کسی سنپردا میں بھگوت سرن ہوئی یعنی برکت ہو گئی اُنمیں اب تک مستعمل ہی مشہور ہی کہ جہان گنگا سنگم
ہوا ہی اور کپلدیو جی کا وہان استھان ہی وہ جگہ مدت سے بے نشان ہو گئی تھی رامانند جی نے اس
جگہ کو ظاہر کیا کہ اب تک پرستشگاہ خاص و عام کی ہی اور بیراگی و سنیاسی وہاں کے پوجاری ہیں اور
بعض کہتے ہیں کہ شنکر سوامی نے وہ جگہ ظاہر کی شجرہ از ابتدائے رامانج سوامی تا گوبند داس رواج
دہندہ بھگت مال اور دو گادی یعنی گلتا و رام گڈھ کا تا حال تحریر ہوتا ہی ✣



**کتھا** कृष्णदास کرشنداس جی پیاہاری مندرجہ شجرۂ بالا ایسے پرم بھاگوت اور بھگتی کے رواج دہندہ ہوئے
کہ جنکی کرپا کا منضبوط و مستقل پُل اتبک کروڑون پاپی اور گنہگارون کو اس سنسار سمندر سے پار کرتا ہی جسکے
سر پر ہاتھ دھرا وہ دونون جہان سے ایسا مستغنی و بیفکر ہوگیا کہ پھر کسی کے روبرو ہاتھ نہ پسارا بلکہ نرباڻ
निर्वाण درجہ کو فائز ہوا بھگوت بھجن کے پرتاپ سے کلجگ مین مہا منیشر اور رکھیشرون کے مراتب کرشنداس جی کو
मुनीश्वर حاصل ہوئے اور جنکے چرن کماون کے دیس دیس کے راجہ ورانا سیوا کرکے مراد دلی کو پہونچے وا ہمہ
براہمن جو مشہور رہین انکے نبس مین مثل آفتاب کے ہوئے کہ بھگوت بھگتون کے دل مانند کمل کے کھلائے
اور اگیان کا اندھیرا دور کیا کیلہ و اگرداس و کیول رام ہٹی نارائن و پدم نابھ و گدادھر و دیوا و کلیان وغیرہ
صدہا چیلے ایسے سدھ و پرم بھگت ہوئے کہ ہر یکنے لاکھون کا اودھار کیا یہ مہاراج اننتانند چیلہ
رامانند جی کے چیلے تھے گلتا کہ متصل امیر کے گوروددوارہ مشہور و معروف ہی ظاہر و قائم کردہ انکا ہی اور
گورودوارہ نینڈوری جو پنجاب مین ہی اور اُس گادی کے ہزارہا سیوک ہین وہ بھی چیلہ ہاے کرشنداس
موصوف سے قائم ہوا پہلے گلتا جی مین جوگی رہا کرتے تھے وہان براے سیر اتفاق جانے کرشنداس موصوف
کا ہوا سر منشاے جوگیان نے مکان پر ٹھہرنے نہ دیا کرشنداس جی وہان سے علحدہ جا بیٹھے اور جو آگ
دھونی کی جلا رکھی تھی وہ بھی بسبب بیہودہ گوئی اُسکے اپنے پارچہ مین اٹھا کر لے گئے جوگی سرغنہ وہانکا
یہ حال دیکھکر واسطے نمایش اپنی عظمت و سدھتا کے شیر کی صورت بنا کر کرشنداس جی کے دھمکانے کو آیا
کرشنداس جی کو نصیحت دینا اُسکا ضرور ہوا فرمایا کہ یہ شخص کیسا گدہا ہی کہ ناحق تنگ کرتا ہی جوگی مذکور فی الفور
گدہا ہوگیا اور جسقدر اسکے سیوک تھے سبکے کان مین سے مندرا کہ مدار اعظم اُنکے فرقہ و فقیری کا ہی نکلکر کرشنداس
جی کے پاس آگئے پرتھی راج والی آمیر چیلا جوگی مذکور کا تھا واسطے درشن اُسکے آیا اُسکو نہ دیکھا اور دیگر
جوگیون کے کان مین مندرا نہ پائے درپی تفتیش حال ہوا اور بعد دریافت بخدمت کرشنداس جی کے حاضر ہوکر
قدمون مین پڑا سب جوگی حاضر آئے اور دست بستہ کھڑے ہوکر بعد ڈنڈوت و قدمبوسی کے منت دار و ملتجی
واسطے عفو تقصیرات کے ہوئے چونکہ بھگوت بھگت مجسم رحم اور کرپا کے ہوتے ہین اسواسطے
کرشنداس جی نے انکی تقصیرات کو معاف کیا اور اُنکے سرغنہ کو بدستور آدمی بنا کر فرمایا کہ اس مکان مین بھگوت
بھگت رہا کرینگے تم اپنے واسطے کچھ اور تجویز کرلو اور بھگوت بھگتون کی خدمت کرتے رہو سو جوگیون نے
وہ مکان چھوڑ دیا اور گورودوارہ بشنوان کا قرار پایا چنانچہ اتبک قائم ہی اور جوگی لوگ خدمت اُس مکان کی
کرتے ہین راجہ پرتھی راج نے جو پرتاپ کرشنداس جی کا دیکھا تو چیلا ہوگیا اور اسقدر کرپا کرشنداس جی اور
بھگوت کی اُسپر ہوئی کہ بھگوت کے درشن ہوئے سو حال مفصل اُسکا گورو شِشتا مین مندرج ہوگا

کلو دیس جو پہاڑ مین واقع ہی وہان جانیکا اتفاق کرشنداس جی کو ہوا ایک مفلس کے طفل نے خدمت کری
اور شیر مادہ گاو کا لایا کرشنداس جی کو اُسکے حال پر رحم آیا اور فرمایا کہ بلندی پر چڑھکر ہر چہار طرف
نگاہ کر جہان تک نظر پہونچیگی وہان تک کا تیرا راج ہوگا چنانچہ درگا مہارانی نے کہ اُنکا مندر وہان تھا
اُس طفل کو بلندی پر چڑھا کر دکھایا جہان تک اُسکی نظر گئی وہان تک کا راج اُسکو ہوگیا پھر کرشنداس
جی نے کرپا کرکے اپنا چیلا کیا اور ایسا پرم بھگت کر دیا کہ قلیل عرصہ مین بھگتون مین مشہور
ہوگیا مختصر حال اُسکا یہ ہی کہ ایک دفعہ واسطے بھگوت بھوگ کے جلیبی آئی تھین ایک جلیبی مین سے
گر پڑی اُسکے پسر نے کہ خورد سال تھا اُٹھا کر اپنی زبان سے لگائی یہ حال دیکھکر راجہ موصوف کو کمال
غصہ آیا اور فرمایا کہ اس کمبخت کو بھگوت مین محبت نہین کہ بدون بھوگ لگے جلیبی کو کھایا اسواسطے
واجب القتل ہی اور تلوار لیکر مستعد بقتل ہوا سادھو موجود تھے اُنھون نے اُس طفل کو اپنا بیان کرکے
بچایا اور راجہ کو سمجھا کر بقیمت اُسکے ہاتھ فروخت کر دیا کہ بعد پرم دھام ہونے راجہ موصوف کے
وہ لڑکا راجہ ہوا اور ایسی نشٹھا اُسکی بھگوت مین ہوئی کہ تمام اُس دیس مین بھگوت بھگتی کا رواج ہوگیا
اور اب تک اولاد اُسکی راج بخشیدہ کرشنداس جی پر موجود ہی کرشنداس جی نے ایکدفعہ جھنڈارہ کیا ایک سیاہ پوش کی
استری حاملہ تھی ذو نفیدا اڑہ اسکو دیے اور فرمایا کہ اسکے شکم سے میرا اشٹ دیو یعنی بھگوت بھگت پیدا ہوگا
इष्टदेव
ابھی سے خدمت واجب ہی کوئی شخص بلباس لباسی سادھو کے پاپوش فروشی کیا کرتا تھا ایک دفعہ کرشنداس
جی کی خدمت مین ملتجی بھگوت بھگتی کے اُپدیش کا ہوا کرشنداس جی نے وہ پیشہ اس سے چھڑا دیا کہ لباس
سادھان سے بعید ہی اور پھر بھگوت سرن کیا سادھو نہ کو راگرچہ بھجن سمرن کیا کرتا تھا لیکن اکثر یاد
اُس پیشہ اور دولت و عیش و عشرت کی رہتی کرشنداس جی نے بکشف باطن حال اُسکے اندرونہ کا جانا
اور اسقدر نعمت بیقیاس عنایت فرمائی کہ مستغنی ہوکر سب مزخرفات کا تارک ہوگیا اور بھگوت کے بھجن و سیوا مین
بتہ دل مصروف ہوکر کرتارتھ ہوگیا + کتھا गोविंददास گوبند داس جی چیلہ نارائنداس عرف نابھا مصنف
بھگت مال کی پرم بھگت نیک طبع خوش اخلاق راحم سبکو برابر دیکھنے مین مثل ابر باران کے کہ دوست دشمن
اُسکے نزدیک برابر ہوتا ہی ہوئے پرم آنند کے دینے والے جو بھگوت چترہین اُنکی کتھا اور نو دھا بھگتی اور
پنچرس کے اپاسک جو بھگت ہین اُنکی کتھا اور چترہ کے نیم اور چتر تھے بھگوت بھگت جو مثل خوشبو ہر سبہا کے ہین
اُنکی مالا یعنی بھگت مال جب تیار ہوئی تو یہ دولت لازوال کہ ہریک کو فیض عام ہی اور دنیا و دین دونون اسی
حاصل ہوتے ہین اور جسقدر اُسکے پڑھنے اور سُننے مین توجہ ہوا اُسیقدر سب مراج کی روز بروز ترقی ہوتی ہی
سے پہلے گوبند داس موصوف کو نصیب ہوئی یعنے نابھا جی نے اُنکو پڑھائی تب اُنھون نے تمام جہان مین

مشہور کیا بروقت پڑھنے و سُنانے کے زیر و زبر یا حرف کا فرق و تجاوز نہین ہوتا تھا اور بسوباس جو رگھنندن
سوامین ہین اُنکی بھگتی کا اعتقاد اور داس بھاونا کی بزرگی اور بھگتون کی مہما اور اُنکے معجزات ایسے بیان
کرتے تھے کہ سامعین بھگوت سرن ہو کر کرتارتھ ہوجاتے تھے لوگون کے اُودھار مین دل و جان سے
کوشش کرتی اور اب تک اُنکی بدولت چشمہ فیض کا جہان مین جاری ہی چونکہ یہ بھگت مال پرم بھاگوت دھرم ہے
اسواسطے اُن مہاراج کی کتھا بھاگوت دھرم پرچار کون مین درج کی گئی + کتھا بشن سوامین
مہاراج پرم بھاگوت اور رواج دہندہ بھگوت بھگتی کے براہمن نسب مین بلک دکھن ہوئے ہر چہار سنپردا
مین جو رودر سنپردا مشہور ہی اُسکے آچارج سوامین موصوف ہین اگرچہ یہ سنپردا قدیمی ہی لیکن زیادہ تر رواج
اُسکا جو سوامین موصوف سے ہوا اسواسطے اُنکے نام سے مشہور ہی اور وجہ شہرت شیوجی مہاراج کے نام سے
یہ ہی کہ اصل موجد و آچارج اس سنپردا کے شیوجی مہاراج ہین یعنی اوّل اُپدیش اس اُپاسنا کا شیوجی مہاراج نے
پرمانندسُن کو کیا تھا پرمانند موصوف بشن کانچی مین ہوئے ٹھاکر دوارہ بردراج مہاراج مین بھگوت آرادھن
کیا کرتے تھے اُنکی بھگتی کے بھاو سے بھگوت بردراج مہاراج خوش ہوئے اور شیوجی کو اجازت منتر اُپدیش کی
فرمائی شیوجی نے درشن دیکر منتر اُپدیش کیا اور سب قواعد اُپاسنا کے ہدایت فرمائے اور چونکہ شیوجی مہاراج
کو زیادہ تر بال چریترون سے رغبت ہی اسواسطے سری کرشن مہاراج کے بال روپ کا دھیان اور سری کرشن
سرناگتی کا منتر اُپدیش کیا اس سنپردا مین ایشر کو سدھ ادویت مانتے ہین یعنی وہ ایشر سچدانند گھن پورن
برہمہ سری کرشن ایک اور سب سے علحدہ ہی بلکہ مایا کا بھی پریرک نہین اور مایا اُسکے قریب خود بخود سب
کام برہمانڈون کی پیدایش وغیرہ کا کرتی ہی جسطرح سنگ مقناطیس کہ وہ آہن کو واسطے حرکت کے
متحرک نہین ہوتا لیکن آہن جب سنگ مقناطیس کے نزدیک جاتا ہی خود بخود حرکت کرتا ہی اور
وہ ایشر موصوفہ بالا نندن نندن برابن چند گولوک نواسی ہمیشہ مثل طفل ہفت سالہ کے اپنے سکھاون کے
ساتھ کھیل اور بہار کرتا ہی برج کی زمین اور گولوک مین کچھ کمی بیشی نہین تلک اور سنیاس کا حال جبکہ نشٹھا مین
مندرج ہوگا جو قواعد خاص اس سنپرداوالون کے ہین اُسکے پیرو اور معتقد گجرات مین اکثر ہین لیکن
حسب قواعد مروجہ بلبھ آچارج کے زیادہ تر رواج اس سنپردا کا ہی اور اگرچہ قواعد قدما اور بشن سوامین
اور بلبھ آچارج مین کچھ فرق نہین کہ سب بال سروپ کے اُپاسک ہین لیکن بلبھ آچارج جی نے بعض بعض
بھاو اور قاعدے حسب جذبۂ محبت دلی ایسے نکالے کہ زبردستی سے دلکو کشش کرتے ہین سو اُنکا
حال قدرے قلیل بلبھ آچارج کی کتھا مین اور باقی نشٹھا مین مندرج ہوگا اور بابا لعل کہ جنکا
معتقد داراشکوہ برادر عالمگیر تھا وہ بھی اسی نشٹھا اور سنپردا مین تھا اگرچہ بعض مادہ سنپردا مین

کہتے ہین لیکن تحقیقاً اسی سنپردا کا پیرو ہوا اُسنے ایک دو قاعدہ مین کمی بیشی کرکے اپنے طور پر اس سنپردا کو رواج دیا واضح ہو کہ یہ سنپردا بشن سوامین مہاراج کی ایسی پرم پوتر اور جلد بھگوت مین دل لگا دینے والی ہو کہ اسکا بیان نہین ہوسکتا کروڑون بھکت اس آپاشنا کے بدولت اپنی مراد کو پہونچے اب گورو دوارے کلان اور مشہور اس سنپردا کے گوکل مین ہین کہ جنکا ذکر بلبھ آچارج کی کتھا مین ہوگا اور ما بقی گورو دوارے گجرات مین ہین مگر مثل گوکل ناتھ دوارہ کے کہ وہ بھی گورو دوارہ گوکلسیہ (गोकुलस्य) یعنی بلبھ آچارج کے خاندان انکا ہی مشہور و نامی نہین مگر پنڈرپور (पंडरपुर) کا گورو دوارہ کہ وہ حسب قاعدہ متقدمین کے ہی اور مجتہدان اس سنپردا کے قائم ہوا گجرات مین زیادہ تر نامی ہی اب شجرہ از ابتدائے شیو جی تا بشن سوامین یہان لکھا جاتا ہی اور آیندہ کا بلبھ آچارج کی کتھا مین مندرج ہوگا اور یہ شجرہ باعتبار گرو و چیلہ کے ہی



کتھا بلبھاچارج वल्लभाचार्य مشہور بلبھ آچارج پریم بھاگوت اور پریمی اور سنپرداے کے آچارج اور سنسار سمدر ڈوبنے والون کو شل کشتی کے ہوے بشن سنپردا مین اگرچہ آچارج اور بھگت بہت گذرے لیکن اخیر مین یہ مہاراج سب سے بڑھکر وسرمشتہ ہوے اپنے مقام قیام کو چھوڑکر اول گوکل مین اور پھر برندابن مین آئے اور بھگوت آرادھن مین مشغول ہوے بخواہش بھگوت کے یہ تمنا ہوئی کہ باتسل نشٹھا کا رواج اس سنسار مین خوب ہووے تاکہ پاپی اور گنہگارون کا اودھار ہو اسواسطے برندابن سے پھر گوکل مین آئے اور بھگوت نے خواب مین واسطے رواج اس آپاشنا کے ارشاد فرمایا سو اول بھگوت مورتی براجمان کرکے لوگون کو ہدایت اور تلقین فرمائی اور پھر بھگوت سیوا کا ایسا طریقہ جاری کیا کہ خواہ نخواہ طبیعت گرویدہ ہووے چونکہ باتسل نشٹھا مین تیاری اشیاے راگ بھوگ و سنگار بال روپ بھگوت کے وقت بوقت علیحدہ علیحدہ قسم و طور سے ضرور ہی اسواسطے بھگوت نے واسطے شادی کرلینے کے اجازت فرمائی اور جو سوامین ممدوح نے کچھہ انکار کیا تو بھگوت کی جانب سے مبالغہ ظہور مین آیا سبب مبالغہ کا یہ ہی کہ جو کوئی بھگت جس اعتقاد راسخ سے بھگوت آرادھن کرتا ہی تو بھگوت اسی بھاو اسکے دلمین نیز بروقت کمال کو پہونچ جانے بھگتی کے ساکھیات ظہور فرماتے ہین سو بھگوت کو خیال ہوا کہ بجاے نند بابا کے خود بلبھ آچارج جی موجود ہین لیکن بجاے جسودھا مہارانی کے والدہ کسکو کہونگا اسواسطے مبالغہ کیا بلکہ ایک براہمن سے دلکو پریشان کرکے لڑکی اسکی بھینٹ کرادی پھر تو ایسا آرادھن ورواج اس باتسل بھاؤ کا ہوا کہ گویا بھگوت نے پھر اوتار دھارن کیا ہی کچھہ عرصہ بعد بٹھل ناتھہ مہاراج پیدا ہوئے کہ انکا ذکر باتسل نشٹھا کے بھگتون مین ہوگا انکے سات صاحبزادے ہوئے کہ ہر ایک کے نام سے سات گادی گوکل مین اب تک موجود ہین بعض گادی مین سات دفعہ اور بعض مین پانچ دفعہ سیوا آرادھن ہوتا ہی اگرچہ رادھکا مہارانی کہ سوکیا بھاو سے بھگوت کی پریم پرایا جانکر آرادھن کرتے ہین لیکن پورن برہمہ سچدانند گھن سری کرشن مہاراج کو مانتے ہین اس سنپردا کے لوگ بھاو کی کچھہ تعریف نہین ہوسکتی جو بابا نند اور جسودھا مہارانی لاڈلڈاتی ہونگی اسیقدر گسائیان گوکل کے بھاو کا ہی صحن سے مکان کو زیادہ اونچا نہین رکھتے بدین خیال کہ ایسا نہو لڑکا گھٹیون چلتے گر پڑے بروقت آرام بھگوت کے بلند آواز سے نہین بولتے بدین سبب کہ پریم شکمار لڑکا کچی نیند نہ جاگ پڑے علےٰ ہذا القیاس ہزارہا در ہزارہا لوگ کہ بھاو ہین اور یہان تک پختگی اور اعتقاد اپنی نشٹھا مین ہی کہ جسوقت بھگوت خواب مین ہوتے ہین یا دیگر کسی غیر معمول وقت کوئی شخص ہر وہ جہانگی دولت کا چڑھانیوالا آجاوے تو کیا ممکن ہی کہ مندر کھولین چنانچہ والی جیپور نے ایک دفعہ امتحان بھی کیا تھا اور اب تک وہی بھاو اور قاعدہ

۵۷ جو دربھگتی مین ہین اتا ریگنا در ۱۲

بدستور جاری ہین کسی گادی مین پچاس ہزار اور کسی مین تین چالیس ہزار روپیہ سال کی آمدنی ہی سب بھگوت
آرادھن اور تیاری آرایش و اسباب بال سروپ و راگ بھوگ بھگوت مین خرچ کر دیتے ہین بلکہ قرضدار رہتے
ہین گسائین بلفظ گوکلستہ مشہور ہین جیسا اوتم بھاؤ ان گوکلستہ گسائیونکا دیکھا اور سنا تحریر مین نہین آسکتا اور
गोकुलस्थ
اُنکے چیلون کو جسقدر بھاو و بھگتی اپنے گورو مین ہی وہ بھی بیان نہین ہو سکتی بشبک اور کسی سنپرداء مین
वल्लभाचार्य
اسقدر اعتقاد اپنے گورو مین نہین مارواڑ و گجرات مین سیوک اس سنپرداء کے بکثرت ہین بلبھ آچارج جی کے
خاندان مین اکثر بھگت کامل و سدھ گذرے اور جو انکی کرپا کے ذریعہ سے بھگوت پراپن ہوئے انکی شمار تو
کس سے ہو سکتی ہی بلبھ آچارج سوامین کے بھاو کو خیال کرنا چاہیے کہ اپنا نام بھی موافق اپنے بھاو کے مشہور
کیا یعنی بلبو گوپ قوم کو کہتے ہین کہ جس قوم مین نند بابا تھے سو اپنے خاندان کو بلبو کل مشہور کیا یعنی گوپ کل
ایک دفعہ ایک سادھو برج مین آیا اور بٹوہ سالگرام کا درخت چھوکر کے شاخ پر لٹکا کر واسطے ملاقات بلبھ آچارج کے
ठाकुर
گیا جب واپس آیا تو بٹوہ مذکور شاخ پر نہ پایا اور انکی خدمت مین حاضر ہو کر حال کہا انھون نے فرمایا کہ تم کیسے سیوک
वहवह
ہو کہ سوامین کو چھوڑ کر چلے جا پھرتے ہو سادھو مذکور نے عذرات پیش کیے اور پھر آکر جو دیکھا تو صدہا بٹوہ ایک
قسم کے اُس درخت پر پائے پھر آچارج ممدوح کی خدمت مین آیا اور جو حال دیکھا تھا بیان کیا آچارج نے فرمایا کہ
تم اپنے سوامین کو کسواسطے نہین پہچان سکتے سادھو خاموش ہوا اور مطلب بلبھ آچارج جی کا سمجھ کر قدمون
مین پڑا اور اپنا بٹوہ سالک رام جی کا لیکر بھگوت آرادھن و سیوا مین دل سے مصروف ہوا واضح ہو کہ آیا سک
کو بھگوت مین ایسی نشٹھا چاہیے کہ جیسے ہو قوف کو اپنے جسم مین ہوتی ہی نہ یہ کہ سو امین ہر شاخ و خود در بسیر +
اب شجرہ خاندان بلبھ آچارج کا باعتبار توالد و تناسل کے لکھا جاتا ہی لیکن منجملہ سات گدّی کے چند گدّی بسبب
نہونے اولاد پسری کے نواسون کے پاس ہین اور تین چار گدّی پر اصل اولاد بٹھل ناتھ جی کی ہی سو انمین سے
ایک گدّی کا شجرہ لکھنا کافی ہی +

ے درجہ انتہا دانخر کا جسکو حاصل ہو گیا ہو ۱۲



**کتھا** माधवाचार्य مادھو آچارج سوامین برہمہ سنپردامین پرم بھگت و آچارج و رواج دہندہ ہس سنپردا
کے ہوئے اگرچہ سنپردا قدیمی ہی لیکن مادھو آچارج سوامین نے اس سنپرداکو تمام جہان مین ایسا پھیلایا
کہ بخوبی ہریک دیس مین رواج ہوگیا اسواسطے بنام و مادہ (माध्वसंप्रदाय) سنپرداکے مشہور ہی اور برہمہ (ब्रह्म) سنپردا اسواسطے
کہتے ہین کہ اول بھگوت نے اس سنپرداکے قواعد برہماجی سے بیان کیے برہماجی نے بسلسلہ گروچیلہ کے
بھگتان مندرجہ شجرہ کو اپدیش کیا اور رواج دیا بعض جو گوڑیہ (गोडिया) اور بعض مہا پربھو سنپردا بیان کرتے ہین
تو وجہ یہ ہی کہ نت آنند و سری کرشن چیتین و مہاپربھو ساکن گوڑدیس کے اسی سنپردامین آچارج اور بھگت
نامور بھگوت کا اوتار ہوئے اور تمام دیس گوڑ بنگالہ کو ہدایت کرکے بھگوت کے سنمکھ کیا اسواسطے مہا پربھو
و گوڑیہ نام سے مشہور ہی مادھو آچارج موصوف براہمن تھے مین بموضع اوڑپی (उडपी) کرسنا (क्रसना) کہ کانچی پوری سے
گوشہ غرب و جنوب مین واقع ہی ہوئے برہمہ سوتر اور گیتا جی پر بھاش تصنیف کیا اعتقاد رہن اپاسنا
والون کا یہ ہی کہ اپنی نشٹھہ ہی کہ اسکی پرپاسنے (भाव) مادھا جگت کو رچتی ہی اگرچہ قاعدہ متقدمین اس نشٹھا کے
دھیان و آرادھن بشن نارائن کا پایا جاتا ہی لیکن اب بلکہ روبروے (तटस्थ) مادھو آچارج سے اپاسنا سری کرشن
اوتار کی اس سنپردامین مروج ہی اور ایشر پوران برہم سمپدا انند گھن سری کرشن سوامین کو لوگ نو ہی
مانتے ہین اور مادھوج نشٹھا سے کہ اسکا ذکر نشٹھا ہے نوز دہم مین ہوگا دھیان و تصور کرتے ہین (निवासी)
اگرچہ مادھوج نشٹھا مین جگل سروپ کا دھیان و تصور لازمہ ہی اور جو گل سروپ کا ہی آرادھن و
سیوا اس سنپردامین مروج ہی اور رادھکا مہارانی جین پر کیہا (परकीया) بھاو (युगलस्वरूप) رکھتے ہین لیکن ایشرتا اور وحدنیت (माधुर्य)
اور پوران برہمتا سری کرشن سوامین مین تصور کرتے ہین کہ انکی بھاش اور دیگر گرنتھون سے یہ بات
ظاہر ہی اس سنپردامین لکھو کھا بھگت اور سدھ نامور گذرے اور ہوتے ہین واسطے دور کرنے
دکھہ آواگون کے بھگوت نے ایک اپاے ایسا تجویز کیا ہی کہ بلا محنت و مشقت اس سنپرداکے ذریعہ سے
کروڑون مہا ادھم بھگت کو پراپت ہوتے ہین اگرچہ دکھن دیس مین رواج اس اپاسنا کا بکثرت ہی
اور گوردوارہ عظیم الشان وہان ہین لیکن درمیولا برج اور بنگالہ مین بھی یہ سنپردا زیادہ تر مروج ہی اور
برندابن مین چند گوردوارہ مشہور و معروف مثل مندر گوبنددیو و مدن موہن و سرنگار بٹ وغیرہ کے ہین (गोविन्ददेव) (मदनमोहन) (श्रृंगारवट)
کہ فیض عام بھگوت کے درشنون اور دیکھنے لینے کا ہوتا ہی معجزات مادھو آچارج سوامین کے لکھنے کی
کچھ ضرورت نہین اسیقدر کافی ہی کہ انکے نام اور انکے قاعدہ مقررہ کے عمل سے کروڑہا مہا پاپی بھگوت
بھگت ہوکر اپنی مراد کو پہونچے اب شجرہ خاندان باعتبار گروچیلہ کے بابت ایک گوردوارہ کے تحریر
ہوتا ہی اس سنپردامین ہزارہا درہزارہا گوردوارہ ہین سب کا شجرہ ملنا اور لکھنا غیر ممکن تھا۔

**کتھا नित्यानन्द** نت آنند جی مہاراج ایسے پریم بھگت اور بھاگوت دھرم پرچارک ہوئے جنکی مہما اور پرتاپ تمام جہان مین مشہور اور معروف ہی جنہون نے گوڑ دیس بنگالہ سے پاکھنڈ (पाखंड) اور ادھرم کو دور کرکے بھگوت بھگتی اور اپاسنا کا رواج دیا اور ایسے ایسے مہاپاپی اور گنہگارون کو بھگوت پاراین کر دیا کہ جنکو اجامیل پر شرف تھا جسطرح بلدیو جی مہاراج نشہ اپنے حال مین مخمور و مسرور رہتے تھے اسیطرح یہ مہاراج کہ بلدیو جی کا اوتار ہوے بھگوت کے روپ مادھری اور پریم کے نشہ مین مدہوش و متوالے رہتے تھے کہ جس پریم اور بھاو کو دیکھ سنکر دیگر اشخاص ہشیار پریم آنند کے رس مین غرق اور مگن ہوئے جنم مہاراج موصوف کا ندیا شانتی پور (नदिया शान्तीपुर) بنگالہ دیس مین ہوا سری کرشن چیتن مہاپربھو کے بڑے بھائی تھے جب دیکھا کہ گوڑ دیس کے لوگ بھاگوت دھرم سے بچھڑے ہین تو انپر رحم اور چند عرصہ تک سخت تپ کرکے بھگوت کو خوشنود کیا بھگوت نے حسب خواہش انکے بردان (वरदान) دیا اور بعدش بھگوت بھگتی کو تمام اُس دیس مین مہاراج موصوف نے مہنت (महन्त) اور گورو روپ ہوکر مروج فرمایا اتبک اس دیس مین اسقدر بھگتی کا رواج ہی کہ اکثر بھگوت پاراین ہوتے ہین اور ترک خانمان کرکے برندابن مین باس کرتے ہین جو بھاو اور پریم اُس دیس کے رہنے والونکا برندابن اور سری برندابن چند مین دیکھا گیا اور تقریر سے باہر ہی اب بھی برندابن مین قریب نصف لوگون کے یہ لوگ موجود ہین اور بھگوت بھجن و کیرتن مین رہتے ہین ۞

**کتھا श्रीकृष्णचैतन्य** سری کرشن چیتن برادر خورد نت آنند جی سری کرشن مہاراج کا انس اوتار ہوئے چونکہ بھگوت کا عہد اور ارشاد ہی کہ جب دھرم کم ہوجاتا ہی تب واسطے قائم کرنے بید مرجاد (मर्याद) کے اور دور کرنے ادھرم کے میرا اوتار ہوتا ہی کہ یہ بات گیتا جی مین مندرج ہی سو گوڑ دیس بنگالہ مین بھگوت بھگتی موقوف ہوکر بالعکس دھرم کا رواج ہوا تھا اسواسطے بھگوت نے واسطے قائم کرنے بھگتی مارگ (मार्ग) کے جسطرح برج مین اوتار لیا تھا اسیطرح بنگالہ مین سچی جی (सची) کے بطن سے ظہور فرمایا اگر کسیکو یہ اعتراض ہو کہ بھگوت کا شیام رنگ شاسترون مین لکھا ہی یہ مہاراج گورہ رنگ کس واسطے تھے سو واضح ہو کہ بروقت کھیل و بہار کے گوپیکا اپنے پریم پریتم (प्रीतम) نند کشور کو طعنہ دیا کرتی تھی کہ تو کالا (काला) ہی اور ہم گوری ہین تیری خوبصورتی اور تیرا آن ہماری خوبصورتی اور صفائی چہرہ کے مقابلہ پر کب برابر ہی اسواسطے سری کرشن چیتن مہاراج نے گورہ رنگ دھارن کیا جسطرح سری کرشن مہاراج نے پریم اور رس کا دریا برج مین جاری کیا تھا اسیطرح سری کرشن چیتن مہاراج بعینہ اُس پریم آنند اور رس کا پریم اور سکھ جگل (युगल) سروپ (स्वरूप) کے تصور مین محو اور تدروپ ہوکر اپنے سیوکان کے دل مین ظاہر کیا یہ مہاراج خورد سالی سے ہی بھگوت روپ کے دھیان اور بھگتی مین مگن رہتے تھے ہفت سالہ عمر کا ذکر ہی کہ کیشو بھٹ کاشمیری تمام جہان کے براہمنون کو مناظرہ اور بحث مین فتح کرتا ہوا اُنکے مسکن مین پہونچا

کیتر ہمراہ تھے سری کرشن چیتن موصوف نے ایک لحظہ مین وہ غرور اسکا رفع کردیا اور پھر ایسی کرپا کری کہ وہ بھگوت
بھگت ہوگیا مفصل یہ حال کیشو موصوف کی کتھا مندرجہ نشتمارے نوزدہم سے واضح ہوگا ایکدفعہ مہاراج ممدوح
روبروے جگناتھ راے (नगन्नाथराय) سوامین کے کیرتن (कीर्तन) کرتے تھے بحالت کیرتن بھگوت چیترون کے ایسے پریم و تصور بھگوت
مین محو اور بیخبر ہوے کہ تدروپتا (तद्रूपता) کی نوبت پہونچ گئی اور موجودین کو چتربھج (चतुर्भुज) روپ نظر آیا لوگون نے باہدگر یہ
گفتگو کری کہ اس پرشوتم پوری (पुरुषोत्तमपुरी) مین ہر یک ذی روح چتربھج ہوا اگر سری کرشن چیتن کا چتربھج روپ نظر آیا ہے تو
کیا تعجب اور بڑی بات ہے یہ خبر مہاراج موصوف تک پہونچی اور دلمین خیال کیا کہ منجملہ ان اشخاص کے کثیر
ہمارے سیوک ہین اگر انکے دلمین اعتقاد کامل نہوگا تو بھگوت بھگتی انکو حاصل نہوگی اسواسطے چتربھجا
دھارن کرکے درشن دیے اور سبکا اعتقاد درست کردیا اب تک چتربھج مورتی انکی پرشوتم پوری مین ہے
کہ درشن ہوتے ہین مہاپربھوجی کو انکا چھوٹا بھائی مشہور کرتے ہین وہ بھی اچاریہ اس سمپرداے کے اور پریم
بھگت ہوئے **کتھا** روپ وسناتن (रूपसनातन) جی دونون بھائی حقیقی پریم بھگت اور بھاگوت دھرم
پرچارک ہوئے اور ایسا اس بھگت کام آپکار کیا کہ سنسار سمدر کا پار ہونا ازبس آسان ہوگیا یہ ہر دو صاحب
گوڑ دیس بنگالہ کے رہنے والے بادشاہی منصب دار ذوی الاقتدار تھے خزانہ کثیر رکھتے تھے ایک رات
شمار اور حساب خزانہ کا کرتے کرتے صبح ہوگئی کمال مغموم و متردد ہوئے اور باہم کہنے لگے کہ افسوس تمام
رات مزخرفات اور کار بیہودہ مین گذر گئی اگر بھگوت سماج اور کتھا مین بیٹھتے تو دم بدم خبر منگاتے کہ کسقدر
رات گذری آج کچھ بھی خیال نہوا یہ عمر بلا بھگوت کے بھجن ناحق رائگان گئی اور جاتی ہے یہ کہکر اسیوقت تمام
نعمت اور دولت کو مثل ریزہ خاک کے ترک کیا اور خدمت مین نت آنند و سری کرشن چیتن و مہاپربھوجی
اپنے گوروے کے حاضر ہوکر ہدایت خواہ ہوے انھون نے اجازت فرمائی کہ برج متھرا (मथुरा) مین جاؤ اور وہانکے بن
اور مقامات بہار سری کرشن سوامین کے جو مدت سے پوشیدہ اور خفیہ ہوگئے ہین ظاہر کرکے گرنتھہاے [illegible]
ویا دھرم ذریں بلاس کا رواج دو حسب الارشاد ہر دو صاحب موصوف روانہ ہوے اور جسوقت برج بھوم مین پہونچے
تو بمجرد تاثیر اس زمین اور ہواے خوشگوار و سبزہ دلکش سے روپ ماذھری (माधुर्य) بھگوت مین محو اور مدہوش
ہوگئے اور ایسی بوے عشق پرماپریتم مہاراج کی دماغ جان کو پہونچی کہ نیک و بد کا تمیز سبکو فراموش کرکے پریم آنند
مین مگن ہوے جب کچھ ہوش ہوے تو مزارعان سے پوچھا کہ برج کہان ہین ایکنے جواب دیا کہ کیا تیرا تو اکنند
اندھا ہوگیا ہے یہ برج نہین اور کیا ہے گستاخین جی مہاراج اس گالی سے ایسے خوش ہوے کہ جیسا کوئی
سنگین پرہیز کے اندیشہ سے خوش ہوتا ہے اور شادان و فرحان نشاء تصور مین چلے ہوئے اول متھرا جی مین اور
[illegible] دیکھا کہ [illegible] سرسبز و شاداب ہے کہ آفتاب کا طلوع و غروب

معلوم نہین ہوتا بعد تلاش کے دو چار گھرون کی آبادی پائی اور دریافت ہوا کہ باشندے اس آبادی کے واسطے پوجا برندا دیوی کے گئے ہین وہانسے برندا دیوی کی تلاش کرتے ہوئے روانہ ہوئے دیکھا کہ وہ لوگ ایک جگہ پر دودھ دہی چڑھا کر روانہ ہوگئے سو اسی جگہ قیام کیا رات کو برندا دیوی نے درشن دیے اور فرمایا کہ ہمارا سروپ اسی جگہ ہے تم نکالکر استھاپت کرو سو گسائین روپ نے حسب الارشاد عمل کیا اب تک برندا دیوی موجود ہین اور جنگلے گھر یادہ گاہ بچہ دیتی ہی اول دودھ درگاجی صدمعہ کو چڑھایا جاتا ہی بعد ازان سری گوبند دیوجی نے گسائین روپ ممدوح کو خواب مین ہدایت فرمائی کہ فلان مقام پر ہمارا سروپ موجود ہی اور ایک مادہ گاو اپنا دودھ وہان چڑھاتی ہی تم ظاہر کرو گسائین موصوف نے اس سروپ کو نکالکر استھاپت کیا اور واسطے پوجا کے جیو گسائین اپنے برادر زادہ کو کہ اسی عرصہ مین بعد ترک خانمان کے آگئے تھے اجازت دی اور فرمایا کہ راجہ ہای کلان بھوگ وغیرہ کا لوازمہ جاری رکھینگے راجہ مانسنگہ والی آمیر کا بشوق درشن گسائین موصوف کے آیا اور بعد درشن بروقت رخصت کے عرض کیا کہ کچھ اجازت کسی چیز کی مجکو ہووے جیو گسائین جی نے فرمایا کہ ہم کچھ نہین چاہتے اگر چاہو تو مندر گوبند دیوجی کا بنوا دو راجہ نے قبول کیا انھین ایام مین قلعہ اکبر آباد کا تیار ہوتا تھا اور سنگ سرخ اور کسی جگہ نہین جا سکتا تھا راجہ موصوف نے بادشاہ سے حکم لیکر مندر سنگین گوبند دیوجی کا تیار کرا دیا تیرہ ١٣ لاکھ روپیہ صرف اجرت اور مصالحہ مین خرچ ہوا اب تک وہ مندر برندابن مین مشہور اور موجود ہی کہ نظیر اپنی نہین رکھتا لیکن واضح ہو کہ عہد محمد شاہ بادشاہ مین راجہ جےسنگہ نے باداہیان مین یہ بات سُنی کہ جو کوئی گوبند دیو کے درشن کرتا ہی پھر اسکو آواگون نہین ہوتا کمال منت و آرزو سے وہ سروپ گوبند دیوجی کا جیپور کو لیگیا کہ وہان براجمان ہین اور برندابن مین دوسری مورتی استھاپت ہوئی گسائین روپ موصوف کو بروقت رخصت اُنکے گورو نے فرمایا تھا کہ گرنتھ رس پرکاش کی تصنیف کرنا اُسکی بجا آوری گسائین موصوف سے بدین خیال کہ دوات قلم کاغذ وغیرہ کا سنگرہ کرنا پڑیگا اور ترک براگ مین خلل آویگا نہین ہوئی تھی شیوجی بھگت راج مہاراج نے خواب مین ارشاد فرمایا کہ فراموشی ہدایت گرو دیو کی ممنوع ہی گسائین جی نے بانقیاد حکم بہت گرنتھ مثل رس سدھانت واوجل نیلمن و بھگت رس امرت و بھاگوت امرت وغیرہ سب پانچ لاکھ اشلوک مین تصنیف کرے کہ مشہور و معروف ہین اور بھگتون کو پریم رس سے پورن کرتے ہین ایک اشلوک مین صدف بنی یعنی جد سری لاڈلی جی کے یہ تمثیل لکھی کہ مثل ناگنی کے ہی گسائین سناتن جی کو یہ خیال ہوا کہ گسائین روپ کی شاعری اگرچہ دلپذیر ہی لیکن بھاو پریا پریتم کا خوب نہین سمجھا کہان تو لاڈلی جی پریم سکمار کہ جنکی نازکی اور کوملتائی کے مقابلہ مین کلپ برچھ کا پھول بھی سخت ہی اور جن کی سوبھا کے اوپر سوبھا بھی تصدق ہوتی ہی اور کہان موذی کی تمثیل کہ اگر وہ پریم سکماری تصویر بھی سانپ کی دیکھتی ہی تو خوف کرتی ہی غرض اس خیال سے اکثر

گسائین سناتن جی کو اُس تمثیل کا تعلق رہتا تھا ایک روز سیر کنان جاتے تھے درخت کے نیچے ایک طفل خوبصورت
اور چند دختر برجباسیون کو دیکھا کہ جھولا ڈال کر جھول رہی ہین اور بازی و قہقہہ مین مصروف ہین اور اگرچہ
سب دختر موصوفہ حسین و خوبصورت ہین لیکن ایک لڑکی اسقدر حسین اور نازک ہو کہ ایسی سندرتا مدت العمر
نہین دیکھی تھی وہ لڑکی ایک چیتھڑی باریک اوڑھے ہوئے ہو اور اُسمین ہلتی یعنی جعد مشکین مثل ناگن کے اہی
لہلہاتی ہو کہ سر مو بھی ناگن مین اور اُسمین فرق نہین گسائین سناتن جی بے محابا پکارے کہ مار یار کوئی دوڑکر
ناگن کو اِس پریم سندری کے سر سے اُتار دو اور یہ کہکر بیہوش ہو گئے جب ہوش مین آئے تو اشلوک گسائین
روپ کا یاد آیا اور جانا کہ سری لاڈلی جی نے واسطے رفع شک اُس اشلوک کے یہ حیرت کیا ہو گسائین روپ جی
کی خدمت مین آئے اور پرکرمان کر کے سرگذشت بیان کری واضح ہو کہ گسائین سناتن جی بڑے بھائی
روپ گسائین کے تھے لیکن بھگتی مین اُنکو بڑا جانکر ڈنڈوت و پرکرمان کری گسائین روپ جی فربہ تھے اور
گسائین سناتن جی لاغر اور ہر روزہ یہ پرکرمان برج کی کیا کرتے تھے ایک روز بعد پرکرمان جو روپ گسائین کے پاس
آئے تو گسائین روپ موصوف کو خیال ہوا کہ سناتن جی اپنے گھر غذائے لطیف کہ ہر ایک کو نہین مل سکتی کھایا
کرتے تھے اب نان خشک گدا گری سے کسطرح سیری ہوتی ہوگی یہ خیال ہوا ہی تھا کہ سری لاڈلی جی شیر
برنج و دیگر لوازمہ رسوئی لطیف بلباس دختر برجباسی کے لائین اور بکمال کومل گفتار سے فرمایا کہ ہماری گاے
کے آج بچہ جنا ہو میری والدہ نے یہ لوازمہ رسوئی کا تمھارے واسطے بھیجا ہو ہر دو گسائین موصوف نے اُسکا
بھوجن تیار کر کے بھوگ لگایا تو وہ مزہ پایا کہ مدت العمر کبھی غذا مین نصیب نہین ہوا تھا سناتن جی نے سبب
اسکا گسائین روپ سے پوچھا اُنھون نے سب حال اپنے خیالات کا بیان کیا سناتن جی نے فرمایا کہ باوجود
ترک و علیحدگی دولت و حشمت کے اب تک زبان کا مزہ باقی ہو کہ جسکے سبب سے لاڈلی جی کو تکلیف ہوئی
آیندہ کو خیال رہے جب نت آنند سری کرشن چیتن و مہا پربھو جی گورو روپ سناتن جی کے اِس جہان کا
ترک کر کے پرم دھام کو گئے تو سماجیان گورو موصوفین کے ٹھاکردوارہ کو کمال غم ہوا بعد عرصہ کے خیال آیا
کہ اب سوائے روپ و سناتن جی کے اور کوئی قدر شناس بھگوت کے کیرتن و بھجن کا نہین ہو اسواسطے
برندابن مین آئے اور ایک روز سماج ہوا سب بھگوت بھگت اور سادھو اُس سماج مین جمع ہوئے اور ایک
بڑی سبھا ہو گئی اِس لطف اور پریم سے کیرتن اور بھجن ہوا کہ حاضرین بپایہ پریم کے پریم مین بیہوش اور
از خود رفتہ ہو گئے لیکن گسائین روپ اپنی طبیعت کو مستقل کر کے کھڑے رہے گسائین کرن پوری نے
دیکھا کہ روپ جی سب پریمیون کے سر دفتر ہین اُنکو جو بھگوت پریم سے بیہوشی نہوئی تو اور ونکے واسطے
بہتر نہین گسائین روپ جی کے پاس گئے اور جب قریب پہونچے تو اُنکی سوانس یعنے دم لگی کہ آبلہ نمودار

ہو آئے گشائین روپ جی نے فرمایا کہ مہاراج جنکو کچھ تعلق جسم کا باقی ہے وہ یتیں انگو ہی اور جن لوگون کو جسم سے
تعلق نہیں رہا انکا دل دیکھنا چاہیے نہ جسم فقط یہان تک کہ تمہا روپ گشائین کی تحریر ہوئی سناتن جی سوائے
کمنڈل اور کوپین کے اور کچھ اپنے پاس نہیں رکھتے تھے سیر کنان ایک بادفروش کے گھر پہونچے اُسکے
لڑکی گلی یا چوبی ۱۲
گھر مین سروپ سری مدن موہن جی کا براجمان تھا سناتن جی درشن کرکے عاشق ہو گئے اور ہر روز اُس
بادفروش کے گھر جایا کرتے اور پریم کا جل آنکھون سے جاری رہتا بادفروش نے کہ پہلے ساہوکار تھا اور اب
مفلسی آگئی تھی جانا کہ جیسا اس مورتی نے مجکو خراب و پریشان کیا ہے شاید اس شخص کو بھی ایسا ہی
خراب کیا ہو کہ اس مورتی کو دیکھکر روتا ہے بادفروش نے گشائین جی سے پوچھا کہ مہاراج کیا تمکو بھی دھن دولت
گھربار سے اس مورتی نے بے آرام کردیا ہے گشائین جی نے بے اعتقادی بادفروش کی تصور فرماکر جواب دیا
کہ بھائی تیرے ساتھ اس مورتی نے کچھ بھی نہین کیا بمقابلہ اُسکے کہ جو میرے ساتھ کیا ہے بادفروش نے کہا کہ
کیا علاج کرون گشائین جی نے فرمایا کہ اس بھاگوان کو جلد اپنے گھر سے نکال ورنہ نہ معلوم کہ آئندہ کیا کریگا اُسنے
کہا کہ اگر یہ ایسا بدخو ہے تو کون لیویگا گشائین جی نے فرمایا کہ میرے ساتھ جو کچھ اُسکو کرنا تھا سو کر چکا مین
لیجاؤنگا چنانچہ لے آئے اور برندابن مین براجمان کرکے پوجا سیوا شروع کی گداگری کرکے بھگوت کو بھوگ
لگایا کرتے ایک روز بھگوت نے خواب مین فرمایا کہ تھوڑا سا نمک بھی چاہیے اُس روز سے نمک کا لانا شروع کیا
پھر اجازت ہوئی روغن زرد بھی ضروری ہے لاچار اُسکی بھی گداگری شروع کی بعد ازان ارشاد ہوا کہ ترکاری بھی درکار ہے
کا جنگل سے لے آنا بہت آسان ہے وہ بھی لایا کرو تب سناتن جی نے محبت دلی سے خیال کیا کہ مدن موہن جی خوب
ہو گئے میرے براگ کو خاک مین ملاکر مجکو بھی چھوڑا کیا چاہتے ہین عرض کیا کہ اگر ایسا ہی مزہ زبان کا ہے تو
کوئی دولت والا غلام تلاش فرماوین یہ کہکر باہر آ بیٹھے اتفاقاً کسی ساہوکار کی کشتی پُر از مال اکبرآباد کو
جاتی تھی جسوقت برندابن مین متصل کالیادہ کے پہونچی تو چلنے سے رہ گئی ساہوکار نے مضطرب ہو کر
اپنے ملازمان کو ہر چہار طرف بھیجا کہ دیکھو اس جنگل مین کوئی فقیر سادھو ہے کہ جس سے چارہ جوئی کری جاوے
ملازمین نے جاکر کہا کہ ایک سادھو بیٹھا ہے شاید اُسکے سبب سے کشتی نہین چلتی ساہوکار آیا اور قدمون مین
پڑا گشائین جی اُسکو بھگوت کے روبرو لے گئے اور ساہوکار سے فرمایا کہ جو کچھ کرتوت ہے اس بابا کی ہے عرض معروض
کرے ساہوکار کہ بدولت درشن و مکالمہ گشائین جی و درشن بھگوت کے سردھاوان و با اعتقاد ہو گیا تھا
دست بستہ بامید اجازت کسی خدمت کے کھڑا ہوا بھگوت نے اجازت بخشی کہ مندر ہمارا خوشنگین تیار
ہو جاوے اور راگ بھوگ کے واسطے بھی کچھ مقرر ہو ساہوکار نے قبول کیا اور اُسیوقت کشتی روانہ
ہو گئی ساہوکار نے مندر نفیس اور کلان کمال بھگتی سے تیار کرایا اور راگ بھوگ کے واسطے ماہیانہ

مقرر کیا جب خوب سامان بھگوت سیوا کا مہیا ہو گیا تو گسائین جی نے وہان کا ادھکار کرشنداس برہمچاری کو سپرد کیا اور خود واسطے پرکرما برج بھوم کے روانہ ہوئے ایک دفعہ متصل نند گانون کے بر کنارہ مان سرور زیر درخت ہنس بیٹھکر تین روز تک واسطے خور و نوش کے نہ اُٹھے بھگوت نے خیال فرمایا کہ جو کوئی مسافر کسی مفلس و غریب کے گھر جاتا ہی تو وہ دل و جان سے خبرگیری کرتا ہی یہ شخص تخیر بستو بیشر کا مہان ہی نہوین ہو کہ بھوکا رہے اسواسطے خود بدولت بلباس طفلان برجباسی کے دھوتی باریک ابریشمی دوپٹہ زر دوزی کسے ہوئے چیرہ سرخ سرپر رنگین چھڑی بغل مین دبائے ہوئے تھالی شیر برنج خاص بھوگ کی لیکر آئے اور گسائین جی کو دیکر فرمایا کسواسطے آبادی کے قریب جاکر نہین بیٹھتا کہ لوگ تیری خور و نوش کی خبر لیوین یہان جنگل مین تیرے واسطے کون کھانا لایا کرے بھگوان نے ہاتھ پاؤن دیے ہین حرامخوری پر کمر باندھنی اچھی نہین گسائین جی ان کلمات کو سنکر پریم آنند مین مگن ہوئے اور عرض کیا کہ تمہارے ہاتھ سے حرامخوری وغیرہ سب روا ہین اسطرح تا سہ روز برج چند مہاراج کھانا پہونچاتے رہے بعد اُسکے گسائین جی نے اپنے محبوب مرغوب کو تکلیف کا دینا گوارا نہ کیا اور طفل ممدوح سے نشان مکان اور گانون کا پوچھا اگلے روز حسب نشان بیان کردہ کے جو تلاش طفل موصوف کی کری تو کہین سراغ نہ ملا بیقرار و مضطرب ہو کر اپنی فہمید اور عقل پر افسوس و نفرین کرنے لگے خواب مین بھگوت نے فرمایا کہ وہ طفل شیر برنج والا مین ہون اگر ایسی ہی تمہاری خوشی ہی تو حاضر ہون گسائین جی نے معذرات کیے اور اس پریم منوہر مورتی کا تصور اور دھیان کرتے ہوے پریم آنند مین مگن ہو گئے ٭ کتھا

نارایणभट्ट گسائین نارائن بھٹ پرم بھگت ہوئے کہ گیان سمارت دھرم وغیرہ کے اوپر بھگوت بھگتی کو تقدیم اور بزرگی ثابت و مستقل کر کے بھاگوت دھرم کا رواج دیا بھگوت نے واسطے اپکار جگت کے نارائن بھٹ کے بابر نارائن بھٹ کو ہی پیدا کیا دوسرا کوئی ہوا اور نہو گا جنکا اپکار آواگون کے اندھیرے کو مثل آفتاب کے ہی اور واسطے حاصل ہونے بھگوت کے پریم اور بھگتی کے پرم سار یہ گسائین جی کرشنداس برہمچاری چیلہ سناتن جی پوجاری مندر مدنموہن جی کے سیوک ہوے گرو سے کتھا دسم اسکندھ سری مدبھاگوت کی سنی اور جو چرتر بھگوت نے اپنی بال لیلا کے بابا نند اور جسودھا ماتا کو دکھائے اور جو بہار گوپیون کے ساتھ اور جو کھیل اور سکھہ شد امان وغیرہ اپنے سکھاؤن کے ساتھ مندراہن وغیرہ مین کرے سب گسائین جی کے دل مین سما گئے اور یہ تمنا ہوئی کہ وہ سب مکانات اور بن جہان چرتر کیے ہین دیکھنے چاہیے چونکہ ان سبکا نشان ملنا مشکل تھا کسواسطے کہ پانچہزار برس کے قریب بھگوت اوتار کو گذر گئے اور بسبب صدمات سخت کے سب مخفی اور پوشیدہ ہو گئے تھے اسواسطے بھگوت کے آرادھن اور دھیان مین مشغول ہوے اور نہایت شوق بیقراری سے کچھ خیال خواب و خور کا

نہ رہا بھگوت کہ پورن کرنے والے خواہش اپنے بھگتون کے ہین دل مین گسائین موصوف کے
ظاہر ہوئے اور جہان جہان جو چرتر کیے تھے موافق باراہ سنگھتا کے سب دکھا دیے موافق اسکے
گسائین جی نے بن ۱۲ اور اوپ بن ۲۴ و مکانات و کنج ۳۳ و بہار استھان ۴۴ ظاہر کیے تفصیل و تعداد انکی کس سے
بیان ہوسکتی ہی بعض مشہور مکانات و مندر وغیرہ کا نام لکھا جاتا ہی کہ اُنکے نام لینے سے خوانندگان کو
فیض و ثواب حاصل ہو اور اُس ذریعہ سے بالیقین کہ درشن اور جاترا بھی نصیب ہو جاوے ؛

تفصیل مکانات گوکل و مہابن ؛

**रोह्निणी मंदर** روہنی مندر و سیام مندر کہ وہان جنم بھگوت کا ہوا قلعہ مہابن مین مشہور ہی ؛

**श्याम मंदर** چوراسی کھنبہ یا آٹھ کھنبہ جنرات بولی جسودھا مہارانی کی جگہ ؛

**चौरासी-खंभा** **आदखंभा**

ब्रह्मघाट

برمھ گھاٹ جہان نندنندن مہاراج نے مٹی کھائی اور اپنی مایا جسودھا جی کو اپنے مکھ مین دکھلائی ؛

رون ریتی جہان جسودھا نندن مہاراج نے طرح طرح کے لیلا و چرتر سکھاؤن کے ساتھ کیے ؛

پوتنا کھال جہان نند کمار مہاراج نے پوتنا کی جان بہ بہانہ دودھ پینے کے کھینچ لی ؛

جملہ ارجن بیران کبیر جہان جسودھا ماتا نے اولکھل سے بھگوت کو باندھ دیا اور بھگوت نے انکا اودھار کیا ؛

यमलार्जुन

گوپ کوپ کہ بروز سوموتی اماوس کنارہ تک پانی آکر فرو ہو جاتا ہی ؛

गोपकूप

درشن سات مندر گوکلستہ گسائیان کہ جنکا ذکر بلبھ آچارج کی کتھا مین ہوا ؛

درشن نند بابا جسودھا ماتا ؛

**ठकुरानाघाट** ٹھکرانی گھاٹ و جسودھا گھاٹ و بلبھ گھاٹ وغیرہ ؛

تفصیل مکانات متھرا جی ؛

विश्राम

بسرام معروف بسرانت گھاٹ جہان کنس کو مار کر بسرام فرمایا ؛

केशवदेव

مندر کیشو دیو جی جہان چتربھج روپ ہوکر ظاہر ہوئے ؛

रंगभूमि

رنگ بھوم جہان کنس کو مارا ؛

कंसखाल

کنس کھال جہان کنس کو مار ڈالا ؛

جا و سات سمندر +

درشن ٹھاکر باراہ جی +

درشن دوارکا دہیش جی کہ اب پارکھ نامی ساہوکار نے بنوایا +

चक्रतीर्थ दशाश्वमेध बलटीला

द्वारकाधीश मथुरादेवी भूतेश्वर सप्तऋषि

چھتر وغیرہ متفرق + متھرا دیوی بھوت ایشر مہادیو سپت رکھ بل ٹیلا دس آسمیدہ چکر تیرتھ

ध्रुवक्षेत्र सरस्वतीकुंड रावणकुटी छाकविहारी कृसगंगा कंठाभरण

دھرو چھیتر سرستی کنڈ جوگ مارگ راون کوٹی چھاک بہاری کرشین گنگا کنٹھا بھرن -

گھاٹہاے مثل پراگ گھاٹ و رام گھاٹ و اکرور گھاٹ و بیکنٹھ گھاٹ و بنگالی گھاٹ و سورج گھاٹ وغیرہ

تفصیل مکانات سری برندابن +

مندر سری گوبند دیو جی و گوپی ناتھ و مدن موہن و رادھا بلبھ و بانکے بہاری و اٹل بہاری و رنگ بہاری و رادھا رون و سنگار بٹ و چھیل چکنیا مشہور ہین اور دو مندر جدید کلان ایک سری کرشن مہاراج کا لالا بابو بنگالی نے دوسرا رنگناتھ کا رادھا کرشن پسر پارکھ ساہوکار نے کہ تعریف بھگتی و بھاو ان دونون صاحبان کی اکثر گوش زد ہوئی بنوائے علاوہ ازان ہزارہا دیگر بر کنارہ سری جمنا جی کالیا دہ گھاٹ و نتھن گھاٹ و آنک لک و بہار گھاٹ و چیر گھاٹ و کیشی گھاٹ و سورج گھاٹ وغیرہ گھاٹ کثیر ہین +

نِدھ بن و سیوا کنج یہ بھگوت لیلا اور بہار کے کنج ہین اور راجگان و امیران و ساہوکاران وغیرہ نے جو کنج و مندر بنائے وے علحدہ ہین - دھیر سمیر و بنسی بٹ و گیان گودڑی و مونی داس جی کی ٹٹی و دیگر مکان قیام سادھان وغیرہ کے مشہور و معروف ہین - برہم کنڈ و گوبند کنڈ وغیرہ تالاب مین کوپ وغیرہ صدہا چاہ +

رادھا باغ و مدھو باغ و باغ دیبی سنگھ والا و دیگر باغ بہا سبز قابل درشن و سیر کے ہین +

تفصیل ان بن اور مکانات وغیرہ کی کہ بن جاترا کے وقت جنکے درشن ہوتے ہین واضح ہو کہ جاترا کرنے والے تا بھادون بدی چھٹ متھرا جی مین پہونچ جاتے ہین جب کسی کو جنم اسٹمی برندابن مین کرنی منظور ہوتی ہی وہ بعد اشنان گھاٹہاے درشن وغیرہ کے برندابن کو چلا جاتا ہی اور جسکو گوکل مین جنم اسٹمی کرنی منظور ہوتی ہی وہ گوکل کو اور بعض متھرا مین مقیم رہتے ہین سب لوگ جنم اسٹمی کرکے بروز نومی شام متھرا جی مین آجاتے ہین ایکادسی سے جاترا شروع ہوتی ہی پندرہ روز مین بالکل جاترا اور پر کرمان بیچ منڈل چوراسی کوس کی کرکے بروز بھادون سدی دسمی یا ایکادشی متھرا جی مین آجاتے ہین اور دوادسی کے روز متھرا جی کی پرکرمان ہوتی ہی دوسری جاترا بلبھ آچارج کے کل والونکی یعنی گوکلستہ گسائیون کی ہوتی ہی

آراستہ اور سجی ہوئی کہ اسمین للتا و بساکھا و شاملا و سری متی و دھینا و بدیا و بھدرا و چندراولی
चन्द्रावली भद्रा श्यामा धन्या श्रीमती श्यामला .. विशाखा ललिता
مع ہزارہا لکھوکھا سکھی سہیلیون کے سرغنہ تھی اسواسطے برج کشوری جی کا فریق غالب آیا اور اگرچہ
راد ھکا ۱۲
نٹ ناگر مہاراج کی جانب بھی شریدآمان و تدرہ و منگل و سوبل و سوباہ و ارجن و بھوج و منڈل سرغنہ مع
سریکرشن ۱۲
मंडल भोज अर्जुन सुबाहु सुबल मंगल मधु श्रीदामा
بسیارے از بسیار سکھا اور بال گوپال تھے لیکن بسبب چستی و چالاکی اور تیز دستی فریق ثانی کے سب مغلوب

ہوئے اور جانب برج کشوری جی کی کمک بھی موپہنچی کہ برجھانی اور پاربتی و اندرانی وغیرہ جو بوانون پر
سوار ہوکر واسطے دیکھنے اس پرم آنند کے آئی تھین واسطے رضامندی شری برج ناگری جی کے رنگ
و گلال اور کلپ برکچھ کے پھولون کی بارش کرنے لگین یہ حال گذرا کہ ایک ایک نندنندن جی کے سکھا
کو دس دس برج ناگریون نے گھیر لیا اور مالش گلال و رنگپاشی سے سب کا ہاتھ بند کرکے اپنی چالاکی و تیز دستی
و حسن جمال اور مند مسکان اور دیکھنے ترچھی نگاہ کے دام مین سب کو گرفتار کیا نند کشور مہاراج کو
برکبھان نندنی جی نے پکڑا اور گلے مین ہاتھ ڈالکر اپنی طرف کھینچ لیا اور للتا و بساکھا و دھینا وغیرہ جو
قریب موجود تھین انکی امداد سے برج چند چھوٹنے نہ پائے سب نے ملکر رنگ و گلال سے خوب خبر لی
چندراولی کہ لاڈلی جی سے مخالف تھی یہ حالت دیکھکر تشریف لائین اور برج کشور مہاراج سے فرمایا کہ خبر دار
ہم تمہاری مدد کو مع سامان موجود ہین چنانچہ بعنایت چندراولی جی کے برج ناگر مہاراج نے برج ناگری جی
کو پکڑکر حسب دلخواہ اپنا عوض لیا اور اس دھوم دھام سے رنگپاشی وغیرہ و ہنسی و قہقہہ و گفتگو بے موقع اُس
سماج کی ہوئی کہ بھگتون کے دلون مین وہ سامان موجود ہے یا برمہادک دیکھنے والون کی اسوقت کی زیبائش
شری برج کشوری کی کس سے بیان ہوسکتی ہے کہ گویا سوبھا مجسم زمین پر اگر کروڑون چندرمان کی سوبھا کو
شرمندہ کرتی ہے گورے مکھ اور تابندہ چہرہ پر زلفین چھوٹی ہوئی چندریکا اور سیس پھول سر پر ستک پر
تلک کستوری اور زعفران کا ٹیکا جڑاؤ سوبھت کانون مین جھومکہ اور کرن پھول تھے اور بیسر ناک مین
مستک ۱۲ پیشانی
باریک زری کا دوپٹہ سبز اور دیگر پوشش لہنگہ وغیرہ کی کمال زرق و برق کے ساتھ اور زیورات مناسب
ہر یک عضو پر سجے ہوئے ایک ہاتھ برج ناگر مہاراج کے گلے مین اور دوسرے ہاتھ مین گلال اور اسیطرح
نندنندن مہاراج شری سج دھج کے ساتھ سیام سندر چہرہ پر زلفون کے بال بکھرے ہوئے سر پہ مکٹ
کانون مین کنڈل اور جھومکہ و دیگر زیورات ہر یک عضو پر باجان دوپٹہ باریک سے کمر کسی ہوئی ایک ایک
ہاتھ تو برج ناگری جی کے گلے مین گلبا ہین ہوکر تا بہ سینہ آنگے آیا ہوا اور دوسرے ہاتھ مین گلال اس عجب
پیارے تیم کو دیکھکر برہما اور شیو وغیرہ دیوتاؤن کی تو کیا تاب و طاقت ہے کہ اپنی خودی اور ہوش مین رہین
बलکہ خود بیربا بیرتیم ہے گرکے روپ کو دیکھکر نمو اور مگن ہوگئے + کتھا ناردجی مہاراج جلد
नारदजी

سلہ فائدہ ... کرہوا بر چلنا ... ۱۲

فشعاؤن بھگوت بھگتی مین سرمشہ اور اول ہین اور بالخاص بھاگوت دھرم پرچارک مین کہ بالمیک اور
بیاس وغیرہ رکھیشران کو انکاہی آپدیش ہوا اور علے ہذا القیاس کیرتن مین کہ ہروقت بینا (वीणा) لیے
بھگوت چریترون کا گان کرتے ہین شاسترون مین جہان تہان آنکے چریتر جو لکھے ہین تو بھاگوت دھرم
پرچارک اور کیرتن مین زیادہ تر ہین ان ہر دو نشٹھا مذکورہ مین جو انکو مندرج نہ کیا اور سرون نشٹھا مین
لکھا تو وجہ یہ ہی کہ نارد جی کو جو درجہ نصیب ہوا صرف بذریعہ سرون نشٹھا کے ہوا اور بھگوت چریتر انکو
سرون کرکے جیسا عمل چاہیے وہ جہتارتھ انکی جانب سے ظہور مین آیا علاوہ ازان اب بھی جہان
بھگوت کتھا اور چریتر بیان ہوتے ہین تو نارد جی بالضرور واسطے سرون کے آتے ہین اسواسطے اس نشٹھا مین
مندرج کیا نارد جی بھگوت کا آنس اوتار ہین اور بھگوت کا من بھی انکو لکھا ہی پھر برہما جی کے فرزند ارجمند
اور سب بترون مین عزیزتر ہین اور سب دیوتاؤن کے ہادی اور گورو کہ دیوتاؤن کے رکھیشرون مین انکو
گیتا جی مین بھگوت نے فرمایا ہی جگت کے اپکار مین اسقدر محبت اور کوشش ہی کہ دو گھڑی سے زیادہ
ایک مقام پر نہین رہتے اور جابجا خود جاکر ہدایت فرماتے ہین سری رامائن بالمیکی اور سری بھاگوت
دو جہاز کلان جو واسطے آتارنے غرق شدگان سنسار سمدر کے تیار ہوئے نارد جی نے اول اپدیش فرمایا تھا
جن اشخاص پر نظر مہربانی کی ہوئی اور انکو جو درجہ نصیب ہوا اسکا بیان تو کس سے ہوسکتا ہی کہ سب بھگوت
روپ ہو گئے مثل دھرو و شصت ہزار پسر دچھ پرجاپت و پرچیتا (प्रचेता) وغیرہ ہزارہا لکھوکھا لیکن جنکے اوپر نگاہ
قہر کی ہوئی انجام کو وہ بھی بھگوت کو پراپت ہوئے اور وہ قہر مثل ہزارہا درہزار عنایت و مہربانی کے
ہو گیا لیلا اور چریتر نارد جی کے بیشمار ہین اس جگہہ صرف ابتدا کا چریتر واسطے ظاہر ہونے مہما سرون بھگوت
چریترون کے اور ست سنگ و سیت پرشاد بھگوت بھگتون کے تحریر ہوتا ہی بھاگوت مین لکھا ہی کہ نارد جی
پہلے کلپ مین داسی پتر یعنی کنیز زادہ تھے والدہ انکی بسبب پڑنے مصیبت کے رکھیشرونکے استھل [مقام] مین
لیگئی اور خدمت رکھیشرون کی کرکے سیت پرشاد یعنی اولش رکھیشرون سے شکم سیری اپنی اور
نارد جی کی کرتی رہی جب والدہ نارد جی کی کسی کام کے واسطے جاتی تو انکو رکھیشرونکے پاس بٹھلا کر
جاتی اور وے جو گفتگو باہم رکھیشران کے ہوا کرتی سنا کرتے شدہ شدہ برکت سرون بھگوت
چریتر اور سیت پرشاد اور ست سنگ بھگوت بھگتون کے دل نارد جی کا تزلزل اور خیالات باطلہ کو چھوڑتا
ہوا ایکسو ہونے لگا اور بھگوت مین اور رکھیشرون کے قول مین روزبروز اعتقاد اور یقین کی ترقی
ہوئی جسقدر اعتقاد اور دلکو قرار ہوتا گیا اسیقدر رکھیشرون نے نظر عنایت اور رحم کی زیادہ فرمائی
یہان تک کہ جو جو راز بھگوت بھگتی اور گیان کے لائق پوشیدہ رکھنے کے تھے سب اپدیش کردیے

اور پھر بھگوت دھیان کی ہدایت فرمائی آسپر نارد جی نے ایسا عمل کیا کہ عرصۂ قلیل مین صفائی قلب کی
بہم پہونچی اور گیان بیراگ نصیب ہوئے جب والدہ نارد جی کی مرگئی تب جنگل مین چلے گئے اور بھگوت
دھیان مین مصروف ہوئے ایک دفعہ بھگوت کے روپ انوپ کا جلوہ اُنکے دل مین نمودار ہوکر پھر انتردھیان
ہوگیا نارد جی اُسی روپ کے شوق مین مضطرب و بیقرار ہوکر بھگوت بھجن مین مصروف ہوئے اور انجام کار
اس کلپ مین یہ درجہ انکو ملا کہ برمھا جی کے خلف الرشید اور ترن تارن ہوئے کہ برمھا جی بھی جنما اُنکی
بیان نہین کرسکتے + کتھا गरुड़जी گرڑ جی بھگوت پارشد نمین ہین اگرچہ اُنکا لکھنا سیو نشٹھا مین
واجب تھا کہ ہر وقت بھگوت کے سامنے حاضر رہتے ہین اور ظاہر و باطن بلکہ ہر یک عضو اور جان کو
بھگوت سیوا مین لگا رکھا ہی لیکن سرون نشٹھا مین اُنکے لکھے جانے کی یہ وجہ ہوئی کہ ایک دفعہ انکو
بھگوت مایا کے پرتاپ سے کچھ شبہہ اور بھرم ہوا اور وہ شبہہ بھگوت چرترون کے سُننے سے رفع ہوا
اسواسطے سرون نشٹھا مین مندرج کیا جب سری رگھنندن سوامین واسطے فتح لنکا کے تشریف لیگئے
اور اندرجیت پسر راون واسطے لڑائی کے آیا تو اندرجیت نے تمامی فوج اور آپ رگھنندن سوامین کو
کہ جسکی مایا کی پھانسی مین بیشمار برمھانڈون کے برمھا اور دیوتا پھنسے ہین اور وہ سیدانند گھن پورن برمھ کہ
جسکا ایک دفعہ نام لینا لاانتہا مہا مہا پاپی اور گنہگارون کو ایک لحظہ مین آواگون کی سخت و مضبوط زنجیر سے
چھڑا دیتا ہی ناگ پھانس مین باندھ لیا تو نارد جی نے گرڑ جی کو بھیجا کہ اُنھون نے سب سانپ کھالیے اور
مایا دور ہوئی تب گرڑ جی کو یہ بھرم ہوا کہ اگر سری رگھنندن سوامین ایشر اور بھگوت اوتار ہوتے تو کب ممکن
تھا کہ ایک ناچیز راچھس اپنی ناگ پھانس مین باندھ لیتا یہ خیال گرڑ جی کو ہوا ہی تھا کہ بھگوت کی مایا نے انکی
عقل کو اگیان سے آلودہ کرکے ایسی بیقراری اور پیچ و تاب مین ڈالا کہ ہر چند دلکو فہمایش کی لیکن گیان نہوا
آخرش برمھا جی کے پاس گئے اور اپنا حال بیان کیا برمھا جی نے شیو جی کے پاس بھیجدیا شیو جی نے
جانا کہ بھگوت نے براے رفع غرور کے گرڑ جی کا گیان اپنی مایا سے دور کردیا ہی سو وہ اگیان کاگ بھشنڈ کے
ذریعہ سے دور ہونا مناسب ہی کہ پرند کی گفتگو پرند خوب سمجھتا ہی چنانچہ کاگ بھشنڈ کے پاس بھیجدیا جب
گرڑ جی متصل مکان قیام کاگ بھشنڈ کے پہونچے تو وہ مایا اُسیوقت دور ہوگئی کسواسطے کہ مایا اُنکے مکان کے
قریب حسب دعا लोमस لومس رکھیشر اور خواہش سری رگھنندن کے نہین آتی بعد ازان کاگ بھشنڈ جی کی
خدمت مین حاضر ہوئے اور سری رام چرتر ابتدا سے انتہا تک سنا اوس پرم امرت سے اُنکے گیان کو
ایسی زندگی جاوید حاصل ہوئی کہ مایا کی موت اتبک نزدیک نہین آتی اور نہ اگیان کا مرض ستاتا ہی
فی الحقیقت بھگوت چرترون کا سُننا اگیان کے اندھیرے کو مثل آفتاب روشن کے ہی کہ فی الفور اُس

تاریکی کا ناس ہوجاتا ہی اور واسطے دینے مطالب دنیا اور عاقبت کے مثل کامدھین اور کلپ برچھ کے

**परीक्षित**

کتھا راجہ پریچھت پسر ابھمن نبیرۂ ارجن سرون نشٹھا مین سردار اور سردفتر ہوئے انکے ہی

سبب سے شری مد بھاگوت نے اس دنیا مین رواج پایا ہی کہ جسکی بدولت کروڑان کوٹ مہا پاپی اور گنہگار

اس سنسار سمدر سے پار ہوے اور ہوتے ہین پریچھت نام ہونیکی یہ وجہ ہی کہ جب وے حمل مین تھے

तब अश्वत्थामा

تب اسوتھامان پسر درونا چارج نے براے قطع نسل پانڈوان کے برمھاشتر سر کیا بھگوت نے شکم مین

اوترا کے اپنی قدرت کاملہ سے جاکر اس برمھاشتر سے پریچھت کی رچھیا کری اسیوقت جو بھگوت کو

रूपा

پریچھت نے دیکھا تو بامید دیکھنے روپ انوپ کے آنکھین بند نہ کین جب بعد ولادت بھگوت کو دیکھ لیا

تب آنکھ کھولنا اور بند کرنا شروع کیا اسواسطے پریچھت نام ہوا بعدہ جب دو چار سالہ ہوئے تو ہر ذی روح

کو دیکھکر اسکے پاس جاتے اور باشتباہ بھگوت کے اسکو دیکھتے اسواسطے بھی پریچھت نام ہی بعد

انتردھیان ہونے سری کرشن سوامین کے پانڈوان نے پریچھت کو راج دیکر ترک دنیا فرمایا تو پریچھت

نے اس عدل اور دھرم سے راج کیا کہ رعایا راجہ جدھشٹر کو بھول گئی ایک دفعہ راجہ پریچھت

موصوف کو خیال ہوا کہ اگرچہ کلجگ نے ہنوز کچھ دخل میرے راج مین نہین کیا لیکن تاہم خبرگیری

واجب ہی اسواسطے دگبجے کو سوار ہوئے اور ہریک کو اپنے اپنے دھرم مین سمادھان پایا لیکن

कुरुक्षेत्र

کورچھیتر مین یہ حال دیکھا کہ ایک شودر راجہ کا لباس پہنے ہوئے بیل کو کہ حقیقت مین وہ دھرم تھا

اور ایک چرن اسکا باقی رہگیا تھا تنبیہ کر رہا ہی اور زمین گئو روپ اسکے پاس کھڑی روتی ہے

راجہ نے تلوار کھینچکر اس شودر کو کہ کلجگ تھا فرمایا کہ اگر اپنی زندگی چاہتا ہی تو میرے راج سے باہر ہو

کلجگ نے دست بستہ عرض کیا کہ مہاراج آپ کی عملداری و حکومت تمام روے زمین پر ہی جہان آپ ارشاد

فرماوین وہان رہون راجہ نے پانچ جگہ واسطے اسکے رہنے کے تجویز کردی یکے میخانہ دوم قمارخانہ سوم قتل

جانوران چہارم مکان زن فاحشہ پنجم طلا کہ جو کام خیرات اور بھگوت بھجن مین نہ آوے کلجگ نے بخوشی جان

وہ ہر پنج مقام قبول کر لیے اور راجہ نے دھرم اور زمین کی تسلی و دلاسا کرکے ہر پنج امور بالا کا ایسا انتظام

کیا کہ کلجگ کو کہین ٹھکانا رہنے کا نہ ملا ایک دفعہ راجہ موصوف طلا کا کریٹ مکٹ سر پر پہنکر واسطے سیر کے گیا تھا

چونکہ طلا مکٹ مذکور کا بھگوت بھجن و خیرات دونون بات سے خالی تھا اسوقت کلجگ کو وہ جگہ واسطے قیام

کے ملی اور اسکی تاثیر سے راجہ کو خیال شکار کرنے کا ہوگیا بحالت تلاش شکار کے تشنگی غالب ہوئی اور

سمیک رکھیشر کے آسرم مین جاکر پانی مانگا رکھیشر موصوف سمادی مین تھے جب جواب حاصل نہوا تو

غضبناک ہوکر ایک سانپ مردہ انکے گلے مین ڈال دیا اور گھر آکر جب مکٹ کو سر سے اتارا تب اس اپنی

حرکت نالایق کا کمال افسوس کیا سرنگی پسر رکھیشر موصوف نے باستماع اس خبر کے بغضب ہوکر بد دعا دیا کہ ساتوین روز تچھک ناگ راجہ کا کام تمام کرے بعد اسکے رکھیشر موصوف کو خبر ہوئی اور کمال افسوس کیا کہ ایسے راجہ دھرماتما اور بھگوت بھگت کب پیدا ہوتے ہین لیکن خواہش بھگوت کو لاعلاج سمجھکر راجہ کو مطلع کردیا کہ اپنی کچھ تدبیر کرے راجہ موصوف نے فی الفور سب تعلقات کا ترک کرکے جنمیجہ پسر کلان کو راج گادی پر بٹھلادیا اور گنگا جی کے کنارے پر آکر بامید چارہ جوئی اپنی مغفرت اور مکت کے رکھیشران اور برہمنان کو جمع کیا اتفاقاً شری شکدیو جی اس مجمع مین تشریف لائے اور شری مدبھاگوت راجہ کو سنائی راجہ نے اس توجہ دل سے بھگوت کتھا امرت کو پان کیا کہ اسی میعاد ہفت روزہ مین بھگوت پراپن ہوگیا اور قریب تھا کہ مابین بھگوت کتھا کے سمادھی لگ جاوے لیکن چونکہ بھگوت کے چرترون کا سرون کرنا بھگوت تصور کی سمادھی سے زیادہ ہے اسواسطے راجہ کا دل بھگوت چرترون مین لگا رہا جسوقت شری شکدیو جی کتھا کے بیان سے خاموش ہوئے تو راجہ فی الفور بھگوت دھیان مین ایسا محو ہوگیا کہ دل بھگوت چرنون مین سما گیا اس حالت مین تچھک ناگ نے بھی آکر براہمن کا بچن پورا کردیا اور پراپن راجہ کے دیہہ کو چھوڑکر اس پرم دھام کو کہ جہان سے نہین پھرتا پہونچا فی الحقیقت جو ایسا دل بھگوت چرترون کے سرون مین لگاتا ہے اسکو سب بیپار تھ یعنے ارتھ دھرم کام موکھ اسی دیہہ مین موجود ہین + کتھا

لال داس جی

لعل داس جی ایسے پرم بھگت ہوئے کہ دل انکا بھگوت کے روپ اور چرترون کا مقام ہوگیا تھا اور جسقدر نشٹھا اور پریت بھگوت مین تھی اسیقدر گورو کے چرنون مین رکھتے تھے بھگتون کے ست سنگ سے اسقدر محبت تھے کہ دن رات ست سنگ بیون مین رہتے تھے جسطرح برگ کنول ہر وقت پانی مین رہتا ہے لیکن پانی اسمین نہین ٹھہرتا اسیطرح اس دنیا مین طمع لعلداس جی کے نزدیک نہ آئی بھگوت چرترون کے سرون مین وہ حال تھا کہ جو راجہ پریچھت کا چنانچہ اسیطرح پرم دھام کو گئے کیا معنی کہ موضع بکیرہ مین کتھا شری مدبھاگوت کی ہوئی تھی جسوقت وہ کتھا پورن ہوئی اسیوقت بھگوت تصور کی سمادھی لگاکر جسم کو ترک کیا اور اسی پرم پد کو پہونچے کہ جہان راجہ پریچھت گئے تھے سب بھگوت بھگت تو مثل پرا تی کے تھے اور لعلداس جی مثل ورد ھ کے بیشک دونون جہان لعلداس جی کو آسانی حاصل ہوئے کہ اس لوک مین زندگانی کا جس پایا اور پرلوک مین بھگوت کے پرم پد کو پہونچے +

| | نشٹھا پنجم در تعریف کیرتن مشتملبر کتھا پانزدہ بھگت | निष्ठा पञ्चम |
|---|---|---|

شری رگھنندن سوامین کی جو رکھیا چرن کملون کو اور دت اوتار کو ڈنڈوت ہین کہ اتری رکھیشر کے گھر

میت گر بہاؤ پر یوہ اوتار دھارن کر کے ارک، رو پر پھلاد وغیرہ کو بھگوت کا گیان اُپدیش کیا اگرچہ لفظی معنی
کیرتن لفظ کے یہ ہین کہ جو کہنے مین آوے لیکن حسب نشار شاستر اور پرانون کے یہ لفظ خاص واسطے بھگوت
چرترونکے مختص ہوگیا ہی یعنی بھگوت چرتر جو کہنے مین آوین وہ کیرتن ہی سو وہ کیرتن چند قسم کا ہی باہم کر گفتگو بھگوت کی
یا گانا یا بھگوت چرترونکو بذریعہ شاعری تصنیف کرنا یا کتھا کہنی یا منتر اور نام کا بیان سے کہنا یا استوتر وغیرہ کا
پاٹھ یا پڑھانا اسیواسطے جسقدر بھگت اقسام مذکورہ بالا کے ذریعہ سے پار اُن ہوئے انکو اس نشٹھا مین مندرج کیا
لیکن یہ بھی واضح رہے کہ سب بھگت جسقدر پہلے گذرے یا اب ہین اور آئندہ ہونگے کیرتن نشٹھا مین سبکو اعتقاد
کامل ہوا اور سب اسی نشٹھا کے ذریعہ سے بھگت ہوئے سو سبکا اندراج اس نشٹھا مین غیر ممکن تھا اسواسطے چند
بھگتون کی کتھا اس نشٹھا مین لکھی گئی اور چونکہ نام نشٹھا علٰحدہ قرار پائی ہی اسواسطے نام کے اُپاسکان کا
ذکر اس نشٹھا مین ہوگا اس کیرتن نشٹھا کی مہما اور تعریف کس سے بیان ہوسکتی ہی ترن تارن لفظ جو جہان مین
مشہور و معروف ہی وہ واسطے اُپاسکان اسی نشٹھا کے راسخ اور درست ہی مدار بھگتی اور مکتی کا سب اِس نشٹھا یعنے
بھگوت چرترونکی کیرتن پر ہی جو کوئی جس درجہ کو پہونچا صرف بذریعہ کیرتن کے پہونچا نہ اور کسیطرح سرون نشٹھا مین جو
بیان ہوا کہ سرون کی بدولت بھگوت حاصل ہوتا ہی تو مطلب یہ ہی کہ جب بھگوت کی مہما اور بھگوت چرترونکو سرون کریگا
تب بھگوت چرترونکا کیرتن کریگا اور اگر کسی نے بھگوت چرترونکو صرف سُن لیا اور پھر کیرتن نہین کیا تو کسطرح بھگوت حاصل
ہوگا خلاصہ یہ کہ بھگوت کیرتن کے واسطے سرون ایک سادھن ہی اور ثمرہ اُسکا کیرتن اور اسیواسطے بعد
سرون نشٹھا کے کیرتن نشٹھا شاسترون مین مندرج ہوئی ہی اور یہ بات دیکھنے مین آتی ہی کہ ہزارون آدمی
بھگوت کتھا وغیرہ سُنتے ہین لیکن بعد سرون کے جو بھگوت کیرتن نہین کرتے تو اسواسطے کسی مراد کو
نہین پہونچتے اور قیاس بھی مقتضی ہی کہ جب تک دیکھے یا سُنے ہوئے حسن یا کسی اور امر کا ذکر ہی نہوگا تو
کسطرح دلمین رہیگا بھگوت کا قول آدپران مین ہی کہ مین نہ بیکنٹھ مین رہتا ہون اور نہ جوگیون کے دلمین
صرف وہان رہتا ہون کہ جہان میرے بھگت میرا کیرتن کرتے ہین بھاگوت کے ایکادس مین لکھا ہی کہ
ست جگ مین دھیان سے اور ترتیا مین جگ سے اور دواپر مین بھگوت پوجا سے مکت ہوتی تھی اور
کلجگ مین بھگوت کیرتن پر یہان ہی وشن دھرم اوتر مین لکھا ہی کہ بھاگوت کا کیرتن سب سُکھونکا دینے والا
اور پاپون کا ناس کرنے والا اور دلکو صفائی بخشنے والا اور دھرم کا بڑھانے والا اور بھگت مُکت کا دینے والا
اور پریم سار ہی مخالفین بید بھی اس بات مین متفق ہین ؎ نہ تنہا عشق از دیدار خیزد ٭ بسا کین دولت
از گفتار خیزد ٭ غرض بلا بھگوت کیرتن کے کوئی صورت مخلصی کی سلسلہ جنم مرن سے نظر نہین آتی پانی
بلونے سے اگر روغن زرد اور ریت مین سے تیل حاصل ہوجاوے تو ہوجاؤ لیکن بلا بھگوت

بھجن کے سنسار ساگر کو اوتر جاوے یہ ہرگز ممکن نہین اگرچہ قواعد بھگوت کیرتن مین یہ لکھا ہی کہ وہ کیرتن ایسا
ہو وے کہ توجہ دل کی اُسمین مگن ہو کر محو ہو جاوے چنانچہ ایک ذکر یاد آیا کہ دو شخص دونون نے بھگوت کتھا
ایک گوشہ مین کہی سُنی دونون محو ہو کر وہین مرگئے لوگون نے دونون کو یکجا رکھکے جلا دیا انکی عورات نے
اگر استخوان اپنے اپنے شوہر کے علیحدہ علیحدہ انتخاب کرلیے کسی نے پوچھا کہ تمکو امتیاز اپنے اپنے
شوہر کے استخوان کی کسطرح ہوئی کیرتن کرنے والے کی استری نے جواب دیا کہ میرا شوہر بھگوت چرتر دونکے
رس مین ایسا غرق ہو گیا تھا کہ استخوان تک گل گئے تھے اس علامت سے مین نے اپنے شوہر کے
استخوان انتخاب کرلیے دوسری نے بیان کیا کہ بھگوت چرترون کے تیر جو کیرتن کرنے والے کی
زبان کمان سے چھوٹے تو میرے شوہر کے دلمین ایسے لگے تھے کہ استخوانون مین سوراخ ہو گئے تھے
اس علامت سے مین نے اپنے شوہر کے استخوانون کو شناخت کرلیا سواسقدر توجہ کیرتن اور
سرون مین ہووے لیکن بقول اکثر مقامات شاستر کے کیرتن بھگوت کا خواہ بدل خواہ بظاہر خواہ برای نمایش
خواہ برای مطلب وغیرہ کے کسیطرح ہووے بالضرور بھگوت بھگتی حاصل ہو جاویگی اور اسی ظاہری کیرتن سے دل
متوجہ ہو جاویگا کہ اس بات کا ذکر کچھ نام نشٹھا مین ہوگا منجملہ اقسام کیرتن کے ایک قسم بھگوت کتھا کیرتن کی
جو مشہور ہی تو اس زمانہ مین اُسکا عجیب حال ہی کہ کیرتن کرنے والے تو بلا سبب صرف براے بھگوت بھجن
کیرتن نہین کرتے بلکہ پڑھنا پوتھیون کا صرف برای حصول معاش سمجھتے ہین اور سرون کرنے والون کا
حال تھوڑا سا سرون نشٹھا مین مندرج ہوا اکثر برہمن جو بھاگوت وغیرہ بغل مین دبائے امیدوار کتھا کے
پھرتے ہین اور انکی کتھا نہین ہوتی تو سبب یہ ہی کہ جس روز سے انھون نے اُس کتھا کو پڑھا لکھن
نہین کہ پھر کبھی اُسکو بچارا یا دیکھا ہو اگر ہر روز وہ اُسکا کیرتن کرتے رہین تو بلا تلاش خود بخود ہزارون
شخص واسطے کتھا کرنے کے انکو بلایا کرین بدین وجہ کہ رامائن و بھاگوت وغیرہ پوران بھگوت روپ ہین جو
کوئی بھگوت کیرتن اور آرادھن کریگا بیشک مطلب اُسکا حاصل ہوگا بعض سننے والے جو یہ بات
کہتے ہین کہ آجکل کوئی کتھا کہنے والا پریمی اور بھگوت بھگت نہین ملتا یہ قول انکا محض غلط ہی ہزارون
لاکھون پنڈت پریمی ملتے ہین مگر ہم لوگون کو اُنکی تلاش نہین اور بسبب اپنے عیوب کے انکے ہنرون کو
متمثل بعیوب کرلیتے ہین پریم اور بھگتی پر نگاہ نہین ہوتی جسطرح دو شخص ایک سرامے مین رات کو
مقیم ہو کر تمام رات اپنے اپنے شوق مین شب بیدار رہے صبح کو جو دونون نے ہمدگر کو دیکھا تو فاسق فاجر نے بخیال اپنے
بھگوت بھگت کو سمجھا کہ اُسنے تمام رات مجھسے زیادہ تر عیش کیے ہونگے اور جو شخص بھگوت بھجن مین تمام شب
بیدار رہا تھا اُسنے اُس فاسق فاجر کو اپنے سے زیادہ بھجن آنند جانا علاوہ انکے اگر بلوگ بھگوت بھجن

[illegible]

کرنے والے اور پریمی ہووین تو کتھا کرنے والے بلا تلاش ملجاوین بلکہ وہ لوگ خود ہماری تلاش کرلین
جسطرح شکدیو جی نے راجہ پریچھت کو اور سوت جی نے سونک وغیرہ کو خود تلاش کرلیا دستور مستمرہ ہی کہ جیسا
یہ آدمی ہوتا ہی اُسکو ویسا ہی آملتا ہی قطع نظر اسکے اگر پریمی اور بھگت نہین ملتے تو جیسے ملتے ہین اُنپر اعتقاد
واجب ہی کہ ہمیشہ بہر صورت واقف ہین تو اجکل تو شاستر کو خوب جانتے ہین وہ تو برہمن ہین اور براہمنونکی
محاسب بید اور شاسترون مین لکھی ہی کہ بھگوت روپ ہین چنانچہ بھگوت نے فرمایا ہی کہ برہمن بلعلم ہو وے
یا بے علم میرا انگ ہی بعض شخص دو چار ترجمہ پوتھیون کے پڑھکر اور اپنے آپ کو گیا نوان اور ہمہ دان
سمجھکر یا بڑا عہدہ اور دولت پاکر یہ کہتے ہین کہ ہم مین اور براہمنون مین کیا فرق ہی براہمن وہی جو برہم کو
جانے جیسے وہ آدمی ہین ویسے ہی ہم ہین سو واضح ہو کہ برہمن آدمی نہین ہوتا ہین بلکہ مہیسر اور
بھو دیو اُنکا نام ہی اور بالفرض اگر آدمی ہی بمقتضاے بے اعتقادی تصور کیے جاوین تو دیگر آدمیون مین
اسقدر فرق ہی کہ جسقدر ستارون سے آفتاب کو اور دیگر بہائم سے گئو کو ایک ذکر یاد آیا کہ کوئی شخص زیر
درخت پیپل بول کیا کرتا تھا برہمنان نے منع کیا باز نہ آیا پھر تاکید سے منع کیا تو پرغضب ہو کر کہنے لگا کہ
پیپل اور دیگر درختان مین کیا فرق ہی کہ سب درخت برابر ہین ایک براہمن لطیفہ گو نے جواب دیا کہ
تمہاری جورو اور والدہ مین کیا فرق ہی کہ دونون عورات برابر ہین مطلب یہ کہ برہمنان کو سبطرح بزرگی
حاصل ہی علاوہ ازان سب قواعد دنیا و دین کے برہمنان نے جاری کیے اور سلف مین خواہ اب
جس کسیکو بزرگی حاصل ہوئی اور بھگوت بھگتی کا رتبہ نصیب ہوا تو سب کو بعنایت و غلامی شیو کی
برہمنان کے ملا اور اب بھی جہان کہین گورو ہین تو برہمن ہین پس کمال کم نصیبی ہی کہ برہمنون مین اعتقاد
نہووے اگر کسی کے اعمال اطوار بسبب زمانہ کلجگ کے ناقص بھی دیکھنے مین آوین تو بھی بے اعتقادی ہرگز
واجب نہین بلکہ یہ سمجھنا چاہیے کہ اگر آتش روشن کو راکھ پوشیدہ کرلیتی ہی تو آتش کی بزرگی رفع نہین ہوتی
جسقدر مہا پُرش و سادھو وغیرہ کہلاتے ہین سب برہمنون کی بدولت ہوے کہ انکو خواہ اُنکے گورو یا پرم گورو
کو برہمنون سے فیض اور اُپدیش ہوا جس شخص کو کہ برہمنون مین اعتقاد نہین کہ راندہ درگاہ ہی اور ہر دو
جہان سے کم نصیب جس کسی نے اُنکے ساتھ عداوت کی بنیگ اسکا ناس ہو گیا اور جسنے خدمت کی وہ
جہان مین نیک نام ہو کر بھگوت بھگتو مین شمار ہوا غرض واسطے کتھا کرنے کے جیسے برہمن ملتے ہین ویسے ہی
آچارج اور بھگوت روپ ہین اعتقاد شرط ہی مطلب اس تحریر کا یہ ہی کہ بھگوت کیرتن سب مقدمات پر مقدم
تر ہی کہ بلا محنت دنیا و دین دونون حاصل ہوتے ہین تنبیہ رگھنندن سے دین بندہ نے کہا کہ افسوس
کچھ بالائق مت مندے آجتک کبھی آپکی کیرتن جرترون مین دل نہ لگایا لڑکاپن تو کھیلنے کھانے مین کھویا اور

جوانی طرح طرح کے گناہ اور الذا اذ دنیا مین اب قریب ضعیفی کے مہونچا مگر ہرگز آپ کے چرن کملونکی طرف توجہ
نہین کرتا حالانکہ خوب معلوم ہی کہ بلا آپ کے سرن ہوئے برھا بھی اس سنسار سے چھوٹا چاہے تو
ممکن نہین لیکن مایا کے جال مین ایسا گرفتار ہون کہ مطلق اپنے نفع نقصان پر نظر نہین کرتا چونکہ سوا
قدوم مبارک کے اور کچھ پناہ اور ٹھکانا نہین رکھتا اسواسطے امیدوار رحم کرنیکا ہوکر عرض پرداز
ہون کہ یہ سماج آپ کا میرے دل مین بسا رہے سرجو کے کنارے پر اکھارہ پرم سوبھا یمان کہ دیوارین
اوسکی چھوٹی چھوٹی اور اونپر تصویرات اور نقش زرنگار ہین بنا ہی صبح شام خود بدولت مع برادران
اور ہم عمرون کے تشریف لیجا کر طرح طرحکی بازی اور کھیل مین مصروف ہوتے ہین کبھی توشارک اور طوطے
اور کبوتر اور لعل اور نہش اور سارس اور طاؤس وغیرہ پرندگان کی بازی اور ناچ اور لڑانے کا شغل ہی
اور کبھی تینگ بازی کا اور کبھی گھوڑون کے پھیرنے اور دوڑانے اور بحالت سواری کثرت کرنے کا
شوق فرماتے ہین اور کبھی گرز و پٹہ و نیزہ بازی و تیر اندازی کا کبھی چوگان وغیرہ کا اپنے دوستونکے ساتھ
کھیل ہی اور کبھی کشتی کا اور کبھی تماشا ہاتھی و میڈھہ وغیرہ کی لڑائی کا دیکھتے ہین اور کبھی ذوق اپنے
ہم عمرون کے ساتھ ہنسی و قہقہہ و دنگا مشتی کا کبھی کشتی پر سوار ہوکر واسطے سیر دریا کے جاتے ہین
اور کبھی ناچ راگ وغیرہ دیکھہ سنکر حسب دلخواہ زر و زیور انعام فرماتے ہین کبھی فیلخانہ و اصطبل کی سیر ہی اور کبھی
سلح خانہ اور توشکخانہ کی کبھی برہمنان اور بھگتون کے اوپر نظر رحم اور عنایت کی ہی اور کبھی غلام خانہ زادون
پر پرورش کریمانہ کی برتھا و شیو و سنکادک و نارد وغیرہ واسطے درشنون کے آتے ہین اور دلکو نثار قدوم
مبارک کے کرکے غم مہاجرت سے بادیدہ گریان و سینہ بریان چلے جاتے ہین چہرہ مبارک پر کہ کروڑون
کامدیو اور چندرمان تصدق ہوتے ہین زلفین گھونگروالی چھوٹی ہوئی کانون مین کنڈل اور سر پر
جڑاؤ کریٹ مکٹ چھوٹا سا بولاق ناک مین بازو بند کڑے پہونچی ہاتھون مین انگلیون مین انگوٹھی اور
چھلا پیتامبری باگھا کہ اوسپر چکپ اور منقش جابجا ٹکا ہی مزیب زردوزی دوپٹہ سے کمر کسی ہوئی بنالا
اور جواہرات اور موتیون کے مالے پڑے ہوے ہیکل پہنے ہوئے دھوتی پیتامبری براجمان چرن کملون
مین گھونگھرو اور کڑے سو بہجت عمر مبارک بارہ ۱۲ برسکی اور ایسے ہی ساز و سامان کے ساتھ بھرت لچھمن
شترگھن اور دیگر راج کمار سکھا ہمراہ ہین چھوٹی چھوٹی کمان و تیر ہاتھون مین گویا حسن اور سنگار
مجسم ہوکر زمین پر آیا ہی اور سوبھا و آرایش سب برہمانڈون کی جمع ہوکر اجودھیا پوری مین
دیکھنے والون کے دل کو اپنی زبردستی سے لوٹتی ہی۔ کتھا बाल्मीकिजी بالمیک جی
براہمن بنس مین پیدا ہوئے اور کسی اتفاق سے خرد سالی مین بھیل کے ساتھ آ گئے کہ اونسے بجاے فرزند کے

پرورش کری اور ایک بھیلنی کے ساتھ شادی کردی ابتدا سے پیشہ قطاع الطریقی اور صید افگنی کا کرتے رہے
ایک دفعہ کشپ اتر بھردواج بشسٹ گوتم بسوامتر جمدگن سپت رکھی کا گذر اسطرف کو ہوا بالمیک جی نے
सप्तऋषि जमदग्नि विश्वामित्र गौतम वशिष्ठ भरद्वाज अत्रि कश्यप
ارادہ اُنکے لوٹنے کا کیا رکھیشرون نے پوچھا کہ کسواسطے ایسا دُشٹ کرم کرتا ہی جواب دیا کہ واسطے پرورش اپنے
عیال و اطفال کے پھر رکھیشرون نے پوچھا کہ اگر کوئی مصیبت پیش آوے تو وے تیرے شریک ہونگے
یا نہین جواب دیا کہ مجکو معلوم نہین چنانچہ حسب ارشاد رکھیشران واسطے دریافت کے گیا کسی نے اقبال
نہ کیا کہ ہم تیری مصیبت اور گناہون کے شامل ہین واپس آکر سب حال بخدمت رکھیشرون کے عرض
کیا اُنھون نے فرمایا کہ اگر وے تیرے شریک نہین تو واسطے اُنکے تو کیون اپنی دنیا و آخرت کو خراب
کرتا ہی بالمیک جی کو بسبب پرتاپ و درشن اور قلیل ست سنگ رکھیشرون کے براگ اور خوف پیدا ہوگیا
اور بکمال منت و زاری سے دست بستہ رکھیشرون سے عجز و الحاح کیا کہ میری بہتری کی کچھ تدبیر کرو رکھیشران نے
ازراہ دیا اور کرپا لتا کے سری رام نام کہ سب منترون کا خلاصہ اور بیج ہی اُپدیش کرکے رخصت کیا لیکن
بالمیک جی کو بجاے رام رام کے مرا مرا یاد رہا اور سبطرف سے دلکو یکسو کرکے اُس نام کو جپنے لگے بعد عرصہ
جو سپت رکھی پھر اسطرف کو آئے اور تلاش بالمیک جی کی کری تو ایک جگہہ یہ تماشا دیکھا کہ ایک بالمیک یعنی
بانبی کے قریب جو چرندہ یا پرندہ آتا ہی رام نام کہنے لگتا ہی اس علامت سے جانا کہ بالمیک جی اسجگہہ ہین
خانہ مار ۱۲
چنانچہ وہان سے اُنکو نکالا اور دیکھا کہ سبطرح سے سدھ اور شُدھ ہوگئے اور کسی بدیا شاستر اور دھرم
सिद्धि
کرم سکھانے اور پڑھانے کی ضرورت نہین رہی کہ خود بخود رام نام کے پرتاپ سے معلوم ہوگئے ہین
اسواسطے رخصت ہوگئے اور چونکہ بالمیک جی کے جسم پر مٹی جمکر بیر کو گذر گئی تھی اور سانپ وغیرہ نے
بالمیک یعنی بانبی اور اپنے گھر بنالیے تھے اسواسطے بالمیک نام رکھا جب بالمیک جی ہمہ دان اور
ترکالگیہ ہوگئے تو ایک دفعہ خیال ہوا کہ جسکے نام کی بدولت یہ میرا مرتبہ پہونچا ہی اُسکے چرتر و نکا کہین
त्रिकालज्ञ
کرنا چاہیے بمجرد اس خیال کے بھگوت نے الہام سے بلکہ صریحا بھیل روپ ہوکر اجازت دی اور نارد
جی نے آکر اُپدیش کیا اور نیز جو چرتر رام اوتار مین بھگوت کو کرنے منظور تھے سب دھیان مین بالمیک
جی کو دکھلا دیے اُسکے موافق دس ہزار برس پہلے اوتار موصوف سے سو کرور اشلوک مین رام چرتر
برعایت اپنی باتسل اُپاسنا کے تصنیف کیا باتسل اُپاسنا کے رعایت کا مطلب یہ ہی کہ بالمیک جی نے
ظاہر مین راج چتر اور راجہ کرکے بیان کیا کہ باتسل اُپاشنک تُپر بھاو بھگوت مین رکھتے ہین اور حقیقت
مین ہر یک اشلوک اُس راماین کا بھگوت کی ایشرتا اور وحدانیت کو ظاہر کرتا ہی بعد ازان اُس
راماین کو شیو جی نے ہر سہ لوک مین تقسیم کیا کہ باشندگان اُن لوکون کے سرون اور کرتن کرکے

۵ سابق حال استقبال ہر سہ وقت کے جاننے واسطے ۱۲

کرتارتھ ہوتے ہین اور واسطے بھگتی و مکتی اور مغفرت و نجات کے ذریعہ کامل مستقل ہی غور کرنا چاہیے
کہ بالمیک جی اول تو وہ تھے کہ جنکے سایہ سے رکھیشرون نے پرہیز کیا تھا اور پھیر بدولت رام نام اور
کیرتن رام چرتر کے وہی بالمیک اُس درجہ کو پہونچے کہ جنکی کتھا اور کیرتن آواگون کی دھوپ دور
کرنے کو چھتر چھپا یا ہوگئی ایک اور چرتر لائق تحریر ہی کہ بالمیک جی کو ایک دفعہ یہ خیال ہوا کہ افسوس بھگوت کے
بال چرتر نہ دیکھے سری رگھنندن سوامین نے خواہش اپنے بھگت کی پورن کرنی از بس ضرور سمجھی اور
سری جانکی مہارانی کو اُنکے آسرم مین بھیجدیا وہان صاحبزادگان بلند اقبال بھگوت روپ کش اور
لو مہاراج پیدا ہوئے اور اپنے بال چرترون سے بالمیک جی کو پرانند مین مگن کیا بعد ازان بالمیک
جی نے رامائن موصوف ہر دو صاحبزادگان ممدوحین کو پڑھائی اُنکو اُسکے بھجن اور کیرتن نے یہ
پرتاپ اور اقبال بخشا کہ خود رگھنندن سوامین کو فتح کرلیا یعنے جب گھوڑا اسومیدھ جگ سری رگھنندن
سوامین کا بالمیک جی کے آسرم مین پہونچا تو صاحبزادہ خورد کنور لو نے اُس گھوڑے کو پکڑ لیا شترگھن
اور لچھمن اور بھرت مہاراج سے لڑائی ہوئی ہر دو برادر با اقبال نے سبکو شکست دی اور ہنومان وانگد
و جاموَنت و نیل وغیرہ کو گرفتار کرکے قید کرلیا آخرکار خود بدولت با اقبال سری رگھنندن جی بھی رزمگاہ مین
تشریف لائے اور شکست پائی اسی عرصہ مین بالمیک جی کہ واسطے جگ کرانے برن دیوتا کے پاتال لوک
مین گئے تھے آگئے اور حال مذکور دیکھکر رام منتر کا جل پاشیدہ کیا کہ تمام فوج زندہ ہوگئی بیہوش اپنے
ہوش مین آئے اور اسیر قید سے رہا ہوئے پھر صاحبزادگان ممدوح جگ مین تشریف لیگئے اور جگ
پورن ہوا بھگوت اس چرتر سے اپنے بھگتون کو ہدایت فرماتے ہین کہ دیکھو میرے نام اور چرترون کی
مہما کہ جسکا جپ اور کیرتن کرکے میرے بھگت میری سہاے کرتے ہین اور مجکو جیت کر اپنے قابو مین
کرلینا تو امر قلیل ہی فی الحقیقت جو کوئی جو کچھ مہا رام نام اور کیرتن بھگوت چرترون کی بیان کرے اور جو برتاو
ظہور مین آوے وہ کم از کم ہی کتھا सुकदेव जी ایسا جگت مین کون ہی کہ شکدیو جی کی مہما بیان کرسکے
جنکے چشمہ زبان سے سری مدبھاگوت امرت اس سنسار مین ایسا جاری ہوا کہ آواگون کی موت کو دور
کرکے زندہ جاوید کردیتا ہی اور سبکو جگہ بآسانی حاصل شکدیو جی مہاراج بھگوت چرترونکے رس مین ایسے مگن اور
محو رہتے تھے کہ ہرگز خبر اپنی اور دوسرے کی نہ تھی چنانچہ ایک دفعہ کسی تیرتھ کے کنارے پر گذر ہوا وہان
دیوتاؤنکی استری اشنان کرتی تھین کچھ پردہ شکدیو جی سے نہ کیا بعد ازان بیاس جی آگئے اُنکو دیکھکر سب نے
اپنے لباس پہن لیے اور ہنسی کھیل کو چھوڑ کر خاموش بیٹھ رہین بیاس جی نے پوچھا کہ شکدیو جوان تھا اُس سے
تمنے پردہ نہ کیا اور مجھ پیر ضعیف کو دیکھکر پردہ کرلیا اسکا کیا سبب ہی جواب دیا کہ شکدیو جی بھگوت روپ ہے

تصور مین اپنے مستغرق اور محو رہتے ہین کہ انکو کچھ امتیاز عورت مرد وغیرہ کی نہین سب جگہ وہی
بھگوت کا روپ دیکھتے ہین اسواسطے انسے پردہ کی کیا ضرورت تھی اور تمکو امتیاز سب قسم کی ہی
تمسے پردہ کیا اور ڈنڈوت کری شکدیوجی مادرزاد بھگوت بھگت اور گیان وان ہوئے اور سبب یہ ہے
کہ پاربتی جی نے شیوجی سے تتوگیان کی مہا سنکر استبدا دواسطے اُپدیش اُس گیان کے کیا شیوجی اپنے
तत्वज्ञान
آشرم سے سب ذی روح کو علیحدہ کرکے اُپدیش کرنے لگے اتفاقاً پاربتی جی کو غنودگی آگئی ایک بچہ طوطی
کہ بخواہش بھگوت اُس آشرم مین رہگیا تھا بجاے پاربتی جی کے ہون ہون کرتا رہا اور وہ گیان سنکر
زندۂ جاوید ہوگیا بعد ازان جب شیوجی کو یہ حال معلوم ہوا تو مستعد ہلاک اُس بچہ طوطی کے ہوئے
وہ بخوف جان وہان سے پرواز کرکے سیتا دھرم پتنی بیاس جی کے شکم مین جا گھسا بارہ برس بعد بالتجا
सीता
دیوتا اور رکھیشرون کے شکدیوجی مہاراج پیدا ہوئے اور اُسیوقت جنگل کی راہ لی بیاس جی بسبب الفت
پدری شکدیو شکدیو کہان پیچھے ہوئے جب دور تک گئے تو ہر سمت و جنگل و درخت وغیرہ نے جانب
شکدیوجی سے جواب دیا کہ جو مین اور تو دکھ سکھ وغیرہ ہی سب بھرم ہی اس جگت مین نہ معلوم تم کتنی دفعہ
میرے والد ہوئے اور مین تمہارا جو نظر آتا ہی سب بھگوت روپ ہی علوم کا جاننا واسطے جاننے بھگوت
کے ہی اگر وہ دوئی رفع نہوئی تو سب علم لاحاصل ہین بیاس جی یہ جواب پاکر واپس آئے لیکن اس تدبیر مین
رہے کہ کسیطرح شکدیوجی آوین اور رہین اسواسطے چند لڑکون کو سری مدبھاگوت کے اشلوک سکھاکر
جس جنگل مین شکدیوجی رہا کرتے تھے وہان بھیجدیا ایک روز شکدیوجی نے کسی طفل کی زبان سے یہ اشلوک
سنا تعجب کہ یہ پاپ آتما پوتنا زہر لگاکر واسطے مارنے کے گئی لیکن اُسکو وہ گت حاصل ہوئی کہ دوسرے کو
نمل سکی سو ایسا دیالو اور کون کہ جسکے سرن جاوین شکدیوجی سنکر گرویدہ ہوگئے اور طفلان سے آکر پوچھا کہ
یہ اشلوک تمکو کسنے سکھائے اُنھون نے بیاس جی کا نشان دیا شکدیوجی آئے اور بکمال شوق سے
سری مدبھاگوت کو پڑھا بعد ازان یہ تمنا ہوئی کہ کسی پریمی کو سنانی چاہیے لیکن کوئی ادھکاری نظر نہ آیا
آخر راجہ پریچھت کو لائق سمجھا اور گنگا کنارہ پر اُسکو سناکر سات روز مین بھگوت پراین اور مکت کردیا
اور جس جسنے اس جلسہ مین سنی سب بھگوت پراین ہوئے بلکہ اب بھی جو کوئی سنتا ہی پریم پد کا ادھکاری
चक्रवर्ती
ہوتا ہی کتھا جयदेवजी سب شاعر مثل راجہاے منڈلیک کے اور اُنکے راجہ چکرورتی سوامین جیدیوجی
ہوئے گیت گوبند ہرسہ لوک مین ایسا ظاہر کیا کہ کوک اور شاعری اور نورس اور سرنگار کا سمندر ہی جسکی اشٹپدی
کو جو کوئی پڑھتا ہی بالضرور عالم اور دانا شاستروں کا ہوتا ہی بھگوت جسکو سننے کے واسطے جہان جو کوئی
کیرتن کرتا ہی بالضرور خوش ہوکر آتے ہین اور بھگوت بھگت جو مثل کمل کے ہین انکی شگفتگی اور آنند کے

واسطے مثل آفتاب کے ہی وہ نیز بھگوت کا آنند دینے والا آخر صحیح ہو کہ کوک اور سرنگار لفظ سے خیال کوک و سرنگار مروجہ فراج عقول نشی لوگون کا نہووے بلکہ سرنگار لفظ سے مصنف اصل بھگت مال کا یہ مطلب ہی کچھ دیباچہ مین گذرا اور کچھ نشتھا نوز دہم مین ہوگا اور رس راج جسکا نام ہی اور جسکی تعریف مین یہ بید سمرتی ہی کہ رس وہ ہی کہ جسکو حاصل کرکے ضرور پرم آنند بھگوت کا ملتا ہی وہ رس جیدیوجی نے اس گیت گوبند مین بیان کیا ہی اور کوک اسکی فرع ہی سوامین موصوف کندیل مین کب راج ہوئے رس راج جو سرنگار ہی اسکے مجسم اور مخزن تھے لیکن اس رس کا اسنیے ہی رلمین لطف اٹھائے تھے بدین سبب کہ براگ یعنی ترک اسقدر تھا کہ ایک درخت کے نیچے دو شب نہین رہتے تھے اور بجز ایک گدڑی اور کمنڈل کے کچھ اپنے پاس نہین رکھتے تھے دوات قلم کاغذ وغیرہ کی سنبرہ کا تو کیا ذکر تھا بھگوت کو واسطے اودھار جگت کے یہ منظور ہوا کہ اس رس راج کا پرکاش جگت مین ہووے اسواسطے یہ تدبیر کری کہ ایک برہمن کا عہد واسطے بھیٹ کرنے اپنی دختر کے جگناتھ راے سوامین کو تھا جب وہ برہمن دختر مذکور کو واسطے بھیٹ کے لایا تو حکم ہوا کہ جیدیوجی میرا روپ ہین انکی بھیٹ کرو اور ہماری اجازت بیان کر دو برہمن جیدیو کے پاس لیگیا اور حال بیان کیا سوامین ممدوح نے فرمایا کہ لڑکی کا دینا اشخاص لائق اور دولتمند کو واجب ہی نہ فقیر ونکو برہمن نے عرض کیا کہ حکم بھگوت سے چارہ نہین سوامین جی نے فرمایا کہ بھگوت مالک اور سمرتھ ہین آنکو ہزارون اور لاکھون عورت زیبا ہین اور ہمکو ایک مثل لاکھ کے ہی غرض جب چند بار گفتگو ہوئی اور برہمن سمجھاتے سمجھاتے ہار گیا تب اپنی دختر کو چھوڑ گیا اور سمجھا گیا کہ بھگوت اجازت کے خلاف نہین ہو سکتا مناسب ہی کہ تو جیدیوجی کی خدمت مین حاضر رہکر استری دھرم کا پرتپال کر دختر ممدوحہ مثل سایہ کے خدمت مین رہنے لگی جیدیوجی نے اس سے کہا کہ تم گیا نوان ہو سوچ سمجھکر اپنے واسطے کچھ تدبیر کرو مجھسے تمہاری سنبھال اور پرتپال نہین ہوتی اسنے دست بستہ عرض کیا کہ عاجزہ کا کیا زور ہی آپکو اختیار ہی جو چاہین سو کرین لیکن آپ کے قصدق ہون ہرگز قدم نچھوڑونگی جیدیوجی نے جانا کہ بھگوت نے میرے اوپر زبردستی کری لاچار ایک جھونپڑی بنا کر اور بھگوت مورتی براجمان کرکے بھگوت سیوا مین مصروف ہوئے اور گیت گوبند کی تصنیف شروع کی کہ ایک اشٹ پدی مین رادھکاجی کی مان کا بیان کرتے تھے یہ مضمون خیال مین آیا کہ سری کرشن سوامی وقت منانے اور معاف کرانے اپنے قصور کے اس عاجزی کے ساتھ رادھکاجی سے عرض کرتے ہین کہ کام دیو کا زہر دور کرنے والا جو تمہارا چرن کمل ہی اسکو میرے سر پر سوبھایمان کرو لیکن بپاس ادب نہ لکھ سکے کہ وہ سوامین سری کرشن مہاراج مان اور امان سے علیحدہ اور سب مان یعنی بزرگی کا دینے والا اور مان یعنی غرور و غصہ کا دور کرنے والا ہی اسکے واسطے ایسا لکھنا کب شایان ہی اور

بفکر مضمون دیگر واسطے اشنان کے چلے گئے بھگوت جیدیوجی کا روپ بناکر تشریف لائے اور جو مضمون
جیدیوجی کے خیال مین گذرا تھا موزون کرکے لکھ گئے کہ ترجمہ اسکا اوپر لکھا گیا جب جیدیوجی
اشنان کرکے آئے اور مضمون اندیشیدہ خود بعبارت مناسب لکھا دیکھا تو پدماوتی جی انکی استری سے
پوچھا جواب دیا کہ مہاراج آپ ابھی آئے تھے اور خود لکھکر چلے گئے پھر کیا تو جھتے ہو جیدیوجی نے یہ جیز تر
بھگوت کا جانا اور آسکے ذریعہ سے تمام گیت گوبندکو پرم پوتر سمجھا اس گیت گوبندگی شہرت جابجا ہوگئی
اور سبکو مقبول ہوا ایک راجہ جگناتھ پوری کا پنڈت تھا اور آسنے بھی ایک پوتھی تصنیف کرکے گیت گوبند
نام رکھا تھا بلکہ واسطے رواج کے برہمنان کو اجازت دی تھی کہ جابجا نقل اسکی بھیجدین برہمنان نے
گیت گوبند جیدیوجی کا راجہ کو دکھایا اور مطلب برہمنان کا یہ تھا کہ روبرو سے گیت گوبند جیدیوجی کے
تمہاری تصنیف کی کچھ حقیقت نہین کہ جسطرح آفتاب کے روبرو چراغ لیکن راجہ بمقتضاے نفسانیت نسمجھا
اور دونون گیت گوبند سری جگناتھ راے جی کے مندر مین رکھدیے کہ جو مقبول ہووے وہی رواج پاوے
سو بھگوت نے گیت گوبند راجہ کا توڑ ڈالدیا اور جیدیوجی کا اپنی چھاتی سے لگالیا راجہ نادم ہوکر بشدت حمیت
اور رشک سے سمدر مین غرق ہونے کو روانہ ہوا کہ بھگوت نے میرا بڑا اپمان کیا بھگوت نے راجہ پر بھی
کرپا کری اور فرمایا کہ غرق ہونا عبث اور ناحق ہی انصاف شرط ہی کہ جیدیوجی کی شاعری اور بھگتی کو
تمہاری شاعری اور بھگتی نہین پہونچتی لیکن فی سرگ ایک اشلوک تمہارا بھی ہمراہ گیت گوبند جیدیوجی کے
مشہور ہوگا چنانچہ جملہ دوازدہ سرگ یعنی فصل گیت گوبند مین ایک ایک اشلوک راجہ موصوف کا بھی ہی



ایک مالی کی لڑکی یہ شٹ پدی پانچوین سرگ گیت گوبندکی धीरसमीरे यमुनातीरे वसति वने वनमाली دھیر سمیری
جمنا تیرے بستی بنی بن مالی بڑے شوق سے گاتی اور بادنجان توڑتی پھرتی تھی جگناتھ سوامی اسکے پیچھے
جسطرف وہ جاتی تھی سننے پھرنے لگے جسم مبارک مین جھگا باریک تھا خارستان بادنجان وغیرہ سے پارہ پارہ
ہوگیا راجہ جو واسطے درشن کے گیا تو حال پوشش بھگوت کا دیکھکر متعجب ہوا اور پنڈون سے پوچھا کہ بہت کہنہ
کیا سبب ہی جگناتھ راے جی نے سب حال راجہ کے دلپر ظاہر کردیا اور راجہ نے معتقد ہوکر تمام شہر مین
منادی کرادی کہ جو کوئی گیت گوبند کو پڑھے تو صاف اور پاکیزہ جگہ مین پڑھے کہ خود بھگوت واسطے
سننے کے جایا کرتے ہین ایک مغل یہ حال سنکر بکمال شوق سے پوتھی موصوف کو پڑھا کرتا تھا ایک روز
گھوڑے پر سوار اور شوق وذوق مین محو ہوکر اشٹ پدی کو گاتا تھا اسکو درشن ہوگئے کہ واسطے سننے
کے ہمراہ ہین اس گیت گوبندکی مہما اور پرتاپ کا بیان کس سے ہوسکتا ہی کہ سرگ لوک مین دیو کنیان
گان کرتی ہین جیدیوجی کو رستے مین ٹھگ ملے اسوقت کچھ نقد انکے پاس تھا ٹھگان سے پوچھا

آراستہ ہوا
جنگل کی [illegible]
بن مین بنمالی
[illegible] ہین
۱۲

کہ کہان جاتے ہو جواب دیا کہ جہان تم جاتے ہو جیدیو جی نے انکو ٹھگ جانکر جو کچھ پاس تھا حوالے کر دیا
بدین نظر کہ پاپ کی بنیاد دولت ہی اور بیماری کی اصل زیادہ خوری اور دکھ کی مول محبت دنیا سو ان
ہر سہ کا ترک وہ جب ہی ٹھگون نے سمجھا کہ یہ شخص بڑا فریبی ہی اب تو ہمکو اپنا نقد و اسباب دیتا ہی پھر شہر مین
گرفتار کرا دیگا بہتر یہ ہی کہ قتل کر دین دوسرے ٹھگ نے کہا کہ قتل کیا ضرور ہی دولت سے مطلب تھا
سو مل گئی آخر کو یہ صلاح ٹھہری کہ ہاتھ پانون کاٹ کر چاہ تنگ و تاریک مین ڈالدو سو ایسا ہی کیا جیدیو جی
پراربدھ بھوگ سمجھکر اُس چاہ مین بھگوت کے بھجن اور دھیان مین خوش رہے اتفاقاً اوس چاہ پر ایک
راجہ آ گیا بخواہش بھگوت اُسنے جیدیو جی کو چاہ سے نکالا اور حال بے دست و پائی کا پوچھا جیدیو جی نے
جواب دیا کہ مادر زاد ایسا ہی ہون پھر گفتگو سے راجہ نے جانا کہ یہ شخص کوئی بھگوت بھگت اور پرتاپی ہی اور میری
خوش نصیبی ہی کہ درشن ہوئے پالکی مین سوار کر کے اپنی راجدھانی کو لیلیا اور باعزاز و اکرام تمام سے
ایک مکان پر مقیم کرا کر سب سامان آرام خورد و نوش کا حاضر کیا اور دست بستہ ملتمس ہوا کہ کچھ اجازت
کسی خدمت کی ہووے جیدیو جی نے واسطے سادھو سیوا کے ارشاد فرمایا راجہ نے کمال خوش اعتقادی
اور کشادہ دلی سے سادھو سیوا اختیار کری کہ چند روز مین شہرت ہو گئی ٹھگان مذکورین نے حال
سادھو سیوا کا سُنا سادھوان کا روپ بنا کر آئے اور اوّل جیدیو جی سے ملاقات ہوئی جیدیو جی نے انکو
پہچان لیا اور راجہ کو بلا کر اجازت دی کہ یہ ہمارے بھائی اور بڑے مہاپرش ہین تمھاری قسمت نیک
تھی کہ درشن ہوئے خوب سیوا اور خدمت کرو راجہ انکو باعزاز تمام اپنے محل مین لیگیا و تواضع مدارات
و خدمت گذاری سے پیش آیا لیکن چونکہ اُن ٹھگون نے بھی جیدیو جی کو شناخت کر لیا تھا اسواسطے خائف
و ہراسان ہو کر ملتجی اپنی رخصت کے ہوتے تھے آخر ایک روز جیدیو جی نے زر کثیر دلا کر رخصت کرایا اور
چند سپاہی واسطے نگہبانی کے ہمراہ دیے کہ گھر تک پہونچا دین راہ مین سپاہیان مذکورین نے ٹھگون سے
پوچھا کہ سوامین جی نے جسقدر خاطر اور خدمتگذاری راجہ سے تمھاری کرائی آجتک ایسی کسی کی نہین
ہوئی تمھارا سوامین جی کا کیا رشتہ ہی ٹھگون نے کہا کہ ہم کیا بیان کرین کہنے کے لائق نہین سپاہیان نے
اُنسے اقرار کیا کہ ہم کسی سے نہ کہینگے تم راست بیان کرو ٹھگ بولے کہ تمھارے سوامین اور ہم ایک راجہ کے
پاس نوکر تھے راجہ نے بطور قصور حکم قتل تمھارے سوامین کا دیا ہمنے صرف ہاتھ پانون کاٹ لیے اور جان سے
امان دی اُس احسان کے سبب سے یہ خدمت کرائی ہی بھگوت یہ تہمت نسبت اپنے بھگت کے برداشت
نکر سکے اسواسطے زمین شق ہو گئی اور ٹھگ تحت الثری کو چلے گئے سپاہیان راجہ متعجب و ہولناک سوامین جیدیو
جی کے پاس آئے اور یہ حال کہا سوامین جی باعث شدت رحم کے کانپ اُٹھے اور نہایت افسوس سے ہاتھ

ملنے لگے اس حالت مین ہاتھ پانون سوامین کے پیدا ہو آئے اور بدستور جیسے اوّل تھے ویسے ہو گئے یہ
دونون تعجب سا ہیان نے راجہ سے بیان کیے راجہ آیا اور ڈنڈوت کرکے مستفسر اصل حال کا ہوا سوامین جی نے
کچھ نہ کہا جب مبالغہ جانب راجہ سے ازحد ہوا تب بالکل سرگذشت بیان کی راجہ ازبس معتقد ہوا او
جانا کہ یہ شخص سادھو کے لباس مین کسی دیوتا کا اوتار ہے فی الحقیقت بھگوت بھگتون کا یہ قاعدہ مستمرہ ہے
کہ جو کوئی اُنکے ساتھ بدی کرے وے ہرگز اپنی نیکی اور سادھتا سے دریغ عنایت کا نہین کرتے کہ جسطرح
بدبدی سے سوامین جی کا ارادہ روانگی سمت اپنے مسکن کے ہوا راجہ مذکور نے قدمون پر سر جھکا کر عرض کیا
کہ یہ دیس برکت قدوم میمنت لزوم آپ کے کچھ ایک بھگوت کی طرف رجوع ہوا ہی اگر آپ چلے جاوینگے تو
پھر سب لوگ بمجھ ہو جاوینگے چندے اور کرپا کرین اوسکے بعد ازان خود جاکر پدماوتی جی کو لے آیا اور راج محل
مین مقیم کرا کر رانی کو واسطے خدمت کے تاکید بلیغ کی اُس رانی کا بھائی مرگیا تھا اور عورت اُسکے ساتھ
ستی ہوئی تھی رانی مذکورہ نے ایک روز روبرو پدماوتی جی کے فخریہ اور تعجبات کے ساتھ ذکر اپنے بھائی
اور بھاوج کا کیا پدماوتی جی سنکر ہنسی اور رانی نے جو سبب خندہ کا پوچھا تو جواب دیا کہ جسم کا جلا دینا
شوہر کے ہمراہ قاعدہ محبت سے ازبس بعید ہے اصل محبت اور عشق وہ ہے کہ بمجرد خبر مرگ اپنے شوہر کے
اُسیوقت جان نثار کرے یعنے اپنے پران چھوڑ دیوے رانی نے کہا کہ اس زمانہ مین تو ایسی ستی آپ ہی
ہین اور در پی امتحان ہو کر راجہ سے درخواست کری کہ سوامین کو ایک روز باغچہ مین لیجاوُ اور شہر مین
مشہور کردو کہ سوامین جی مرگئے راجہ نے اُس رانی کو سمجھایا کہ ایسا خیال ناقص جسمین میری صاف گلو تراشی
ہو مجھ سے کبھی کرنا نہ چاہیے لیکن جب عورت کی جانب سے چند بار استدعا ہوا اور ناراض ہونے لگی
تو مجبور ہو کر حسب درخواست اُسکے عمل کیا رانی مذکور باستماع خبر فوت سوامین جی کے پدماوتی جی کے
پاس آئی اور ملول ہو کر گریہ وزاری کرنے لگی پدماوتی جی نے کہا کہ کسواسطے گریہ وزاری کرتی ہو سوامین جی
خوش و خرم ہین رانی مذکور شرمندہ ہوئی اور دس بیس روز کے بعد پھر اُسیطرح شہرت کرائی پدماوتی جی نے
سمجھا کہ رانی در پی امتحان ہے رانی کی زبان سے وہ خبر سنکر فی الفور پران چھوڑ دیے یہ حال دیکھکر رانی
اور راجہ کا رنگ سفید ہوگیا اور راجہ کو اسقدر غم اور رنج ہوا کہ زندگی تلخ ہوگئی اور واسطے اپنے جلنے کے چتا
تیار کرائی سوامین جی کو یہ خبر پہونچی اور اُسیوقت آئے دیکھا کہ راجہ شل رہ کے شدت غم و رنج سے واسطے جلنے کے
تیار ہے بہت سمجھایا لیکن راجہ کو اسقدر خجالت و ندامت ہوئی کہ کچھ نہ سمجھا اور دست بستہ گزارش کیا کہ مہاراج
میرا جلنا اور مرنا واجب ہے ایسا مہا پاپی ہون کہ جو اُپدیش آپنے کیے تھے اُنپر تو خاک ڈالی اور کام استری کے تابع ہو کر
بانی بھانی مرگ پدماوتی جی اپنی والدہ کا ہوا میری عقل جاتی رہی اور بھگوت اور سوامین سے بیگانہ ہو گیا ہے

ستی وہ جو اپنے شوہر کو بھگوت جانے اور کسی دیوتا سے کچھ واسطہ و تعلق نہ رکھے ۱۲

شخص کی زندگی بدتر از ہزار موت ہی سوامین جی نے دیکھا کہ بلا زندہ ہونے پدماوتی جی کے زندگی راجہ کی امر
محال ہی شٹ پدی گیت گوبند کے گاے کہ پدماوتی جی اُٹھ بیٹھی اور لالاٹ مین شامل ہوئی اگرچہ پدماوتی جی
زندہ ہوگئی لیکن راجہ کی ندامت رفع نہوئی ہر چند لوگون نے سمجھایا مگر وہ دریئے آپ گھات رہا القصہ سوامین جی
اُسکو پھر بخوبی فہمایش کرکے اپنے وطن یعنی موضع کندبل مین چلے آئے اُس گانون سے گنگاجی اٹھارہ کوس
تھی ہر روزہ واسطے اشنان کے جایا کرتے تھے جب ضعیف ہوئے تب گنگاجی نے سمجھایا کہ اب ہر روزہ
تکلیف کرنی ضرور نہین جیدیوجی نے وہ نیم نہ چھوڑا لاچار گنگاجی نے فرمایا اگر تم آنا نہین چھوڑتے تو ہم تمھارے
آشرم مین آتے ہین جیدیوجی نے پوچھا کہ کسطرح اور کب آپ کا آنا معلوم ہوگا گنگاجی نے جواب دیا کہ
ہماری پرواہ مین جس روز کمل شگفتہ دیکھو اُس روز یقین کرنا سو حسب وعدہ گنگاجی کا پرواہ اُنکے آشرم کے
نیچے جاری ہوا اور اب تک جاری ہی اور بنام جیدیوجی گنگا مشہور ہی

کتھا तुलसीदासजी گسائین

تلسی داس جی کو مصنف بھگت مال نے بالمیک رکھیشر کا اوتار لکھکر لکھا ہی کہ جسطرح بالمیک رکھیشر نے ترتیا
جگ مین سو کروڑ رامائین تصنیف کرکے جگت کا اُدھار کیا اور ایک ایک حرف اُس رامائین کا برہم ہتیا وغیرہ
مہا پاتک اور پاپون کا دور کرنے والا ہی اسیطرح گسائین جی موصوف نے کلجگ مین اوتار لیکر بھاکھا مین چرتر
پریم امرت کا سمندر بہایا کہ جسکی بدولت سنسار سمندر واسطے اُترنے کے گوپد جل سے بھی کمتر ہوگیا یا ایسی پریم تو تیرہ
گنگا ہی کہ ایک شخص اور ہر یک قوم کو ہر جگہ ہر وقت حاصل ہی علاوہ از بیان مصنف بھگت مال
چند مقامات تحریری دیگر اشخاص سے بالمیک اوتار ہونے گسائین موصوف مین کوئی مقام شک کا نہین اور
قیاساً معلوم ہوتا ہی کہ جو اثر رکھیشرون کے کلام کو ہی وہی بلکہ اُس سے بھی زیادہ گسائین موصوف کے
کلام اور تصانیف کو ہی اگر رکھیشر کا اوتار نہوتے تو اسقدر اثر نہوتا اور بھاگوت دھرم پرچارک نشتھا مین
ذکر ہوا کہ جب دھرم مین کمی آتی ہی تو بھگوت اور پہلے آچارج یعنی رکھیشر واسطے رواج دھرم کے اوتار
لیتے ہین تو اُس قاعدہ کی رو سے بھی بالمیک اوتار ہونا ثابت ہی اگرچہ تصانیف گسائین ممدوح کی بکثرت
ہین بلکہ تمام عمر اُنکی بھگوت چرترون کی کیرتن مین گذری لیکن چودہ رامائین یعنی چوپائی بند کہ جو ہر ملک و
ہر گروہ مین مشہور و معروف ہی و نیز کبتاولی و گیتاولی و دوہاولی و رام شلاکا و ہنومان ناٹک
و جانکی منگل و پاربتی منگل و کڑکا چھند و بروآ چھند و ڈورا چھند و جھولنا چھند و یک دیگر شائق و اپاسک کو
ہر یک جگہ ملتی ہین بھگوت بھگتون کی زبانی تحقیق ہوا اور تجربہ بخوبی ہوگیا ہی کہ جو کوئی نیم کرکے ہر روزہ
کسی رامائین کا پاٹھ کرتا ہی بیشک سری رگھنندن سوامین کے چرنون مین محبت ہو جاتی ہی اور امتحان
ہو لیا ہی کہ رامائین یا کانڈ یعنی فصل کے اخیر مین جس کام کے واسطے جو پھل ہونا اُسکے پڑھنے سے لکھا ہی

चौपाई १ विनयपत्रिका २ कवितावली ३ गीतावली ४ दोहावली ५ रामसलाका ६ हनुमान बाहुक ७ जानकी मंगल ८ पार्वतीमंगल ९
कड़खा छन्द १० बरवाछन्द ११ रोलाछन्द १२ झूलना १३ सकनामवैमात्तम १४

چند روز سے کہ پاٹھ کرنے سے وہ مطلب ٹھیک و بے شبہہ حاصل ہوتا ہے رام شلاکا پرتاپ دیکھنے مین آیا کہ حسب
قاعدہ مندرجہ اسکے جو کوئی فال اسمین دیکھتا ہے جو امر کہ شدنی ہے مطابق اسکے وہ ہرہ ایسا حکم قاطع کا
نکلتا ہے کہ کبھی خلاف نہین ہوتا اگرچہ سنسکرت مین تصنیف کر سکتے تھے اکثر جو پائی بند رامائین و
بجی ترکا وغیرہ مین اشلوک وڈونرگ سنسکرت لکھی ہین مگر اس زمانہ کے لوگون کو اس سے بے بہرہ دیکھا
اور اودھار انکا مدنظر ہوا اسواسطے بھاکھا مین تصنیف کری کہ فیض عام ہر یک کو ہووے اور اسی
سبب سے سب پنڈتان شہر کاشی اور خود شیوجی مہاراج اور بھگوت نے منظور اور مقبول کرکے شل
بھاگوت وغیرہ پورانون کے ادھکار بیاس گادی کا عنایت فرمایا یعنی جب چوپائی بند رامائین گسائین جی
تصنیف کر چکے تو سب پنڈتان کاشی کی سبھا ہوئی اور اول سے آخر تک بغور سب نے پڑھا سب مطالب
اسکے موافق بید اور سوترون کے اور گیتا وغیرہ شاسترون کے پائے سب نے دستخط اپنے کر دیے بعض
پنڈتان نے بسبب کسی تعصب کے جو تکرار کیا تو یہ قرار پایا کہ اگر بسویشر ناتھ جی جو مالک تمام کاشی پوری کے ہین
منظور کر لیوین تو ہمکو منظور ہے چنانچہ مندر بسویشر ناتھ جی مین ایک سنگھاسن پر سب پوران وغیرہ رکھکر
سب سے نیچے رامائین کو رکھدیا بعدہ روبروے سب پنڈتون کے جو مندر کھولا تو یہ رامائین
سب پستکون سے اوپر پائی اور دستخط منظوری کے ثبت دیکھے سو یہ رام چرتر امرت ہر یک کو بلا محنت و خرچ
حاصل ہو سکتا ہے جس کسیکو عذاب جنم مرن سے چھوٹنا اور زندگی جاوید کی تمنا ہو نوش کرے گسائین جی بوضع
براہمن قنوجیہ تھے باایام خانہ داری اپنی استری سے محبت زیادہ رکھتے تھے یہان تک کہ لحظہ کو اسکی علیحدگی
گوارا نہ تھی ایک روز وہ واسطے ملنے اپنے والدین کے چلی گئی گسائین جی تاب مفارقت کی نہ لا سکے اور اپنی
سسرال مین پہونچے استری نے باعث شرم کے گسائین جی سے خفا ہو کر کہا کہ یہ جسم استخوان و گوشت ہے
وغیرہ کا ناپائدار ہے سری رگھنندن سوامین نت نروکار (निर्विकार) ہے ہم مین کسواسطے محبت نہین کرتے کہ دنیا اور دین
دونون حاصل ہون گسائین جی کو کہ پنڈت اور گیانوان تھے اور کسی سنسکار (ثمرہ عمل ۱۲) سے وہ گیان جسطرح آگ کے
انگارے پر راکھ آجاتی ہے پوشیدہ ہو رہا تھا گیان اور بیراگ اسیوقت پیدا ہو گیا اور کاشی جی مین آکر
سری رگھنندن سوامی کے بھجن کیرتن مین مصروف ہوئے اور ایسا نیم و برت (عہد ۱۲) سری رگھنندن کے تصور کا
ہوا کہ ذرات اسی رس مین مگن رہتے تھے واسطے سیوا پوجا کے بھگوت مورتی کا استھاپن کر لیا لیکن ہر وقت
تمنا یہ رہتی تھی کہ بھگوت کے ساکھشات (روبرو ۱۲) درشن ہون واسطے رفع حاجت کے جو جنگل کو جایا کرتے تو پانی
باقیماندہ طہارت کا ایک جگہ ڈال دیا کرتے وہان ایک بھوت رہتا تھا اور اس پانی سے اسکی تشنگی دور ہوتی
تھی اسنے ایکروز گسائین جی سے خوش ہو کر کہا کہ جو کچھ تمکو خواہش ہو بیان کرو گسائین جی نے فرمایا کہ اول

خود تو اس ناپاک جسم سے رہا ہو اُسنے کہا کہ یہ طاقت مجکو حاصل نہین الا تمھاری کاربرآری کر سکتا ہون گسائین جی نے فرمایا کہ رگھونندن سوامین کے درشن کرا دے بھوت نے کہا کہ یہ بھی طاقت نہین رکھتا لیکن ہنومان جی کے درشن کی تدبیر بیان کر سکتا ہون اور وہ یہ ہی کہ فلان جگہ کتھا رامائین کی ہوتی ہی اور ہنومان جی سب سے پہلے بصورت کریہ و متنفر کہ سبکو اُس سے خوف و نفرت ہو کتھا مین آتے ہین اور سب سے پیچھے جاتے ہین گسائین جی حسب اس نشان کے کتھا مین گئے اور ہنومان جی کو شناخت کر لیا جب کتھا اُٹھی تو پیچھے ہوئے اور جنگل مین پہونچکر چرنون مین لپٹ گئے ہنومان جی نے بہت چھپایا لیکن گسائین جی نے چرن نچھوڑے اور عرض کیا کہ اب تمسے کرپال کو پاکر کب چھوڑ سکتا ہون ہنومان جی خوش ہوئے اور ساکھشات درشن دیکر ارشاد فرمایا کہ کیا تمنا ہی بیان کرو عرض کیا کہ سری رگھونندن سوامین انوپ روپ سرومنی کے درشن چاہتا ہون ہنومان جی نے چترکوٹ مین درشن ہونے کا وعدہ کیا گسائین جی ہزار جان و تمنا چترکوٹ مین آئے اور حسب وعدہ منتظر رہے ایک روز اس سروپ سے درشن ہوئے کہ سری رگھونندن سوامین شیام سندر راج کمار کے سروپ لباس تکلف پہنے ہوئے اور دھنش بان کسے ہوئے زرق برق کے ساتھ گھوڑے پر سوار اور لچھمن جی گور مورتی ویسی ہی آرایش کے ساتھ ہمراہ ایک ہرن کے پیچھے گھوڑا اڑائے جاتے ہین اگرچہ سوامین کی مورتی دل اور آنکھون مین سما گئی لیکن یہ جانا کہ یہ سوامین ہی ہین ازان بعد ہنومان جی آئے اور گسائین جی سے پوچھا کہ درشن کیے گسائین جی نے عرض کیا کہ دو راج کمار سوبھایمان البتہ دیکھے ہین ہنومان جی نے کہا کہ وہی رام اور لچھمن تھے گسائین جی اسی روپ کا تصور کرتے ہوئے اصلی مراد کو فائز ہوئے ایک ہتیارہ نے اول رام نام لیکر کہا کہ ہتیارہ ہون بھچھا دو گسائین جی کو تعجب ہوا کہ یہ کیسا شخص ہی اول رام نام لیتا ہی اور پھر اپنے آپکو ہتیارہ قرار دیتا ہی بلایا اور پرم سیدھ جانکر اسکو اپنے ساتھ بھگوت پرشاد جمایا پنڈتان شہر کاشی نے سبھا کری اور گسائین جی کو بلا کر پوچھا کہ بلا پرائشچت یعنی کفارہ کسطرح اسکا پاپ دور ہوا گسائین جی نے جواب دیا کہ شاسترون کو دیکھیے کہ ایک دفعہ نام لینے کا کیا مہاتم ہی سو اس شخص کی زبان سے تو صدہا مرتبہ وہ نام برآمد ہوا ہی بہرحال شاستر پر اعتقاد واجب ہی اور اگر اعتقاد نہین تو اگیان کا اندھیرا دور نہین ہو سکتا پنڈت مذکور اگرچہ لاجواب ہو گئے اور نام مہاتم اور شاسترون کو تسلیم کیا لیکن بسبب اپنی بے اعتقادی کے کہنے لگے اگر شیوجی کا ناندیہ اس ہتیارہ کے ہاتھ سے بھوجن کر لیوے تب ہم کو یقین ہو گسائین جی نے قبول کیا اور بھگوت پرشاد کا تھال ناندیہ کے روبرو رکھکر کہا کہ اگر رام نام کے کہنے سے گناہ اس شخص کے رفع ہو گئے ہین تو اس پرشاد کا بھوگ لگاؤ ناندیہ نے اس مہاپرشاد کو بھوگ لگایا اور سب پنڈت خجل اور شرمندہ ہو کر رام نام جپا اور گسائین جی کی بھگتی کے معتقد ہوئے ایک رات گسائین جی کے مکان پر چور واسطے چوری کے آئے رگھونندن سوامین نے دیکھا کہ صبح کو پیرا بھگت

ملہ وہ شخص جو [illegible] [illegible] عیان [illegible] [illegible] ۱۲

سیوا کس چیز سے کریگا اور بھوگ وغیرہ کہان سے لگاویگا اسواسطے خود دھنش بان لیکر واسطے حفاظت
کے موجود ہوئے جسطرف کو چور واسطے اندر جانے مکان کے ارادہ کرتے اسیطرف خود بدولت تیرو
کمان سے انکو ڈراد یتے تمام رات گذر گئی اور چور چوری نہ کرسکے صبح کو وے چور گسائین جی کی خدمت
مین حاضر ہوئے اور پوچھا کہ مہاراج وہ سیام سندر کشورمورتی پرم سوبھایمان منوہر کون ہے کہ رات کو آپکے
مکان کی حفاظت کرتا ہے گسائین جی سب حال سنکر بھگت تبسلتا اور کرپا تاکے پریم مین مگن ہوگئے اور بہ
بخیال اس بات کے کہ بھگوت کو رات بھر بسبب دولت واسباب کے تکلیف شب بیداری کی ہوئی مضطرب اور
بیقرار ہوکر زار زار رونے لگے اسیوقت سب اسباب خیرات کردیا اور کچھ اپنے پاس نہ رکھا چور یہ حال دیکھکر
بعد ترک خانمان بھگوت سرن ہوئے اور کرتارتھ ہوگئے ایک براہمن کی استری واسطے ستی ہونے کے ہمراہ
جنازہ شوہر کے جاتی تھی اسنے گسائین جی کو پرنام کری گسائین جی کی زبان سے نکلا کہ سہاگ رتی عورت نے
کہا کہ مہاراج میرا خاوند مرگیا اور یہ کنیز واسطے ستی ہونے کے جاتی ہے سہاگ کہان ہے گسائین جی نے بعد تامل
فرمایا کہ اگر بھگوت بھگتی مع قبائل قبول کرے تو بھگوت کو سب کچھ طاقت ہے چنانچہ سب نے بھگوت بھگتی اختیار کی
اور وہ براہمن زندہ ہوگیا جب یہ معجزہ و دیگر حالات اسی قسم کے مشہور عالم ہوئے تو بادشاہ وقت کو خبر پہونچی
ایک معزز بھیجکر باعزاز واکرام سے بلایا اور تعظیم وتواضع کے ساتھ پیش آیا اور اچھے سنگاسن پر بٹھلاکر بشیرین کلامی
بولا کہ آپ کے معجزات مشہور ہین کچھ دکھلاؤ گسائین جی نے فرمایا کہ سوا سے سری رگھنندن سوامین کے معجزات
وکرامات وغیرہ کچھ نہین جانتا اور نہ کچھ ایسے مزخرفات سے کام ہے بادشاہ نے کہا کہ اپنے سوامین ہی کے
درشن کرا دو اور یہ کہکر قید کردیا گسائین جی نے ہنومان جی کو یاد کیا اسیوقت ہنومان جی کی فوج موجود
ہوئی اسقدر کہ ہر یک کنگورہ قلعہ پر اور سب مکانات مین سوا سے بندرون کے اور کچھ نظر نہین آتا تھا
سپاہیان وتوابعین بادشاہ بسبب خوف اور زد وضرب کے ہاے ہاے کرتے بھاگے اور عجیب حال
ہوا کہ کوئی تو مکان کے اندر جاگھسا اور کیواڑے بند کرلیے کوئی خوف سے بیہوش ہوگیا کسی نے آنکھ
بند کرلی کسی کے جو پارچہ بندرون نے پھاڑ ڈالے تو بسبب برہنگی کے روتی تھی غرض کسیکو کوئی جگہ
پناہ کی نظر نہین آتی تھی بادشاہ سطرح جب چارپائی سے الٹا گیا تب ہوش مین آیا اور اُس ہنگامہ
حشر کو دیکھکر آنکھین روشن ہوئین سب بے حواس اور مضطرب گسائین جی کے سرن ہوا اور قدمون
مین سر رکھکر التجا کری کہ اب یہ تمام خلقت آپ کے رکھنے سے رہتی ہے رحم کرکے امان بخشو
گسائین جی نے ازراہ کرپا و دیالتا کے ہنومان جی سے بنتی کری کہ اسیوقت ہنومان جی کی فوج
انتردھیان ہوگئی اور بادشاہ کو اجازت دی کہ اب یہ مکان رگھناتھ جی کا ہوا اپنے واسطے کوئی اور

مکان تجویز کر لیوے چنانچہ بادشاہ نے اُسیوقت اُس مکان کو چھوڑ دیا اور ابتک کوئی وہان نہین
رہتا گسائین جی کاشی کو تشریف لے گئے اور ایک شخص مخالف بھگتان نے کوئی منترہ پڑھ مارنے گسائین
جی کے جیا گسائین جی نے بجواب اُسکے ایک پد مین کچھ ذکر بخدمت شیوجی مہاراج کے لکھا کہ اُسکا منتر جیب
کچھ نکر سکا بلکہ وہ شخص نادم و پشیمان ہوا پھر گسائین جی برندابن مین آئے اور نابھا مصنف بھگت مال سے
ملاقات کرکے اور اُنکی تصانیف کو سنکر بہت خوش ہوئے یہ بات جو مشہور ہی کہ گسائین جی نے مدن گوپال جی
کے درشن کرکے یہ کہا تھا کہ جب دھنش بان دھارن کروگے تب ڈنڈوت کرونگا یہ شہرت محض غلط اور
بے سروپا ہی کسواسطے کہ گسائین جی نے رامائین و نیز کتب دیگر وغیرہ اپنے گرنتھون مین قطع نظر سب دیوتاون سے
پاپی اور دشٹ لوگون تک کو ڈنڈوت کری ہے بلکہ تمام جہان کو رام روپ جانکر پرنام کیا ہو + سیا رام مے سب جگ
جانی + کرون پرنام سپریم سوبانی + پس کب خیال مین آتا ہی کہ بھگوت کے سامنے گسائین جی نے وہ ہٹ
کیا ہو اصلیت اُس شہرت کی یہ ہی کہ بموجب قاعدہ شاستر کے معمول ہی کہ آپاسک جس دیوتا کے مندر مین
جاتا ہی اپنے اشٹ کا تصور کیا کرتا ہو سو گسائین جی جب مدن گوپال جی کے سامنے گئے اور پریم منوہر مورتی
کو دیکھا تو سری رگھنندن دھنش بان دھاری تصور کرکے ڈنڈوت کری چونکہ گسائین جی بھگت صادق
اور سدھ تھے اسواسطے مدن گوپال جی نے بھی حسب تصور اُنکے اپنا روپ اُنکو دکھایا اور جب تک گسائین جی
سامنے رہے دیگر درشن کرنے والون کو بھی دھنش بان دھاری نظر آئے اور لوگون نے مُرلی کو دھنش
بان کا ہو جانا حسب خواہش گسائین جی کے جانا اسواسطے وہ شہرت ہو گئی اور کسی نے ایک دوہرہ بھی
بنا لیا ایک شخص نے برندابن مین گسائین جی سے یہ سوال کیا کہ سری کرشن پورن برہمہ اور اوتاری ہین اور
نرسنگھ باون پرسرام رگھنندن سوامین وغیرہ سب اوتار اس اوتاری کے انس اور کلا سے ہین تم
سری کرشن مہاراج کی کسواسطے اُپاسنا نہین کرتے گسائین جی اگرچہ اس سوال کا جواب بموجب بید سمرتی
و رام تاپنی و اگست سنگھتا و رام اوپ نشد وغیرہ شاسترون کے ایسا دے سکتے تھے کہ اُسکا قول منسوخ
ہو جاتا لیکن چونکہ آچارج ہمہ دان تھے اور دستور ہی کہ آچارج کسی کا اعتقاد کسی دیوتا سے کم نہین کرتے
بلکہ جس دیوتا مین جس کسی کا اعتقاد ہوتا ہی بموجب گواہی شاسترون کے زیادہ کر دیا کرتے ہین
اور اوتار آچارجون کا براے اُدھار لوگون کے ہی نہ براے نصل اسواسطے گسائین جی نے
اعتقاد اُسکا سری کرشن مہاراج سے ضعیف کرنا مناسب نہ سمجھکر بموجب اصول بھگتی مارگ کے ایسا
معقول جواب دیا کہ اُسکا اعتقاد بنا رہا اور لاجواب ہو گیا اور وہ یہ ہی کہ ہماری طبیعت شری رام چند
دسرتھ نندن کو خوبصورت نازک بدن منوہر مورتی پر سو بھایان دیکھکر لگ گئی ہی کہ نہین ڈیٹتی اگر

بقول تمہارے کچھ اشیتر تا بھی آنکھ ہی تو نہوا المراد و مزید سے بران + کتھا सूरदास سورداس جی
کی تصانیف کو سنکر ایسا کون ہی کہ جسکا دل پریم سے نہ اُمگے اور سر نہ ہل جاے جسمین لطف اور مضمون
اور حروف کی نشست اور انپراس اور محبت یعنی بھگوت کے عشق کا نباہ اور معنی صاف اور سنجیدہ
اور قافیہ تنگ اور شگفتہ ازبس ہین اور بھگوت نے جو چرتر کیے ایسے مفصل بیان کیے کہ نجیب وانی
تصور کرنا چاہیے یا بھگوت نے خود عکس اور پرتوہ اُن چرترون کا اُنکے دل مین ڈال دیا تھا بھگوت
کے جنم اور کرم اور گن اور روپ ایسے ظاہر کیے کہ جو اُنکو پڑھتا ہی یا سُنتا ہی بالضرور بہ بہ ہل ادا دل
صاف ہوکر بھگوت پراین ہوجاتا ہی اور وہ جی جو بھگوت سری کرشن مہاراج کے رشتہ دار قریب و مشیر
تدبیر و مصاحب و دوست تھے اُنکا اوتار داخل اشٹ چھاپ کے ہین اگرچہ سورداس جی کی رغبت
بھگوت کے بال چرترون مین تھی کسواسطے کہ بشن سوامین سنپردا مین تھے لیکن سرنگار نشتھا مین
اور سکھا بھاو کا پریم بھی ازبس تھا کہ سور ساگر سے ظاہر ہی مہا سورداس جی اور سور ساگر کی کس سے
بیان ہوسکتی ہی کہ جنکی کرپا سے ہزارون گنہگار سدھ اور بھاوت بھگت ہوگئے اُنکا ارادہ تھا کہ
سوا لاکھ بشن پد مین بھگوت چرترون کا کیرتن کرین لیکن جب ہفتاد و پنجہزار تصنیف کرچکے تو پرم دھام
چلے گئے بھگوت نے کہ ہمیشہ سنکلپ اور عہد اپنے بھگتون کا پورن کیا ہی باقی بشن پد خود تصنیف
کردیے اور بھوگ ازنام سور شیام مندرج کیا خانخانان وزیر اکبر بادشاہ نے کہ اُسکو علم سنسکرت اور
بھاکھا مین دستگاہ تھی اور خود بھی شاعر تھا پد سورداس جی کے جابجا سے تلاش کرکے جمع کیے اور
ایک اشرفی فی پد مقرر کردی اکثر لوگ بطمع زر خود تصنیف کرکے اور مقطع مین نام سورداس جی کا لکھکر
دے گئے جو کثرت آمد بشن پدون کی ہوئی تو یہ تجویز کی کہ ایک پد سورداس جی کا بجاے وزن کے رکھ
لیا اور پد آمد جدید اُسکے ساتھ ہموزن کرنا شروع کیا جو پد تصنیف سورداس جی کا ہوتا تھا باوجود سبک
ہونے کا غذ اور کمی اشعار کے ہموزن ہوجاتا تھا اور اگر کسی غیر شخص کا تصنیف کردہ ہوتا تھا تو باوجود
گرانی کاغذ و طوالت اشعار کے ٹنک اُترتا تھا اسیطرح امتحان کرکے سور ساگر تیار کیا بعض کی یہ روایت
ہی کہ بادشاہ مذکور نے سور ساگر جمع کرایا اور دو لاکھ بشن پد کی نوبت پہونچی امتحان یہ کیا کہ آگ مین سب
بشن پد ڈالدیے جو بشن پد کہ مصنفہ سورداس جی کا تھا وہ نہ جلا اور باقی جل گئے غرض دونون روایت
سے جو راست ہو خالی از معجزہ سور ساگر کے نہین اگر روایت مذکورہ مشہور نہوتی تب کیا آفتاب
پوشیدہ رہتا ہی سور ساگر کو بھگوت نے وہ معجزہ اور پرتاپ بخشا ہی کہ ایک ایک حرف اُسکا مثل
منتر کے ہی + کتھا नन्ददास. نندداس جی ولد جیدر اس قوم براہمن ساکن رام پور بھگوت بھگت

پریمی مشہور و معروف ہین سواے بھجن و کیرتن بھگوت کے اور کچھ کام نہ تھا تصانیف آنکی مثل پنچ ادھیاے
ورکمنی منگل دوم اسکندھ و نام مالا و انیک ارتھ و دان لیلا و مان لیلا وغیرہ وہ ہزارہا در ہزار بشن پد
مثل آنکی بھگتی کے تمام زمانہ مین مشہور ہین شاعران کا وصف آنکی شاعری مین یہ مقولہ ہی کہ اور سب
گھڑیا اور نند داس جڑیا یعنے مرصع کار مضامین باریک صاف و شستہ اس لطف اور خوبی سے
ساتھ ہین کہ خواہ نخواہ بھگوت پریم سے دل آلگتا ہی بھگتان اشٹ چھاپ مین آنکی شمار ہی اور
اشٹ چھاپ کے نام بموجب تلسی شبد ارتھ پرکاش گرنتھ مصنفہ گوپال سنگھ جی کے یہ ہین سورداس

कुम्भनदास कृष्णदास सूरदास

کرشنداس پرمانند کنبھن یہ ہر چہار صاحب چیلہ سوامین بلبھ آچارج جی کے ہوئے چترُبھج داس

परमानंद चतुर्भुजदास

چھیت سوامین نند داس گوبند داس یہ ہر چہار صاحب چیلہ بٹھل ناتھ جی خلف بلبھ آچارج جی کے

छीतस्वामी गोविन्ददास नन्ददास

تھے غرض ہر ہشت صاحب بلبھ کل سے فیضیاب ہوئے گرنتھ ہاے مصنفہ آنکے متھرا بندرابن وخصوص
گوکل مین شایق اور آیاشک کو باسانی مل سکتے ہین ✦ کتھا चतुर्भुज (चतुर्भुज) چترُبھج جی بھگوت بھگت
پریم رشک ہوئے بندرابن باس کر کے بھجن اور کیرتن مین مصروف رہتے تھے ہر روزہ بہاری جی کے
مندر مین آکے ایسے پریم اور بھاو سے نرت کرتے آنکی حالت دیکھکر اور لوگ بھی محو ہو جاتے ایک روز
بحالت نرت لنگوٹی کھل گئی اسوقت یہ خیال ہوا کہ اگر جھانجھ کا بجانا بند کر کے لنگوٹی درست کرتا ہون
تو بسبب بند ہونے تال کے نازک مزاجی پریم رجھوار اپنے سوامین کا خوف ہی اور اگر درست نہین کرتا
تو لوگ قہقہہ کرینگے یہ خیال ہوا ہی تھا کہ بھگوت نرت اور کیرتن کے رشک نے دو ہاتھ چترُبھج جی کے
جسم مین اور پیدا کر دیے کہ ان ہاتھون سے چترُبھج جی نے لنگوٹی اپنی درست کر لی اور تال جھانجھ کا بنا رہا
یہ حال دیکھکر چترُبھج جی کی بھگتی پر اور خود بدولت کی کرپا لتا اور رشکتا پر سبکو اعتقاد ہوا کتھا

मथुरादास

متھراداس جی چیلہ پردھان جی بھگوت بھگت دھرم مین سادھان صابر نیک باطن متحمل ہوئے
بھگوت نند نندن مہاراج کا اعتقاد کامل اور بھگوت کا زور اور طاقت رکھتے تھے بھگوت سوامین مین
یہ بحبت تھی کہ اپنے سر پر کلس پانی کا رکھکر لاتے اور اس پریم اور بھگتی سے راس جریر کا سنگار کیا کرتے
کہ گویا انکا ہاتھ واسطے روشن کرنے بھگوت چیتر اور بادہیج بھاو کے مثل آفتاب کے تھا اس جریر
یا کیرتن کرنے مین کبھی طمع نزدیک نہ آئی ایک دفعہ کوئی شخص بلباس لباسی سادھو کے وارد ہوا
سالگرام جی کی مورتی آسکے پاس تھی کہ خود بخود سنگھاسن سے حرکت اور جنبش کرتی تھی جب
شہر مین یہ کرامات آسکی مشہور ہوئی تو ایک چیلہ سوامین موصوف کا یہ حال دیکھ آیا اور سوامین
جی نے درخواست قدم رنجہ فرمانے کی کری سوامین جی کہ جہ دان تھے آسکے سحر اور حال سے

واقف ہو گئے اور وہان جانے سے انکار کیا بدین وجہ کہ شاید مورتی حرکت سے بند رہے اور
اُس شخص کو رنج ہو لیکن اُس چیلے نے قدم پکڑ کر استبداد کیا لاچار تشریف لے گئے اور بفور
اُنکے پہونچنے کے وہ مورتی حرکت سے باز رہی ہر چند اس ساحر نے تدبیرات کری لیکن کچھ نہین رفت
نہوا اور سوامین جی کے سبب سے اپنی کرامات کا موقوف ہونا جانکر موٹھ منتر واسطے مارنے
سوامین جی کے چلایا لیکن وہ منتر کچھ نہ کر سکا اور واپس ہو کر اُسی ساحر کو لپٹ گیا جب وہ مثل
مردہ کے ہو گیا تو سوامین جی کو رحم آیا اور زندہ کر دیا ساحر مذکور نے یہ پرتاپ بھگوت کا جو دیکھا تو
معتقد ہوا اور سوامین جی کا چیلہ ہو کر بھجن اور سیوا مین مصروف ہو گیا + کتھا ٥٩

सुखानंद जी

سکھانند جی سنسار یعنے آواگون کا خوف دور کرنے کو اور بھگتی دان دینے کو یکتا اپنے عصر کے
ہوئے تصانیف اُنکی مثل گورو منتر یا منتر شاستر کے مشہور و معروف ہین مقطع مین جو ان اپنا نام مندرج
کیا وہان بھگوت کا نام سکھ ساگر لکھا جسطرح چند سکھی نے ہر یک پد مین بعد اپنے نام کے بالکرشن نام
اور میران بائی جی نے گردھر ناگر نام لکھا ہی بھگوت گن اور چرتر اور کتھا کے بھجن کیرتن مین محبت کمال
تھی اور پریمی اسقدر تھے کہ ہر وقت بھگوت پریم کا جل آنکھون سے جاری رہتا تھا بھگوت بھگت جو
مثل کمل ہین اُنکی خدمت اور پالن کرنے کے واسطے مثل نرمل سرو ور کے تھے + کتھا ٦٠

श्रीभट्ट

٥٧ خوشی کی بنیاد ١٢

سری بھٹ جی نے آنند کند برج چند مہاراج اور برکھبھان کشوری کے بھجن سمرن کا ایسا سامان قوی
اس جہان مین کر دیا کہ سنسار سمندر سے اُترنے کو مثل کشتی کے ہی یعنے مادھرج اُپاسنا کے جو
سو بھایان چرتر پریا پریتم مہاراج کے ہین وے اپنی تصانیف مین اس فصاحت اور خوش کلامی
اور خوبصورتی کے ساتھ بیان کیے کہ بالضرور دل نرم ہو کر نول کشور اور نول کشوری مہاراج کے
چرتر اور پریم مین مگن ہوتا ہی جنکا سو جس واسطے دور کرنے تاریکی دل اور شبہہ اور تکلیف کے
مثل چندرمان کے ہی واضح ہو کہ تاریکی سے مراد اگیان کی ہی یعنے یہ نسجاننا کہ ایشر کسکو کہتے
ہین اور جیو کیا ہی شبہہ اس بات کا کہ جیو اور جسم علحدہ علحدہ ہین یا جیو کو ہی جسم اور جسم کو ہی
جیو کہتے ہین سنسار کیا چیز ہی اور مایا کیا ہی تکلیفات کا مطلب جنم لینے اور مرنے سے ہی سو تاریکی
وغیرہ مذکورہ بالا سری بھٹ جی کی سوجس اور چرترون سے دور ہو جاتی ہی + کتھا ٦١

वर्द्धमान व गंगल

بردھمان و گنگل ہر دو مہا ویسران بھیشم بھٹ پرم بھگت اور بھگتی کے مستقل کرنے والے
ہوئے بھگوت چرتر اور شری مد بھاگوت کی کیرتن کا دریا جاری کرکے اس جہان کو نرمل کیا اور
گناہون سے پاک کر دیا بھگوت بھگتون سے اسقدر محبت کہ ہر وقت اُنکے ہمراہ اور ست سنگ مین

رہتے تھے شری جسو دھانندن مہاراج کے بھجن و سمرن سے عشق تھا اور مہاجزا اور رتھا جون پریرحم ۱۰
کتھا ۱۲
**कृष्णदास**
کرشنداس جی معروف چالاک کی تصنیفات چرچری چھند وبشن پد وغیرہ کے ایسے جہان مین مشہور و عالمگیر ہوئے کہ سمدر کے کنارہ تک پہونچے جداجدا اگرچہ ہریک چرتر مثل گوہر بیش بہا ہیں مگر قابل یادگار دو ہیں چرتر و پنج ادھیاے درکمنی منگل و بھگوت بھجن بدھ وغیرہ کے تصنیف کیے مقطع مین بعد اپنے نام کے گرراج دھرن نام بھگوت کا مندرج کیا کرتے تھے اور بھگوت بھگت جو مثل طاؤس کے ہین اُنکے سکھ دینے والے مثل ابر کے ہوئے بیشک لوگون کو بھگوت سنمکھ کرنے کے واسطے اُنکا اوتار ہوا + کتھا ۱۳
**नारायण**
نارائن مصر فولانبس مین پرم بھگت ہوئے بھاگوت کی کیرتن مین تو مادرزمانہ نے ایک اُنکو ہی پیدا کیا مطلب اسکا یہ ہی کہ بدریکاشرم کیطرف خود سکھدیو جی نے بھاگوت اُنکو پڑھائی پس یکیا ہونا ثابت ہوگیا کہ خاص شکدیو جی سے بھاگوت پڑھنے والا سواے اُنکے دوسرا کوئی اور نہین ہوا جنکے پاس بھگوت بھگتون کا سماج ہمیشہ رہتا تھا اور دس طرحکی جو بھگتی ہی اسکے عامل اور مخزن تھے تنتر شاستر اور بید اور پوران وغیرہ کو بخوبی سمجھ اور بچار کر اُسکا مطلب اور خلاصہ وہ تحقیق اور انتخاب کیا کہ جو برہسپت اور شکدیو اور سنکادک اور بیاس اور نارد وغیرہ کے مقبول اور منظور ہی سندھا بودہ یعنے امرت کے برابر جنکی داستگی اور واقفیت تھی اور گنگا کے برابر جنکا درشن تھا اب تک جنکی پرم پوتر جسکا سائبان واسطے دور کرنے دھوپ اواگون کے جہان پر چھایا ہوا ہی سُدھا بودہ لفظ لکھنے سے مطلب اصل مصنف کا یہ ہی کہ خود تو نارائن مصر کے زندہ جاوید ہونے مین کچھ شک ہی نہین لیکن بھگوت چرترون کا آب حیات جس شخص نے انسے نوش کیا یعنی بھاگوت کو اُنکی زبان سے سنا یا کچھ اوپدیش پایا تو وہ بھی بالضرور زندہ جاوید ہوگیا + کتھا ۱۴
**कमलाकर**
کملاکر بھٹ جی پرم بھگت اور پنڈت سب شاستروں کے جاننے والے ہوئے اور آپ اپنا شاستر کے تودھا تھے کہ مخالفین کو بحث مین فتح کر کے بھگوت بھگتی پر قائم کیا اور مادہ سنپردا مین ایسے تھے کہ گویا مادھو آچارج کا اوتار ہین مادھو آچارج موصوف نے جو بھاگوت کی دگبجے شرح تصنیف کری ہی اسکے موافق بھاگوت کا کیرتن اور بیان کیا کرتے تھے سب سمرتی اور پوران کے موافق بھگوت سے سنمکھ جگرکی بزرگی اور مہابیان کر کے جو علامت اُنکی دھارن کری اور بھگوت کے جو اوتار ہوئے سب کو پورن اوتار سمجھا کسی مین کچھ فرق نہ کیا + کتھا ۱۵
**परमानन्द जी.**
پرمانند جی گوپکاون کے موافق بھگوت کے عشق اور پریم مین محو اور مستغرق رہتے تھے سری برج کشور سوامین کے چرتر بتصور عمر دوازدہ سالہ و شانزدہ سالہ ایسے کیرتن کیے کہ مشہور و معروف

ہین اور جو آنھون نے سوبھا اور خوبصورتی اور حسن اور لیلا ناٹ ناگر مہاراج کی نہایت پریم سے
بیان کی تو کچھ تعجب نہین کہ وہ سوبھا و چیترانکے جسمہائے ظاہر و باطن کے روبرو تھے بھگوت کے
پریم اور تصور مین ایسے مگن رہتے تھے کہ ہر وقت آنکھون سے پریم کا جل جاری رہتا تھا اور
آواز مین تغیر اور استادگی موے جسم کی ہر لحظہ ہوتی تھی سوبھا دھام مہاراج کی سوبھا مین ایسے
ہو گئے اور اُس رنگ مین رنگے ہوئے تھے اور تصانیف مین بعد اپنے نام کے سارنگ لقب
بھگوت کا اکثر تحریر فرماتے تھے انکی تصانیف بھگوت پریم کو از بس بڑھاتے ہین اور ممکن نہین
کہ بھگوت کے تصور اور دھیان مین طبیعت نہ لگے شٹ چھاپ مین انکی بھی شمار ہے

## نشستہائے ششم در بیان بھیکھہ مشتمل بر کتھا ہشت بھگت

سری رگھنندن سوامین کے چرن کملون کی دھجا ریکھا کو ڈنڈوت کر کے جگ اوتار کو پرنام
کرتا ہون جن سے بیوسوت وغیرہ راجگان جگ اور دھرم کا اُپدیش پاکر سنسار سمدر سے پار ہوئے
واضح ہو کہ واسطے حصول بھگوت کے دو قسم کے لباس ہین ایک انتریہ یعنے اندرونہ کے
بچار یعنے سوچنا اور سمجھنا سار اور اسار کا بیراگ یعنے ترک کرنا برہما کے لوک تک کے لذائذ اور نعمات
کا شم یعنے دل کا روکنا دم یعنے سنجم اور نیم کے ذریعہ سے محسوسات کو قابو مین کرنا اپرتی یعنے دلکو
پھر اُن لذائذ کی طرف نہ جانے دینا تتیکھیا یعنے برداشت دکھ سکھ نیک و بد وغیرہ کی سردھا یعنے
اعتقاد گورو کے قول اور بھگوت مین سمادھان یعنے بھگوت تصور کی سمادھی دوم لباس باہر
یعنے ظاہری مین کہ جنکو پنچ سنسکار کہتے ہین اول اوردھ پنڈ یعنے تلک دوم مدرا یعنے سنکھ چکر
بھگوت شسترون کی علامت جسم پر لگانے سوم مالا چہارم منتر پنجم نام اور بعضے بجائے نام کے بچار بھی
کہتے ہین اور یہ پانچون سنسکار گرہستی یعنے دنیادار ہو یا تارک دنیا سبکو واجب ہین کہ پدم پوران ہارت
و پراسر وغیرہ سمرتی و منتر شاستر کے قول اس بات مین متفق ہین اور بید سمرتی کے خاص حکم ملتے
ہین اسقدر فرق ہی کہ جو دنیادار ہین انکا نام اگرچہ بروقت سنسکار تجویز ہو جاتا ہی لیکن مشہور
وہی رہتا ہی کہ جو بروقت پیدائش کے رکھا گیا تھا اور جو گرہستھ یعنے خانہ داری سے علیحدہ ہو جاتے
ہین انکا نام وہ مشہور ہوتا ہی کہ جو بروقت سنسکار گورو نے عنایت فرمایا لباس ممدوحہ کی کیا
مہما اور بزرگی لکھی جاے کہ واسطے حصول بھگوت کے ذریعہ کامل سب سے اول ہی پدم پوران
مین لکھا ہی کہ جنکے گلے مین تلسی خواہ کمل کے پھولون کی مالا اور بھگوت شسترون کا نشان

ما تھون پہ اور تلک پیشانی پر ہی ایسے بیشنو تمام جہان کو پوتر کرتے ہین آگم سار تنتر کا حکم ہی کہ جو صرف
مالا دھاری بیشنو ہی یعنے لباس لباسی بیشنو کا رکھتا ہی وہ شخص برہما وغیرہ کی بھی پرستش کے لائق ہی
اور آدمیون کی تو کیا حقیقت ہی پھر تنتر شاستر کا قول ہی کہ مالا اور تلک اور بھگوت شستر ون کے نشان
جس شخص کے جسم پر موجود ہین اگر وہ چانڈال بھی ہی تو بھی لائق پرستش کے ہی مہا بھارت میں بھیشم پرب مین
لکھا ہی کہ براہمن ہو خواہ چھتری خواہ بیس خواہ شودر جب کسی نے لباس مذکورہ بالا دھارن کیا ہی وہ
پوجا اور دنڈوت کرنے کے لائق ہی اور وہی سب کرمون کا عامل ہی اگر شودر بھی ہی تو ایسا ہی کہ براہمن
کو بھی ملنا مشکل ہی اور علے ہذا القیاس صدہا ہزارہا اشلوک ہین اور کیون نہ اسقدر رتبہ و بزرگی اس
لباس کی ہووے کہ بلا اسکے کوئی راہ واسطے مغفرت اور نجات کے نظر نہین آتی فرض کیا کہ کسی نے
بلا کسی سنپرداے کے بھجن کیرتن کا ارادہ کیا تو وہ بھجن کیرتن کس قاعدہ اور طریق سے کریگا یا تو یہ بات ہوگی
کہ بسبب نہ ملنے کسی طریق اور قاعدہ کے سب ارادہ بھجن وغیرہ کا چھوڑ دیگا اور اگر ارادہ مستقل اور
مضبوط ہی تو ہار جھکھ مار کر کسی نہ کسی سنپرداے کو قبول کریگا کسواسطے کہ جس قاعدہ اور طریق ذہنی سے
بھجن شروع کریگا وہ کسی نہ کسی سنپرداے سے متعلق ہوگا اور جب کہ کسی سنپرداے کے تعلق ہوا تو بالضرور قواعد
اس سنپرداے کے قبول کرنے پڑینگے اور جبکہ قواعد قبول کیے تو سب سے اول قاعدہ سنسکار مذکورہ کا ہی
اور سب بیشنو اور شیو و ساکت و شاکت وغیرہ اس بات مین متفق ہین چنانچہ جسقدر رکھیشر اور بھگت
تا بر ہما گذرے ہین سب کو اول سنسکار گورو منتر اپدیش ہوا ہی بلا منتر وغیرہ کے کسی کی مغفرت نہ آجتک
ہوئی نہ آیندہ ہوگی اور شاستر ونکا حکم عام ہر یک جگہ پر ہی اگر براہمن بالک کا سنسکار آٹھ برس کی عمر مین اور
چھتری کا گیارہ بارہ برس کی اور بیس کا سولہ برس کی عمر مین نہ کیا جاوے تو وہ اپنی قوم یعنے برن سے
پتت ہوجاتا ہی یعنے گر جاتا ہی پس بہرحال سنسکار مذکورہ کا ہونا مقدم اور واجب تر ہی اگر کسیکو یہ گفتگو ہو کہ
ظاہری لباس بنانے سے کیا فائدہ ہوگا دل کا لباس درست کرنا چاہیے تو واضح ہو کہ اولاً اس بات مین گفتگو
اور دلیل کی گنجایش نہین کسواسطے کہ شاستر کے احکام ہین کسکو طاقت چون و چرا کی ہی اسکے موافق
عمل واجب ہی قطع نظر ازان غور کر لینا ضرور ہی کہ کسی شخص کو آجتک از روز پیدایش دنیا یکایک
بلا ظاہری لباس و بھجن کے باطن کی صفائی نصیب ہوتی ہی جو معترضین کو ہوگی جب ظاہری بھجن
بہرت نیم جپ تپ وغیرہ کرتے ہین تب صدہا جنم مین باطن کا درجہ نصیب ہوتا ہی علاوہ ازان
ظاہر ہی کہ سنگ پارس آہن کو طلا کر دیتا ہی سو یہ لباس ظاہری مثل پارس کے ہی بیشک اندرونہ کے
نقص کو دور کر دیگا پھر تلسی اور بھگوت سے سنکھ چکر وغیرہ کا ست سنگ ہی اور ست سنگ کا مہاتم پہلے

تحریر ہو چکا ہی بھیر مثل تیر تیھ کے ہی کہ دل کو صاف کردنیا خاصہ تیرتھون کا ہی سیاہی اسوقت کہلاتا ہی
کہ جب تلوار باندھتا ہی بلادھجا علیحدہ علیحدہ قسم کے ٹھاکر دوارہ وشیوالہ وغیرہ کی امتیاز نہین
ہوتی بیل پر ترسول کا داغ دیتے ہین شیوجی کا نادیہ مشہور ہوتا ہی کالو کہار گورو کہاران کا ذکر ہی کہ
کسی راجہ دھرما کی عملداری مین مچھلی پکڑتا تھا راجہ کو آتا دیکھکر بخوف جان کے جال تالاب مین چھوڑ
دیا اور گل تالاب کا تلک کرکے اور روانہ ہوے جال کی مالا لیکر بطور سادھان کے بیٹھ گیا راجہ نے
اُسکو سادھو جانا ڈنڈوت کری اور کچھ نذر کرکے روانہ ہوا کالو نذکور اُسیوقت تارک دنیا ہوکر بھگوت
سرن ہوا اور یہ دوہرہ پڑھا + بانا بڑا دیال کا تلک چھاپ اور مال + جم ڈرپے کالو کہے بھیے مانے
بھوپال + درین صور تہا بہت واجب اور ضرور ہی کہ اول لباس بشنوی بسد گورو سے حاصل کرے سو
منجملہ ہر پنج سنکار مذکورہ کے اول اوردہ پنڈ یعنے تلک ہی اُسکے واسطے حکم اتہربن بید کے آپ نشد
مین یہ ہی کہ بھگوت چرن کی علامت یعنی تلک اپنے خانہ کو جو کوئی دھارن کرتا ہی اور وہ تلک درمیانسے
خالی ہووے اور اونچا یعنے کھڑا ہو وہ شخص بھگوت کو عزیز ہی اور صاحب ثواب اور مکتی والا دیگر پورانون
کے قول بسبب ترجمہ کردینے بید شرتی کے لکھنے ضرور نہ سمجھے سو بہ تعمیل حکم بید اور پورانون کے ہر چہار
سنپردا مین رواج تلک مذکور کا ہی لیکن صورت تلک کی بنانے مین باہم کچھ اختلاف سری سنپردا مین
ہر دو طرف مابین پیشانی کے بھگوت چرنون کی علامت بناکر سنگھاسن مابین ہر دو ابرو کے لگاتے ہین
اور درمیان مین روری سرخ یا زرد کا خط مثل شعلہ چراغ کے کھینچتے ہین کہ اُسکا نام سری ہی اور وجہ انزاع
کرنے سری کے واسطے یاد و تصور اس بات کی ہی کہ یہ علامت اُن چرن کملون کی ہی جنکا سیون
سری یعنی لچھمی ہر وقت کرتی ہی واضح ہو کہ اس سنپردا مین دو فریق ہین ایکے ٹڈگل دوم تنگل سو سنگھاسن
کے لگانے مین اندکے فرق مابین ہر دو فریق کے ہی مادہ سنپردا مین دو خط باریک اونچے لگاکر
سنگاسن زیر ہر دو ابرو کے لگاتے ہین اور سنگھاسن کے نیچے ایک علامت مثل پیکان تیر جانب
ناک کے نمودار کرتے ہین نمارک سنپردا مین دو خط باریک بیچ مین ایک بندی خرد شیام مندنی کی یا عقیدے
لگانے کا دستور ہی اور سنگھاسن باریک خط کا مثل خط تلک کے بشن سوامین سنپردا مین دو خط باریک
اور نیچے اُسکے سنگھاسن لگاکر بیچ مین خالی چھوڑ دیتے ہین اور بعض بندی بھی لگاتے ہین بیاس جی نے
جو اختراع اپنی سنپردا کا کیا تو نمارک سنپردا سے اُنکے تلک مین یہ فرق قلیل ہی کہ نمارک سنپردا مین تلک
کا سنگھاسن زیر ہر دو ابرو کے لگایا جاتا ہی اور بیاس جی کی سنپردا مین سنگاسن نوک بینی پر لگاکر
وہین سے تلک شروع کرتے ہین ہت ہربنس جی کی سنپردا کا موافق نمارک سنپردا کے ہی اور را مانند

جی کی سنپرداکا موافق سری سنپردا کے ہر چار سنپردامین بارہ عضو پہ تلک کرنا لکھا ہی اور جملہ تلک کے منتر علٰحدہ علٰحدہ ہین نمارک سنپردامین ہر دو خط کے بیچ مین بندی یعنے نقطہ کا لگانا اور مادہ اور بشن سوامین سنپردامین نہ لگانا جو رائج ہی تو وجہ یہ ہی کہ ایک اشلوک مین حکم واسطے لگانے تلک کے یہ ہی کہ درمیان سونیہ رکھے سونیہ لفظ کے دو معنی ہین ایک خالی دوم نقطہ سو نمارک سنپردامین تو نقطہ کے معنی تصور کیے گئے اور مادہ اور بشن سوامین سنپردامین خالی کے شری سنپردامین سوائے گوپی چندن کے دیگر تیرتھون مثل چترکوٹ و تو ادری وغیرہ کے مرتکا یعنی گل کا تلک لگانا جائز ہی باقی ہر سہ سنپردامین گوپی چندن کا دبلا چاری دیگر تیرتھون کی مرتکا کا لیکن بشن سوامین سنپردامین زعفران وغیرہ کا بھی لگا لیتے ہین اگرچہ چند تفریق دیگر متاخرین کال نے تلک کے بنانے مین کری ہین لیکن اصل اچاریون نے جو رواج دیا تھا اور زیادہ تر مروج ہی وہ حال تحریر ہوا اور علامت تلک کے یہ ہین

अथर्वण

دوم سنسکار مدراکا ہی اور اتھرن بید کی سرتی حکم دیتی ہی کہ جو کوئی شخص بھگوت سے سنکھ چکر پر شستر دون کے تپت مدرا دونون بازو پر لگاتا ہی سو بشن مہاراج کے پرم پد کو جاتا ہی اور اسیطرح دوسری سرتی مطابق مضمون بالا کبھی بشی چند بالفاظ کے ہی بدم پوران و اسکند پوران وغیرہ مین بھی ایسا ہی حکم ہی اگرچہ چارون سنپردا والے تسلیم احکام مذکورہ مین متفق ہین لیکن شری سنپردامین یہ دستور ہی کہ ہر وقت دیکھیا فی الفور

दीक्षा

تپت مدرا دھارن کرا دیتے ہین دنیا دار ہو خواہ تارک دنیا اور باقی ہر سہ سنپردامین بشہادت ایک پوران کے سیتل مدراکا دستور ہی یعنے گوپی چندن سے علامت سنکھ چکر کی بازو اور سینہ پر کر لیتے ہین اگرچہ متقدمین بعض سنپردا نے بشہادت پورانون کے تپت مدرا دھارن کرنے خاص ایک مقام دوارکا تحریر کی ہی لیکن دنیا دارون مین رائج نہین بعد ترک خانہ داری ضروری اور فرض ہی سوم سنسکار مالاکا ہی تلسی کی خواہ کمل کے پھلون کی جائز ہی تلسی کا مہاتم جابجا ہر یک پوران مین مندرج ہے اسواسطے حرف بحرف ترجمہ ضرور نہ سمجھا خلاصہ یہ ہی کہ تلسی کے دھارن کرنے والے کو بالضرور بھگوت کی پراپتی ہوتی ہی اور وقت مرگ کے تلسی کی مالا یا کنٹھی خواہ تلسی کی گل اس شخص کے جسم پر ہو

تو جمراج کا خوف نہین ہوتا سدگت کو جاتا ہی پدم پوران مین لکھا ہی کہ جو بالا جوب کد نت وغیرہ اشجار بندرابن سے بنی ہو اُسکا مہاتم مثل تلسی کے مالا کے چہارم سنسکار منتر ہی سو اُسکی مہا ہریک کو معلوم ہی کہ بنیاد سب سنپرداؤن کی اور سب بید و شاستروں کا سارہ و خلاصہ اور بھگوت کو جلد پہونچا دینے والا اور برآرندۂ حاجات دنیا و آخرت کا منتر ہی سو بھگوت مین اور منتر مین فرق نہین ہی بھگوت منتر کے قابو مین ہی سب بید اور پوران اُس منتر کی مہا کو بیان کرتے ہین اسواسطے کسی سمرتی وغیرہ کے ترجمہ کی ضرورت نہین سو منتر چارون سنپردا و نیز دیگر سنپرداؤن کے جدا جدا ہین اگر یہ اعتراض ہو کہ ایک ایشر کا منتر جدا جدا کسواسطے ہی سو یہ تمثیل اس اعتراض کو بخوبی رفع کرتی ہی کہ ایک شخص کو کوئی باپ کوئی دادا کوئی بیٹا کوئی بھائی کوئی چچا کوئی تایا وغیرہ صدہا نام و لقب سے پکارتے ہین اور وہ شخص ہر ایک نام و لقب سے مخاطب ہوتا ہی اسیطرح وہ بھگوت جس نام اور منتر سے یاد کیا جاوے مخاطب ہوتا ہی پنجم سنسکار نام کا تبدیل کرتا ہی اسکے واسطے کسی تحریر و دلیل کی حاجت نہین جسطرح فریق مین جو کوئی ہوتا ہی اُسکا نام رکھا جاتا ہی پلٹن مین نوکر ہو تو سپاہی کہتے ہین اور سوارون مین نوکر ہو تو سوار سری سنپردا کے سنیاسی بلفظ त्रिदंडी تر ڈنڈی مشہور ہوتے ہین ایک ڈنڈ جوت ڈھاک کا دوم سکھا یعنی शिखा چوٹی کا سوم سوتر सूत्र یعنے جگیوپویت کا نام گری پوری تیرتھ مٹن وغیرہ وقت سنیاس کے رکھے جاتے ہین پوشش پارچہ سفید یا رنگ گل کا ثل گیرو و شنجرف وغیرہ کے مروج ہی اور قبل از سنیاس سب سنپرداؤن مین سب رنگ کی پوشش جو بشل نیل وغیرہ کے خلاف شاستر نہووے جائز ہی مادم سنپردا مین بھی قاعدہ سنیاس کا جاری ہی اُنکے قواعد کچھ سری سنپردا سے اور کچھ سمارت سنپردا سے ملتے ہین اور نام بھی حسب دستور سری सम्प्रदाय سنپردا کے رکھے جاتے ہین نمارک سنپردا مین دستور سنیاس کا معلوم نہین ہوتا بشن سوامین سنپردا مین بجاے سنیاس کے سمرنی مارگ ہی اُسکو برہمہ سمبندھ ब्रह्मसम्बन्ध بھی کہتے ہین اور اخیر درجہ کا نام مرجاد پالن मर्य्यादापालन ہی کہ بعد سنسکار معمولی اپنی سنپردا کے دھارن کرتے ہین برکت نہین ہوتے برن بنا رہتا ہی سمارت سنپردا جو علاوہ ہر چہار سنپردا مذکورۂ بالا سے ہی اور اُسکے اخیر آچارج شنکر سوامین ہوئے اسکے تلک کا دستور ترپنڈ خواہ بٹ اکار یعنی علامت مثل برگ برگد چندن خواہ بھسم خواہ گوپی چندن یا تیرتھ کی مٹی کا سے ہی ؎

त्रिपुंड




ترپنڈ

اور مالا کمل و تلسی و حیاپوتہ و ردرا کھچھ وغیرہ کی و کاتری وغیرہ سب قسم کے منتر ہین مدرا لگانے کا دستور
نہین متروک جانتے ہین نام وہی رہتا ہی جو بروقت تولد رکھا گیا ہر وقت جگیوپویت جو سنسکار ہوا
اُسکو کافی سمجھتے ہین پھر گورو نہین کرتے سنیاس کا اس سنپرداے مین یہ دستور ہی کہ شکھا سوتر دور
کر دیتے ہین صرف ایک ڈنڈ چوب کا رکھتے ہین اور نام بھی اُسیوقت بدلا جاتا ہی اور اس سنپرداے مین
سنیاسیون کے دش نام مقرر ہین کہ شجرہ مندرجہ کتھاے شنکر سوامی مین تحریر ہوے پوشش پارچہ
رنگت گل کافی مثل گیرو و شنجرف کے جائز ہی ماسواے ترہنڈ بھسم کا براہمن سے سواے اور کسی کے ہاتھ کا
نہ کھانا کرمونکا کرنے نہ کرنے کو برابر سمجھنا وعلے ہذا القیاس دیگر دھرم سب سنیاسیون کے برابر ہین
اصل سنیاسی وہ ہین جو ڈنڈ دھارن رکھتے ہین اور سب سنپرداے مین بہ لقب ڈنڈی سوامی ملقب ہین
اکثر ان اضلاع و کاشی وغیرہ مین آتے ہین ستے رگھنندن سوامین ستے دین تتبل ستے دنیدیال ستے
کرنا گر کبھی کرپا کرکے اس اپنے خانہ زاد کی طرف بھی نگاہ توجہ کی فرماؤگے سے ناتھ بھلا ہون یا برا
جیسا ہون آپ کا ہون جسطرح لاکھون کرورون جنم سے اس میرے دل نے مجکو اپنے قابو مین رکھا ہی
اسیطرح کبھی مجکو بھی تو ایسا کردو کہ مین دل کو اپنے قابو مین کرلون اور فی الحقیقت اگرچہ ہمیشہ کا
گنہگار ہون لیکن میری طرف خیال کیا ضرور ہی آپ اپنی بردتیت پاونتا پر خیال فرما دین کہ کوتان کوٹ
पतितपावन
مہاپاپی اور پاپی ایک نام کے ذریعہ سے پاک صاف ہوے اور ہوتے ہین اور یہ درخواست میری ایسی
نہین کہ جسکا ایجاب مشکل ہو تھوڑی سی بات یہ چاہتا ہون کہ وہ سماج آپ کا جو اختتام دیباچہ مین مندرج
ہوا ہر وقت میرے دل مین بسا رہے کہین رہون دوزخ مین یا بہشت مین * کبت بسی رہے جس جھب
बसी रहै शशि छबि ज्यों मन चकोरन
جیون ہین چکورن کے ال مت مالتی سومن مین بسی رہے * بسی رہے گج من ریوا کی رحیرین مور کی رچ
क अलि मति मालती सुमन मे बसी रहे बसी रहे पगन मेरे वावी रुधिर तु मोर की रुधि घटायन मे बसी रहे, बसी रहे
گھٹا گھن مین بسی رہے * بسی رہے سری پت سدن کملا جو جیسے مرن چھدھا جیون جوا جون مین بسی
श्रीपति सदन कमला ज्यों जैसे तम मद छुधा ज्यों जवा जुवन में बसी रहै, सो मैं तेरे जैसे कीलपन स्वाम कीर्ति तिहारी
رہے * بسی رہے یو مین میرے جیسے کی لکن سام مورت تمہاری مورے من مین بسی رہے * کتھا
रसखानि
मोरि मन मे बसी रहे.
رسکھان جی پریم بھگت بھگوت کے ہونے سے پہلے مسلمان تھے بعزم طواف کعبہ جو برندابن مین پہونچے تو پہلے
جمنون کے ثوابون نے ظہور کیا یعنے برج چند مہاراج کے اس سروپ سوبھایان پریم سندر سے کہ مور مکٹ
سر پر بالا پہنے ہوئے زیورات ہر یک جسم و عضو مین براجمان پھول جابجا گتھے ہوئے لباس زرق برق
کا سوبھت ایک ہاتھ مین مرلی اور دوسرے ہاتھ مین چھڑی گو چراتے ہین درشن ہوئے بمجرد
دیکھنے اس روپ مادھری اور دلربا کے کچھ حالت اورہی ہوگئی اور اوس روپ مین محو ہوکر
بیہوش زمین پر گر پڑے مرشد ہمراہ تھا غش سمجھکر درپی علاج ہوا اور پکارا کہ آنکھین کھولو

کہ گنہگار ہون
پاک کرنے والا

رسکھان جی نے کہ انکو اسیوقت سب علوم اور مطالب ظاہر و باطن و شاعری سے بہرہ ہو گیا تھا
کبت مین اُس منوہر مورتی کا جو دیکھی تھی دھیان بیان کرکے اخیر مین کہا کہ آنکھین کیا کھولون
وہ مورتی دلمین بس گئی ہی مرشد نے کہا کہ کعبے کو چلو رسکھان جی نے جواب دیا کہ کیا کعبہ اور کیسا
قبلہ جو ہی سو سب یہان موجود ہی اور اب مین کہان جاتا ہون برج کا ہو چکا اور ایک کبت مین مے
بیان کیا کہ اگر آدمی کا جسم مجکو ملیگا تو برج کے گوال اور لوگون مین رہونگا اور اگر بہایم ہوا تو نند بابا کی
گئو بچھڑون مین اگر سنگ ہونگا تو گرراج کا اور اگر پرندہ ہوا تو برج کے درختون کا مرشد کو ان کلمات سے
تعجب ہوا اور چاہا کہ رتھ پر ڈالکر زبردستی لیجاوُن رسکھان جی بھاگ کر بن مین جا چھپے اور برندابن مین
باس کرکے ہزارہا کبت برندابن کے وصف و بھاو و سو بھا پریا پریتم کے تصنیف کرکے بھیٹ کیے اور
لباس بیشنوی دھارن کیا مالا کثیر پہنا کرتے تھے کسی نے پوچھا کہ ایک دو مالا بھی کافی ہین اسقدر
کثرت کی کیا ضرورت ہی جواب دیا کہ مالا اشخاص مثل سنگ کو بھی سنسار سمدر سے پار اُتار دیتا ہی سو جو
شخص مثل چھوٹے پتھر کے ہی اُسکو تو ایک دو کافی ہین اور مین کہ مثل سنگ کلان کے ہون مجکو بہت
رکھنے واجب ہین ٭ کبت بھگوانداس جی ساکن متھرا بھگوت کے بھجن اور بھاو مین مستقل भगवानदास
اور مشکل ہنرون کو بآسانی جاننے والے سری مدبھاگوت کے پریمی سروتا اور اُسکے پوشیدہ رموز
اور رس کے واقف بھگوت بھگتون کے معتقد اور خوبصورت کہ جنکے دیکھنے سے طبیعت کو فرحت
ہو اور بھگوت کے جو دھام ہین اُنکے خادم متحمل نیک باطن نیک خصلت نیک مرد نیاک اوصاف تھے
ایک دفعہ بادشاہ کا گذر متھرا جی مین ہوا تلک مالا وغیرہ کا رواج بکثرت دیکھکر امتحاناً حکم مشتہر کرایا کہ
جو کوئی تلک مالا دھارن کریگا مارا جاویگا اسپر اکثرون نے ترک کیا لیکن بھگوانداس جی نے کچھ خوف
نہ کیا بلکہ مع لواحقان بہ نسبت سابق کے بہت روشن تلک دھارن کرکے اور بجاے ایک مالا کے
دو مالا پہنکر بادشاہ کے روبرو ارادتاً آئے بادشاہ نے چین بجبین ہوکر باعث عدول حکمی کا پوچھا
بھگوانداس جی نے بلا خوف و اندیشہ جواب دیا کہ ہمارے مذہب مین اگر بحالت موجودگی تلک اور
مالا کے جان جاوے تو مغفرت ہوتی ہی اب کہ ہمکو اپنی موت معلوم ہوگئی تو تلک اور مالا اچھی طرح
دھارن کیے کہ بلا تکلف مغفرت ہو بادشاہ یہ اعتقاد کامل بھگوانداس جی کا دیکھکر کمال خوش ہوا اور
فرمایا کہ جو کچھ مطلوب ہو درخواست کرو بھگوانداس جی نے کہا کہ متھرا جی سے باہر جانا نہین چاہتا
بادشاہ نے متھرا جی کو التمغا لکھ دیا اور پھر کسی سے کچھ تعرض تلک اور مالا کا نہ کیا بعد ازان
بھگوانداس جی نے مدت تک عاملی متھرا جی کی کری ہر دیو جی کا مندر اور مانسی گنگا تالاب گوردھن

جی مین انکا بنوایا ہی + کتھا चतुर्भुज. چترُبھج راجہ کرولی ایسے بھگوت بھگت سادھ سیوی
بھیکھ نشٹھی ہوئے کہ انکی تمثیل کو کوئی راجہ نہین ملتا بھگتون کی آمد کا حال سُنکر اسطرح واسطے
استقبال کے جاتے تھے کہ جسطرح کوئی خادم اور نوکر اپنے آقا کی خدمت مین جاتا ہی گھر پرلاکر بھگوت
کے موافق اُسکی پوجا اور بڑائی کیا کرتے اور راجہ رانی اپنے ہاتھ سے اُنکے چرن دھوتے اور
دھوپ دیپ وغیرہ دیکر اُنکے آگے نرت اور کیرتن کرتے شہر کے ہر چہار طرف چار چار کوس پر چوکی
متعین تھی کہ جو کوئی شخص مالا دھاری آوے اسکی اطلاع کرین ایک راجہ نے یہ حال بھیکھ سیوا
اور بھگتی کا سُنا کہنے لگا کہ اگر لائق نالائق کی امتیاز نہین تو تعریف بھگتی کی کیا ہی اُسکے پنڈت نے
جواب دیا کہ کیا معلوم ہی دلمین سمجھ لیتے ہونگے اور ظاہر نہ کرتے ہونگے راجہ مذکور نے بادفروش نکھ کو
واسطے امتحان کے بھیجا اور سمجھا دیا کہ تلک مالا دھارن کرکے ازنام سوامین ہر واس جی راجہ چترُبھج کے
پاس جانا بادفروش آیا اور فہمایش اپنے آقا کی بھول گیا حسب دستور بادفروشان کے بادفروشی کرنے
لگا جب گذر بخدمت راجہ بشکل دکھیا تو فہمایش اپنے آقا کی یاد آئی اور اُسی لباس اور نام سے گیا چوبدار نے
کچھ تعرض نہ کیا اور بھیکھ دیکھکر اندر جانے دیا جب روبرو پہونچا تو راجہ نے موافق اپنے دستور کے
تعظیم اور تکریم کری اور بھگوت پرشاد جمایا بعد ازان بھگوت چرچا شروع ہوئی بادفروش کہ اُس کو جسے
واقف نہ تھا ہان ہون کرتا رہا راجہ نے جانا کہ کسی نے براے امتحان بھیجا ہی لیکن تواضع اور مدارات
مین قصور نہ کیا اور رخصت کے وقت خزانہ کھولکر بادفروش کو کہا کہ جو مطلوب ہو لیجاؤ پھر ایک ڈبیا مین
چھوٹی کوڑی یعنے خرمہرہ رکھکر اور زری وکمخاب سے لپیٹ کر سر مہر اُسکو حوالہ کی بادفروش جب اپنے
آقا کے پاس آیا تو سب حال بھگتی وبھاؤ راجہ چترُبھج کا بیان کیا اور جو نقد اور اسباب لایا تھا مع اُس
ڈبیا کے روبرو رکھدیا راجہ متعرض نے ڈبیا کو کھلوا کر جو دیکھا تو مطلب نہ سمجھا اور اُسی پنڈت سے کہ راجہ
کو بھاگوت سنایا کرتا تھا استفسار اُس معما کا ہوا پنڈت نے ہنسکر کہا کہ صاف بات ہی راجہ چترُبھج فرماتا ہی کہ اُس
بادفروش کو بھگوت بھگتی نہین اسواسطے اندرونہ اسکا مثل چھوٹی کوڑی کے ہی اور اُسنے جو لباس
بھگوت بھگتون کا بنایا اسواسطے ظاہر اسکا زرق برق کے ساتھ اور قیمتی ہی راجہ متعرض نادم ہوا اور
پنڈت سے کہنے لگا کہ تم خود جاؤ اور بھگتی بھاؤ راجہ چترُبھج کی خبر لاؤ پنڈت موصوف ست سنگ
کو غنیمت جانکر روانہ ہوا راجہ چترُبھج نے جب خبر آنے پنڈت موصوف کی پائی تو فوراً براے استقبال
آیا اور تسلیم واعزاز سے ڈنڈوت کرکے لے گیا اور چند روز تک بھگوت چرچا اور ست سنگ کا
سکھہ رہا اسی عرصہ مین پنڈت نے بارہا درخواست رخصت کی کری لیکن مانے نہ دیا آخر جب

ارادہ مصمم ہوا تو خزانہ کھولکر کہا کہ یہ سب مال آپکا ہی پنڈت نے کچھ نہ لیا لیکن ایک جوڑا مینا طوطی کا
تھا اُسمین سے مینا کی درخواست کری اگرچہ راجہ کو افسوس اُسکی جدائی کا ہوا لیکن انکار کرنا سادہ سیوا سے
بعید سمجھکر حوالہ کیا جب پنڈت مع مینا اپنے راجہ کے پاس پہونچا تو مینا سبھا کو بکھہ دیکھکر کہنے لگی کہ
کرشن کرشن کہو جو تمھارا اودھار ہو یہ سنسار بے ثبات اور آگما پائی ہی بدون بھگوت نام کے کسیطرح
اُدھار نہین ہوگا راجہ نے پنڈت سے حال چیربھج کا پوچھا پنڈت نے جواب دیا کہ ہتفسار کی کیا
ضرورت ہی ایک مینا راجہ موصوف کی دیکھہ لو کہ بھگوت مین کسقدر محبت ہی اور پھر کہا کہ اگر کروڑ زبان
ہووین تو بھی راجہ چیربھج کے پریم اور بھگتی کا بیان نہو سکے راجہ معترض کو کمال اعتقاد ہوا اور
بھگوت بھگتی و سادہ سیوا اختیار کی جب اُس راجہ کو کچھہ بھاو اور بھگتی بھگوت مین ہو گئی تب
شارک مذکور رخصت ہوکر راجہ چیربھج کے پاس پہونچی اور رنج مہاجرت کا رفع ہوا کتھا

एक राजा की.

ایک راجہ بھگوت بھگت ایسا ہوا کہ لذت طعام اور عیش دنیا کی اور راج اور دولت وغیرہ کو بے
حقیقت و ناپایدار سمجھکر ہر وقت بھگوت کے بھجن سمرن مین رہتا تھا جسکے چترر بھگوت چرنون مین
محبت پیدا کرنے والے ہین جب کسیکو تلک اور کنٹھی دھارن کیے دیکھتا بھگوت روپ جانکر
ڈنڈوت کرتا جو کچھہ مال خزانہ مین تھا سب واسطے بھگوت اُتساہ اور بھگوت بھگتون کے تھا
جو کوئی بھانڈ وغیرہ بھگوت سمجھہ آتا تو اُسکو کچھہ نہ ملتا بھانڈون نے صلاح کی کہ کچھہ روپیہ راجہ سے
اُڑانا چاہیے بھگوت بھگتون کا لباس بناکر آئے راجہ نے موافق اپنے دستور کے اُنکا پوجن کیا
اور اعزاز سے بٹھلایا بھانڈون نے اپنا ساز و سامان ناچ راگ کا شروع کیا اور نقل بنانے لگے
راجہ کو مطلق خیال اُنکی حرکات کا نہوا اور نہ کچھہ ندامت ہوئی بلکہ خوش ہوکر فرمانے لگا کہ دھن ہی
بھگوت بھگتون کو اور اُنکی مہما کس سے بیان ہو سکتی ہی کہ اپنے سیوکون کو ڈھول بجاکر اور ناچ
گاکے کرکرتارتھہ کرتے ہین بہت تعظیم اور ادب کے ساتھہ بھگوت پرشاد جمایا اور بروقت رخصت کے
ایک تھال مین اشرفی رکھکر پیش کی بھانڈون نے جو یہ اعتقاد راجہ کا دیکھا اور ست سنگ ہوا تو

गिरिधर ग्वाल

بیراگ اور گیان پیدا ہو گیا بھگوت سرن ہوکر بھگت ہو گئے + کتھا
گردھر گوال جی سکھا بھاو بھگوت مین رکھتے تھے اور اسقدر بھاو اُس نشٹھا مین مستقل ہو گیا
تھا کہ ہر وقت بھگوت کے قریب اور ہنسی کھیل مین شامل رہتے تھے بھگوت چرترون کو کیرتن
کرتے ہوئے گدگد کنٹھہ ہو جاتے حالانکہ اپنی اندرونیہ کی محبت اور پریم کو کمال پوشیدہ کیا کرتے
لیکن عشق کب پوشیدہ رہ سکتا ہی جب چند روز مین مشہور و معروف ہو گئے تب جنگل مین جاکر کیرتن

اور نرتیہ مین مصروف ہوئے ایک دفعہ موضع مال پور مین بھگوت کا راس حیرتر کرایا اور پریم مین مبتلا ہو کر
(رقص ۱۲)
سب مال ومنال بھگوت کے بھینٹ کر دیا بھگوت بھگتون مین اور اونکی سیوا مین اسقدر اعتقاد
کامل تھا کہ جس کسیکو سادھو لباس مین دیکھتے بھگوت روپ جانتے ایک دفعہ کوئی سادھو مردہ
نظر آیا اپنے دستور کے موافق اُسکا بھی چرنامرت لیا دیگر برہمنان نے یہ عادت ناپسند کر کے سبھاگی
اور گردھرجی کو منع کیا لیکن انکا کہنا نہ مانا اور جواب دیا کہ بھگوت بھگت کو کبھی موت نہیں ہے یہ
تمھاری بے اعتقادی ہے جو مردہ بیان کرتے ہو سب لاجواب ہوئے واضح ہو کہ گوال تعصب سے واسطے ہوا
مشہور ہوا کہ بھگوت کے سکھاتے تھے + کتھا لالाचार्य لالاچارج داماد رامانج سوامی کے ایسے
بھگوت بھگت ہوئے کہ جنکی کتھا سنکر ضرور بھگوت چرنون مین محبت ہوتی ہے بروقت منتر اپدیش کے
گورو نے ہدایت فرمائی کہ بھگوت بھگتون مین جسقدر محبت اور اعتقاد ہو از ہمہ اوسے تر ہے لیکن
اقل درجہ بھائی سے کم اُنکو نہ جاننا سو موافق اُس حکم کے عمل کرتے رہے ایک دفعہ کوئی سادھو مالا
دھاری اور تلک والا دریا مین بہا جاتا تھا اُسکو نکالکر اپنے گھر لائے اور بمان بنا کر بھگوت کیرتن
کرتے ہوئے ندی کے کنارے پر لے گئے اور داہ کیا پھر مہوتسا مین برہمنان ہمقوم کو نیوتا دیا
(جلانا ۱۲)
اُن برہمنان نے نیوتا تو قبول کر لیا لیکن باہمدگر کہنے لگے کہ شخص متوفی لالاچارج کا رشتہ دار تھا نہ معلوم
کون قوم تھا اسواسطے اُنکے گھر بھوجن نکرنا چاہیے لالاچارج نے جو یہ حال سنا تو متفکر ہوئے اور
اپنے گورو کے پاس گئے وہ سوامی رامانج کی خدمت مین لیگیا اور ڈنڈوت کر کے حال کہا سوامی
موصوف نے ارشاد فرمایا کہ وے لوگ بھگوت پرشاد کی مہما سے واقف نہیں اگر واقف ہوتے تو
بسرو چشم حاضر ہوتے تم بیفکر رہو اور تیاری بھوجن کی کرو بھگوت پارشد بیکنٹھ لوک سے تشریف لاکر
بھوجن کرینگے سو روز معہود جب آیا تو گروہ بھگوت پارشدون کا اُس روپ اور لباس سے کہ کسی نے
خواب مین بھی نہ دیکھا ہو آیا اور وہ پرشاد جو تیار ہوا تھا نہایت پریم سے بھوگ لگایا برہمنان مذکورین
کو اول تو تعجب ہوا کہ ایسے براہمن کہان سے آئے ہین اور پھر بمقتضائے تعصب وتیرہ دروئی سب نے
صلاح کی کہ جب بھوجن کر کے آوین تو ایسی ہنسی کرو کہ نادم ہون بھگوت پارشد اُنکے ارادہ ناقص سے
واقف ہو گئے اور بعد بھوجن پرشاد کے براہ آسمان روانہ ہوئے برہمنان مذکورین نے جو یہ حال اور
پرتاپ دیکھا تو از بس خجل ہوئے اور غرور کو چھوڑ کر اچارج موصوف کی خدمت مین آئے نہایت
شرم اور ندامت سے آنکھین مقابل نہ کر سکے اور نیواڑون سے سیٹ پرشاد لیکر کھانے لگے
پھر لالاچارج کے چرنون مین ڈنڈوت کر کے ملتجی ہوئے کہ اب ہمارے اوپر کرپا کرو اور اپنا

لہ رشتہ ہے
سبب غرور وہ ۲۲

سیوک کہہ کے کامیاب ہر دو جہان کا فرمایا۔ لالاچاریج نے فرمایا کہ تمہارے اوپر خود بھگوت کی کرپا ہوئی کہ جن پارشدون کی مہا شاستر اور پورانون مین لکھی ہی اُنکے تمکو درشن ہوئے اس سے سوا اور کیا کرپا چاہتے ہو برہمنان نے عرض کیا کہ ہمکو شرمندہ کرنا کیا ضرور ہی عنایت فرمانی ضرور ہی چنانچہ سب بھگوت سرن ہوئے اور بھگوت بھگتی اور بھیکھ نشٹھا کا پرتاپ تمام ملک مین روشن اور ظاہر ہوا

کتھا

**मधुकर** مدھکر شاہ راجہ اوندچہ بھگوت بھگتی مین بھی راجہ ہوئے اور سادھو بھیکھ مین اسقدر پریم اور اعتقاد تھا کہ مثل اپنے گوروکے خدمت اور سیوا کرتے تھے فی الحقیقت اسم بامسمےٰ تھے یعنے مدھکر جسطرح رس گل کا قبول کرلیتا ہی اور خار وغیرہ سے کچھ کام نہین اسیطرح جو سار ہوتا تھا اُسکو قبول کر لیتے تھے اور اسار سے کچھ واسطہ نہ تھا دستور تھا کہ جو کوئی تلک کنٹھی دھارن کرکے آتا اُسکا چرن امرت لیتے اور پرنام کرتے برادران راجہ موصوف کو ناگوار ہوا اور ایک خر کو بہت سے مالا پہنا کر اور تلک کرکے محل مین بھیجدیا راجہ اٹھا اور اسکے چرن دھوئے اور پرنام کرکے کہا کہ آج نہال کردیا بعدہ بھگوت پرشاد جموایا اور ڈنڈوت کرکے رخصت کیا دشٹ اور نالائقون کو ندامت ہوئی اور اعتقاد لائے راجہ نے جو لفظ نہال کرنے کا کہا تو مطلب یہ ہی کہ میری بڑی خوش قسمتی ہی جو میرے راج مین گدہے بھی مالا تلک دھارن کرتے ہین جو شخص کہ مالا تلک دھارن نہین کرتا وہ بیشک خربے دم ہی بلکہ خر سے بھی بدتر کتھا ہنس پرسنگ

**हंसप्रसंग.** ایک راجہ کو مرض جذام تھا بہت علاج کیا آرام نہوا طبیب نے کہا کہ ہنس جانورون کے گوشت سے شفا ممکن ہی راجہ نے صیاد بلائے واسطے لانے ہنسون کے تاکید کی صیادون نے عرض کیا کہ ہنس مان سرور پر رہتے ہین اور غیر جنس کو دیکھکر اوڑ جاتے ہین ہم کسطرح لاوین راجہ نے حکم دیا کہ اگر نہ لاؤگے سزا ہوگی لاچار چلے اور باہم گر مشورہ کیا کہ ہنس بھگوت بھگتون سے خوف نہین کرتے سو سادھو روپ بناکر گئے اگرچہ ہنسون نے فریب صیادون کا جان لیا لیکن بھیکھ کو نہانا بھاگوت دھرم سے بعید جانکر دانستہ گرفتار ہوگئے صیاد پکڑ کر راجہ کے پاس لائے ہنوز بند مین تھے کہ بھگت تبل مہاراج جو ہر وقت واسطے سہاے اپنے بھگتون کے ساتھ ساتھ پہرتے ہین بلباس طبیب اُس شہر مین موجود ہوئے اور آوہان کے بازار مین بازار طبابت کا گرم کیا اور پھر راجہ کے پاس پہونچے راجہ نے حال اپنی بیماری اور گرفتار کراکہ منگانے ہنسون کا بیان کیا خود بدولت نے تسلی تشفی فرماکر کہا کہ تمکو بہت جلد شفا ہو جاویگی ان جانورون کے گرفتار رکھنے کی کچھ ضرورت نہین چھوڑ دو راجہ کو جو بسبب بہت تلاش سے منگانے کے تامل ہوا

تو کچھ دوا منگا کر راجہ کے بدن پر ملوائی کہ شفا کامل ہوگئی راجہ کمال خوش ہوا اور بہنسون کو اسیوت
چھوڑ دیا طبیب کی خدمت مین عرض کیا کہ یہ مال و متال راج وغیرہ سب آپ کا ہی جو کچھ مطلوب
ہووے ارشاد ہو کہ پیش کرون طبیب نے فرمایا کہ فی الحقیقت سب ہمارا ہی اب تم بھگوت بھگتی
اور ساد ہو سیوا اختیار کرو کہ آدمی جسم کہ کمال مشکل سے نصیب ہوتا ہی سپھل کرو راجہ نے قبول
کیا اور چونکہ بھگوت بھگتون کے اور بھگوت کے درشنون سے دل کو صفائی ہوگئی تھی
ایسا بھگت ہوا کہ تمام راج مین بھگوت بھگتی کا رواج ہوگیا یہ ہنس پر سنگ لائق سمجھنے کے ہی
کہ جانوران کو تو یہ بھگتی ہوا اور آدمی کہ صاحب تمیز اور عقل ور ہوتا ہی وہ بگہہ ہووے تو وہ آدمی ہی
یا جانورون سے بدتر ہی اور جہنمی ہوگا یا نہین ❖

## نشٹھا ہفتم در بیان گورو مہاتم کتھا یازدہ بھگت

سری رگھنندن سوامین کے چرن کملون کی گود یہ رکھیا کو ڈنڈوت کرکے پرتھم اوتار کو ڈنڈوت کرتا ہون
کہ اجودھیا جی مین ظاہر ہوکر سب دھرم از سر نو ایجاد کیے اور زمین کو برابر کرکے سب اوشدھی
وغیرہ نکالی شاستر کا قول ہی کہ گورو تین ہین اول گورو پتا یعنے والد دوم سنسکار کرتا کہ جس نے
جگیوپویت وغیرہ دیا ہو سوم بھگوت منتر اور بھگوت طریق کا اپدیش کرنے والا اور ایک
قول سے عورت کا گورو شوہر ہی سو اگرچہ درجہ اور مہما مین سب برابر ہین لیکن اس نشٹھا مین
اس گورو کا ذکر ہوتا ہی کہ جو گورو واسطے حاصل ہونے بھگوت کے کیا جاوے واضح ہو کہ
بید اور سب شاستر اس بات پر متفق ہین کہ گورو اور بھگوت مین کچھ فرق نہین بھاگوت کے
ایکادس مین بھگوت نے فرمایا ہی کہ گورو کو میرا روپ جان مصنف بھگت مال کا قول اول ہی
مندرج ہوا کہ بھگت اور بھگتی اور گورو اور بھگوت براے نام چار ہین اور حقیقت مین
ایک ہین گورو کیسا ہی کامی کرودھی لوبھی موہی بیعقل کوروپ ہووے اسکو بھگوت روپ
جاننا چاہیے کسی پوران مین ذکر ہی کہ اگر گورو کامی ہی تو سری کرشن سروپ ہی اور اگر کرودھی ہی
تو نرسنگھ اور لوبھی ہی تو باون اور اگر دھرماتما ہی تو رام روپ بھاگوت مین لکھا ہی کہ جو شخص
گورو بھگوت کے گیان دینے والے کو مثل دیگر آدمیون کے جانتا ہی اسکی عقل مثل ہاتھی کے ہی
کہ غسل کرکے پھر خاک سر پر ڈال لیتا ہی آج تک نہ کوئی دیکھا نہ سنا کہ بلا گورو کے ایشر کو پراپت
ہوا ہو اور غور کا مقام ہی کہ جس حالت مین ظاہری علوم بلا گورو کے حاصل نہین ہوتے تو

بھگوت بلاگورو کسطرح حاصل ہوگا مہابھارتھ مین لکھا ہی کہ جب تک گورو نہین کرتے تب تک کچھ
حاصل نہین ہوتا اسواسطے گورو کرنا ضروری ہی اور حکم ہی کہ بید پوران شاستر جپ تپ وغیرہ
بلاگورو کسی کام کے نہین اور بید کی اجازت ہی کہ بلاگورو اُپدیش کے جو پوجا وغیرہ کرتے ہین
سب لاحاصل ہی پس بوجوہ و حکم مصرحۂ بالاکمال واجب آیا کہ اگر بھگوت اور بھگتی کے حصول کی
تمنا ہی تو گورو کے سرن ہو بعض قوموں مین رائج ہی کہ بعد سنسکار کے گورو نہین کرتے اور بعض
قوم مین یہ رواج ہی کہ بعد سنسکار واسطے حصول بھاگوت طریق کے گورو علحدہ کرتے ہین سو واسطے
دریافت ضرورت و عدم ضرورت گورو ثانی و نفع نقصان کے ایک تمثیل یاد آئی کہ اندھیری کوٹھری مین
ایک سوئی باریک ہی اُسکو ایک تو اسقدر جانتا ہی کہ ضرور سوئی اس کوٹھری مین ہی اور دوسرے شخص کو
یہ معلوم ہی کہ فلان طرف اور فلان گوشہ مین زمین سے اسقدر اونچی دیوار مین گڑی ہی دونون کے
شاگرد واسطے تلاش اس سوئی کے گئے شخص اول کا شاگرد تلاش کرتا پھرنے لگا اگر مل گئی تو
بہتر ورنہ سرگردان اور پریشان ہوکر چلا آیا اور اگر تلاش کرتا رہا تو نہ معلوم ملے یا نہ ملے اور ملے تو
کب تک اور دوسرے شخص کا شاگرد موافق نشان بتلائے ہوئے اپنے گورو کے سیدھا موقع پر
چلا گیا اور بلا تکلف وہ سوئی مل گئی اور یہ نہین ہوسکتا کہ نہ ملے مطلب اس تحریر سے یہ ہی کہ بعد
ہو جانے جگیوپویت وغیرہ سنسکار کے جب کچھ تمیز اور فہمید ہو تو بھگوت طریق کے جاننے والے کو
گورو ضرور کرے بلاگورو کچھ نہین ہوسکتا اور اگر اُس گورو سے کچھ شبہ باقی رہجاوے اور اپنی
مراد حاصل نہو تو دوسرے گورو کرنے مین کچھ ہرج نہین شاستر کی اجازت ہی چنانچہ دتاترییہ جی نے
چوبیس گورو کیے اگرچہ دھرم گورو اور چیلہ کے شاستروں مین کثرت سے پائے جاتے ہین لیکن گورو کے
چار دھرم مقدم تر ہین ایک تو شاستروں کو جاننے والا ہو دوم بھگوت بھگت سوم سمدرسی یعنی
समदर्शी
سب کو برابر دیکھنے والا چہارم موافق بید کے عمل کرنے والا علاوہ ازان ایک دھرم سب جگہ
مطابق تحریر ہی کہ گورو واسطے دور کرنے اگیان کے ہی تو جسطرح ہوسکے چیلہ کو بھگوت سنمکھ کر دیوے
اور اس حکم کو خود معنی لفظ گورو کے تصدیق کرتے ہین गु گو جو اگیان کا اندھیرا اُسکو रु
رو یعنی دور کرے وہ گورو ہی اسیطرح چیلہ کے واسطے چار دھرم مقدم ہین اول خدمت
گورو کی ازجان و دل دوم بروقت ترک لذائذ سوم ترک غرور چہارم اعتقاد کامل قول گورو مین
منجملہ دھرمہای مذکورہ بدانست ناقص دو دھرم مقدم تر ہین ایک خدمت دوم اعتقاد کسواسطے
کہ اگر یہ دونون دھرم مستقل موجود ہونگے تو باقی دھرم خود بخود موجود ہو جاوینگے چنانچہ

بید سرتی فرماتی ہی کہ جسکی بھگتی بھگوت مین بھگتی ہی اور اسیقدر گورو مین ہی تو اس مہاتما کو سب مقاصد
اور مطالب خود بخود حاصل ہو جاتے ہین سو وہ اعتقاد اسقدر ہو کہ جسقدر بھگوت بھگتونکو
بھگوت مین ہوتا ہی اور خدمت ایسی ہو کہ جس طرح اگیانی اپنے جسم کی کرتے ہین مہابھارتھ کے
آدپرب مین لکھا ہی کہ دھوم رکھیشر کے چار شاگرد تھے چارون بسبب اعتقاد اور خدمت
گورو کے صرف دعاے گورو سے سب علوم کے دانندہ اور یابندہ مقاصد دینی و دنیوی کے
ہوگئے اگر یہ اعتراض ہو کہ بلا محنت صرف اعتقاد کے ذریعہ سے کسطرح سب علوم وغیرہ حاصل
ہوئے تو واضح ہو کہ گورو مین جو اعتقاد کیا تو بھگوت روپ جانکر کیا سو بھگوت نے گورو دوارہ سے
براہ گورو دیا
مراد دلی حاصل کردی قطع نظر ازان جا بجا ذکر آیا ہی کہ فلان رکھیشر کے استھان کو یہ پرتاپ تھا
کہ شیر بکری کو نہین کھاتا تھا سو کہین شیر مین بھی ایسی عادت ہوتی ہی کہ رحم کرے لیکن وہ تصرف
اور رحم اس رکھیشر کا ہی کہ شیر کے دل مین بھی اسکا اثر ہوا سو اسیطرح گورو بھی اپنا تصرف
کرکے لحظہ مین منزل مقصود کو پہونچا دیتا ہی چنانچہ اکثر ایسا ہوا کرتا ہی اور بعید نہین
کسواسطے کہ صاف پانی کپڑے کا فی الفور میل دور کردیتا ہی نیک دعا اور بددعا فوراً اثر کرتی ہی
اس تحریر و تقریر سے پایا جاتا ہی کہ گورو صاحب کمال چاہیے اور ایسے گورو اس زمانہ مین نہین ملتے
بلکہ ایسے ہین کہ انکو صرف اپنی زر کشی سے کام ہی چیلا چاہے دوزخ مین جاے یا بہشت مین ششماہی
یا سال مین تشریف لائے اور ظاہرداری کی دکانداری پھیلا کر جو ہاتھ آیا سو لیگئے اور اگر کسی چیلہ نے
کوئی بات واسطے رفع اپنے شک اور شبہہ کے پوچھی تو اسکے جواب کا کیا ذکر تھا وہ بیچارہ اس
عذاب مین آگیا کہ گورو جی جابجا متہم بہ بحث ناحق کرنے لگے اور چیلون کا یہ حال ہی کہ گورو جی کی
نصیحت پر عمل کرنا اور منتر کو جپنا تو کیا ذکر تھا لیکن اگر سال دو سال مین گورو جی اتفاقاً بطور زیارت
تشریف لائے تو گویا حجم ذوات نظر آئے بدین وجہ کہ چار پانچ روز رہینگے اور خوراک حسب دلخواہ
لیوینگے اور پھر کچھ نقد بھی دینا پڑیگا درینصورت جبکہ اس زمانہ کے گورو چیلون کا یہ حال ہو
تو جو بات تصرف گورو اور صاف کرنے دل چیلہ کے تحریر ہوئی فضول معلوم ہوتی ہی سو واضح ہو
کہ گورو بہت ملتے ہین الا چیلون کی آنکھ بند ہین کہ انکو دیکھین اگر تھوڑا سا عاقبت کا خوف کرکے
متلاشی بھگوت اور گورو کے ہون تو ممکن نہین کہ نہ ملین بقول معروف جوئندہ یابندہ اور
جب کہ قدم تو گھر سے نہین نکالا جاتا اور عاقبت کا خوف نہین اور نہ بھگوت کی تلاش ہی تو
کہان سے گورو ملے کہ کسی کو چھپر پھاڑ کر دولت نہین ملتی تحریر بالا سے کوئی صاحب یہ مطلب

سمجھ لیوے کہ جب گورو صاحب کمال ملیگا تب ہی گورو کرینگے بلکہ نظر حال زمانہ خاص مقصود اور
اصل مطلب اس تحریر کا یہ ہی کہ گورو کرنا چاہیے جیسا ملے صرف اسقدر دیکھ لینا کافی ہی کہ اُسکا
جاننے والا ہو اور اُسکو منتر کا اُپدیش گورو سے پہنچا ہوا ہووے نہ یہ کہ کوئی پوتھی دیکھکر منتر
اُپدیش کر دیا اور چیلا بنا لیا اور اُس گورو کے قول اُپدیش کردہ و منتر پر اعتقاد کامل و مستقل ایسا
ہووے کہ ہرگز تزلزل دے بے اعتقادی کو دخل نہو پس وہ گورو ہی اُس شخص کو دست بدست اس
سنسار سمدر سے اُتار دیگا اعمال افعال اُس گورو کے بد ہووین یا نیک اس شخص کے واسطے
سب اعمال اُسکے مثل اعمال صاحب کمال اور بھگوت کے کارگر ہونگے کسواسطے کہ وہ اعتقاد
کامل جو اس شخص مین موجود ہی رہبر ہوکر سب مقاصد دینی و دنیوی موجود کر دیگا اور اگر اعتقاد نہوگا
تو کیسا ہی صاحب کمال گورو ملیگا تب بھی کچھ حاصل نہوگا غرض گورو کے قول اور گورو مین اعتقاد
موجب رستگاری کا ہی اور بلا اُسکے بیشک جہنمی ہی اور غور کرنا چاہیے کہ اگر آدمی ایشر سے بیمکھ
ہووے تو گورو کے ذریعہ سے ایشر مل سکتا ہی اور جبکہ گورو نہ کیا یا اُسکے قول پر اعتبار نہ کیا تو پھر
کیا ٹھکانا ہی اکثر ایسا ہوا ہی کہ چیلون کے اعتقاد کی بدولت گورو بھی تر گئے ہین کہ کتھا بعض گورو
بھگتان سے جو اس نشٹھا مین تحریر ہونگی واضح ہوگا اُنسے سوا ایک اور ذکر ہی کہ کسی کھتری کے
لڑکے نے اپنے گرو سے سُنا کہ سری نند نندن مہاراج برج مین نت رہتے ہین کہین نہین جاتے
اور جو دل سے تلاش کرے تو اُسکو ملجاتے ہین یہ لڑکا کمال شائق درشنون کا ہوکر برج مین گیا
اور تلاش کری کچھ پتا نہ لگا لوگون سے پوچھا کسی نے کہا کہ گئو لوک مین ہین اور کسی نے بیکنٹھ مین بتایا
اور کسی نے کہا کہ اگر برج مین ہین تو نظر نہین آتے اور کسی نے کہا کہ پرم دھام کو گئے اس لڑکے کو
کسی کے قول پر اعتبار نہ آیا اور کہنے لگا کہ میرے گورو کا قول ہرگز جھوٹھ نہین لیکن میری ہی تلاش کا
قصور ہی غرض خواب و خور چھوڑ کر مضطرب و بیقرار مصروف تلاش ہوا جب چند روز گذرے کہ نہ کھایا
نہ سویا نہ بیٹھا جا بجا پھرا ہی کیا تو کرناکر دین تبسل پرگھٹ (ظاہر ۱۲) ہوئے اور کہا کہ جسکی تلاش مین تو پھرتا ہی وہ مین ہون
یہ شخص روپ مادھری اور چھب انوپ دیکھکر قدمون مین گر پڑا اور عرض کیا کہ بیشک وہی ہین کہ جسکی
مجکو تلاش تھی لیکن مین نے سُنا ہی کہ آپ چور اور چھلیا بھی ہین جب تک میرے گورو تمکو پہچانکر تصدیق
نکرونگے تب تک مجکو یقین نہین بھگت تبسل مہاراج بسبب اُسکے پریم اور اعتقاد کے کچھ عذر
نکر سکے اور ساتھ ہو لیے اور اُس شخص نے بخوف دغابازی اور چھل کے ہاتھ پکڑ لیا غرض
فی الفور جہان اُسکے گورو تھے آپہونچے نصف شب تھی اور گورو بالاخانہ پر آرام مین تھے اس

لڑکے نے پکارا کہ مہاراج برج سندر منوہن مہاراج کو لایا ہون آپ شناخت کرلین گوروجی کو دوچار دفعہ کے پکارنے سے خبر ہوئی اُسکے قول کو واہی سمجھے لیکن روشنی چہرہ وابھوکھن سوبھا دھام کی براہ روشندان اندر بالاخانہ کے دیکھی تو گھبراکر اُٹھے اور دریچہ سے جھانکا تو کیا دیکھتے ہین کہ فی الحقیقت نٹناگر چھب سندر ہین کہ چہرہ کی آب وتاب سے ہرچہار طرف روشنی ہورہی ہے اور زلفین گھونگروالی چھوٹی ہوئی رسیلی آنکھون مین سرمہ مورمکٹ جڑاؤ جواہرات کا سر پر ہے کانون مین کنڈل کہ اُسکے موتیون کی جھلک کپولون پر اور کپولون کی جھلک موتیون پر پڑتی ہے ناک مین چھوٹا سا بلاق کہ اُسمین سبز اڑا ہوا ہے کنٹھا پنچ رنگی مالا جواہرات اور موتیون اور خوشبودار پھولون کے گلے مین نازنین جسم مین باگا زری کا

कठोपचोगी

اسپر مقیش مین موتی پروکر گوپیون نے بطور جھالر کے لگادیے ہین اُسکے اوپر پہچل جڑاؤ جھلکتی ہے دھانی دوپٹہ زردوزی سے کمر کسی ہوئی ہاتھون مین کنگن اور پہونچی اور بازوبند جڑاؤ انگلیون مین انگوٹھی کٹھنا گلناری گلبدن کا کہ گوٹہ ودیٹھ کی گلکاری اُسپر ہورہی ہے مزیب چرن کملون مین مہاور لگا ہوا اُوسپر گھونگھرو اور کڑے ہین اور کسی گوپکا کے ساتھ جو کچھ چھیڑ چھاڑ کرہی تھی اور اُسنے کیسر کے چھینٹے دیدیے تھے وہ چہرہ پر نمایان ہین اور اُس گوپکا کے چھیڑنے کی اور اُس سے جواب پانے کی ہنسی اب تک نہین جاتی پھول جابجا گتھے ہوے ہین اور مرلی پھینٹ مین غرض یہ دیکھکر گوروجی بیتاب ہوکر پکارے کہ ارے تو کس گستاخی سے ہاتھ پکڑ رہا ہے یہ نندنندن مہاراج پورن برہم سچدانند گھن ہین اور مین آتا ہون یہ کہکر گوروجی آتے ہی رہے کہ خود بدولت مہاراج مع اُس لڑکے کے انتردھیان ہوگئے گوروجی جو آئے تو کچھ نہ دیکھا کبھی اپنے چیلہ کے اعتقاد پر نگاہ کرکے اپنے اوپر لعنت اور کبھی بسبب درشن پانے کے اپنی خوش نصیبی پر آفرین کہکر تارک ہوگئے اور بدولت اعتقاد اپنے چیلہ کے بھگوت کو پراپت ہوئے سو گورو مین اعتقاد کرنا بھی باعث نجات ہے صاف حکم شاستر ونکا باتفاق سب پرانون وسمرتی کے یہ ہے کہ گورو کو آدیش خواہ بھوتی اوتار بھگوت کا باعتقاد دل جانے اےدل نادان ونالائق کبھی اُس سروپ کی طرف تو رجوع ہو کہ جو لکھ آیا اور غور کر کہ بلا بھگوت چرن کملون کے کسیکو بھی کچھ حاصل ہوا ہے برھما دک دیوتا تو جسکے چرن کملون کے رج کو اپنی خوش نصیبی سمجھتے ہون اور تو ایسا غافل ہوکر کبھی اُسطرف کو توجہ بھی نہ کرے تو بجز تیری کم نصیبی کے اور کیا تصور کیا جاوے بس اب بھی سمجھ اور مہربانی کرکے اُس روپ انوپ کا چنتون کیا کر سب سے پہلے تیری ہی کشتی کنارہ پر پہونچے

کتھا پادپدماچارج جی

पादपद्माचार्य

پادپدماچارج جی پرم بھگت بھگوت کے اور گورنشٹھ ہوے گنگاجی کے کنارے پہ گورو سیوا مین رہا کرتے تھے ایک دفعہ گورو واسطے تیرتھ یاترا

جانے لگے اور پدم آچارج موصوف کو واسطے خبرگیری سیوا بھگوت و دیگر سادھان کے ارشاد
فرمایا پدما چارج جی بہ اجازت گورو سے ملول ہونے لگے تب گورو نے فرمایا کہ گنگا جی کو بجائے ہمارے
تصور کرنا پدم آچارج جی حسب ارشاد گورو کے گنگا جی کی پوجا پرستش کیا کرتے اور بپاس ادب
قدم اندر نہ رکھتے اشنان وغیرہ کریا کوپ یعنی چاہ کے جل سے کر لیتے دیگر سادھان نے یہ قاعدہ
ناپسند کیا بلکہ جب گورو آئے تو شکایت کی گورو موصوف بمقتضاے صفائی قلب اہل صافی الضمیر
پدم آچارج جی کو جان گئے لیکن واسطے رفع بے اعتقادی لوگون کے ایک روز بر وقت جانے گنگا
اشنان کے پدما چارج جی کو ہمراہ لیا اور گنگا جی کے اندر جا کر انگوچھا مانگا پدما چارج جی کو فکر ہوئی کہ
اگر انگوچھا لیکر جاتا ہون تو گستاخی گنگا جی کی ہوتی ہے کہ گورو روپ ہین اور اگر نہین جاتا تو تعمیل
حکم گورو مین عدول ہوتا ہے یہ تردد دامنگیر تھا کہ گنگا جی مین کمل نمود ہو آئے اور پدم آچارج جی
اون کملون پر قدم رکھتے ہوئے انگوچھا گورو کی خدمت مین پہونچا آئے اور اسیطرح کنارے پر
واپس آئے گورو نے جو یہ پرتاپ بھگتی پدما چارج جی کا دیکھا تو کمال خوش ہوئے اور اپنی چھاتی سے
لگایا بلکہ قدم پکڑ لیے اور باد پدما چارج نام سے موسوم کیا ہو گیتھا विस्नुपुरी بشن پوری بھگوت بھگتی
اور بھاگوت دھرم مین ایسے یکتا ہوئے کہ جسطرح طلا کے روبرو تمثیل دیگر فلزات کی بے حقیقت ہوتی
ہے اسیطرح انکے بھاگوت دھرم کے روبرو دیگر دھرم ناچیز ہو گئے اور ست سنگ مین ایسے ہوئے کہ
استقلال بھگتی پر بھی شرف لے گئے سری مد بھاگوت جو مثل سمدر کے ہے اسمین سے جواہر بے بہا
یعنے اشلوک ایسے انتخاب کرکے نکالے کہ کلجگ کے جیو جو بھاگوت دھرم دولت سے مفلس
ہین انکو نہال کر دیا یہ بشن پوری جی مادہ سنپردا مین چیلہ سری کرشن چیتن جی کے ہوئے جگناتھ
پوری مین بر سبیل تذکرہ دیگر سادھان نے اعتراض کیا کہ بشن پوری کاشی مین بدین خیال
مقیم ہے کہ کاشی مین مکت ہو جاتی ہے انکے گورو نے جواب دیا کہ یہ بات ہرگز نہین بشن پوری کو
مکت سے کام ہے نہ کسی دیوتا سے نہ کاشی سے سری کرشن سوامین کے چرن کملون کے سوائے
اور کسیطرف بھولا بھی اسکی طبیعت نہین جاتی اور کاشی مین صرف برای ست سنگ مقیم ہے لیکن
لوگون کو یقین نہ آیا انھون نے ایک چٹھی بنام بشن پوری جی کے بھیجی کہ ہمکو جواہرات کی مالا درکار ہین
بشن پوری جی نے اپنے گورو کے دل کی بات خوب سمجھ لی اور بھاگوت سمدر سے پانسو جواہر یعنی اشلوک
منتخب کرکے اور بھگت رتناولی نام رکھکر اپنے گورو کی خدمت مین روانہ کیے سادھان نے جو
اسکو پڑھا اور سنا اور بھگوت دھیان اور بھگتی کے رس مین مگن ہوئے تو اعتقاد ہوا کہ بشن پوری جی

رگھنندن سوامین اور سری کیشن مہاراج کو ایک روپ جانتے تھے مثل بعض آپاسکان کے کمی و بیشی
کی نظر نہ تھی وشٹ گھڑی دن چڑھے تک بھگوت کی سیوا اور پوجن نہایت بھگتی اور بھاو سے
کرتے تھے اور دربانان کو حکم تھا کہ کوئی شخص اُسوقت روبرو نہ آنے پاوے اور نہ کسی معاملہ کی
خبر ہو اتفاقاً بادشاہ وقت کا ڈیرہ آیا اور مجھکو کسی کام ضروری کے واسطے طلب کیا سزاولان شاہی
جو آئے تو کسی نے اُنکے حکم پر التفات نہ کیا اور نہ راجہ تک خبر پہونچائی سزاولان نے بحضور بادشاہ
حال بے التفاتی کا عرض کیا اور بادشاہ نے پرغضب ہو کر فوج جرار تعینات کی لیکن تب بھی راجہ تک
کوئی نہ گیا اور نہ کچھ خیال آمد فوج کا ہوا سردار فوج نے بادشاہ کو کہلا بھیجا کہ باوجود تعیناتی فوج کے کوئی
راجہ تک خبر نہیں پہونچاتا اگر حکم ہو تو جنگ شروع ہووے بادشاہ یہ حال سنکر خود آیا اور دربانان نے
صرف بادشاہ کو اندر جانے دیا بادشاہ نے دیکھا کہ آسکرن جی بعد فراغ از سیوا و پوجن بھگوت کے
سامنے ڈنڈوت کرتے ہیں بادشاہ تا دیر کھڑا رہا اور آخر تلوار راجہ کے پاؤں میں ماری کہ ایڑی کٹ
گئی لیکن راجہ نے تب بھی کچھ التفات نہ کیا اور نہ زخم کا خیال ہوا کہ دل بھگوت روپ میں نراکار ہو رہا
تھا اور جسطرح کہ دل نہوا اُسطرف کا دکھ سکھ کب محسوس ہوتا ہے چنانچہ بھگوت نے فرمایا ہے کہ جن
لوگوں کا دل میری کتھا اور چرترون میں نہیں لگا دکھ سکھ اُنکو معلوم ہوا کرتے ہیں بعد فراغ از
ڈنڈوت اور پوجا وغیرہ دروازہ مندر پر چلیں ڈالکر باہر آئے اور بادشاہ کو دیکھکر حسب قاعدہ تعظیم کی
بادشاہ یہ حال دیکھکر اور راجہ پر صدق اعتقاد اور محبت دلی راجہ کے خیال کرکے از بس مخلوط ہوا
اور نادم ہو کر معذرات کیے تفضلات و عنایات بادشاہانہ مبذول فرمائے اور سب راجگان میں معزز
و محترم سمجھا بعد چندے راجہ موصوف پرم دھام کو گئے بادشاہ سنکر متاسف ہوا اور واسطے سیوا
اور راگ بھوگ مندر سری موہن جی معبد راجہ کے چند گانون جاگیر کے مقرر کر دیے کہ اب تک معاف ہیں

نسٹھا ہیجدہم در تعریف و مہاتم سیوا و بیان حالات ششم بھگت آپاسکان این نسٹھا

سری رگھنندن سوامین کے چرن کملوں سے اشٹ کون یعنی ہشت پاور کھیا کو ڈنڈوت کرکے کلکی اوتار
کہ جسکو نہہ کلنک کہتے ہیں پرنام کرتا ہوں اور وہ اوتار باخیر کلجگ سنبھل میں دھارن کرینگے اور نام
کلجگ و گناہ ہونگا صفحہ دنیا سے اُٹھا دینگے ظاہر ہو کہ جسقدر رشتہ دنیا میں مروج ہیں سب
رشتہ ہاے مفصلہ ذیل سے مشتق اور پیدا ہوتے ہیں اول شیش شیشی دوم آلس کنسی سوم
[illegible] چہارم پت پتنی پنجم پوجیہ پوجک ششم سیوا سیوک ہفتم
رکھیہ رکھک ہشتم جنک جنیہ نہم گورو شکھ سو جملہ شدہ مذکورہ بالا برجو

بخوبی غور ہوتی ہی تو درجہ اخیر و انتہا کا اُسطرف تو ایشر پر ختم ہوتا ہی اور اسطرف جیو یعنی ذی روح پر اگرچہ
مفصل شرح ختم ہوتی درجہ اخیر و انتہا ہر ایک من بدھ کے ایشر و جیو پر سیو اُستھا مین مندرج ہوئی یعنی
جو شرح شیش شیشی لفظ کی وہان مندرج ہوئی ہی وہی باقی سنبدھ کے واسطے یہان سمجھ لینی چاہیے
لیکن برائے سریع الفہمی ایک دو لفظ کی شرح یہان بھی لکھتا ہون یعنی لائق ہو جایا لائق سیوا یا نگہبان
یا کوئی سے سنبدھ والا سب سے برتر و اعلے جو زمانہ سابق تھا اور اب ہی اور آئندہ ہوگا اور اُس
سنبدھ کے قواعد کو جاننے والا اور نباہ کرنے والا اگر تلاش کیا جاوے تو بھگوت سے زیادہ اور
بہتر کوئی نہیں اور اسواسطے رکچھک وپت و پتہ جبتیہ و گورو دیتا وغیرہ نام بھگوت کے بشن سہسر نام
یا دیگر سہسر ناموں و ستوترون مین قرار دیے گئے ہین درینصورت اُسطرف تو انتہا کا درجہ بھگوت
پر ختم ہوا اور پوجا کرنے والوں اور سیوا کرنے والون یا مستدعیان نگہبانی یا شہری وغیرہ مین جو
تلاش ہوتی ہی تو جیو یعنے ذی روح پر خاتمہ ہوتا ہی کہ جیو سے بہتر اُن امور مین کوئی نہیں اور اُنمین
بھی آدمی جسم پس سنبدھ یعنے رشتہ ایشر و جیو پر ختم ہوا اور یہ رشتہ انادی اور قدیم یعنی آدی ور ہے یعنی ابتدا نہین ہی
کہ جس روز سے یہ جیو ایشر انس سے ظاہر ہو کر موسوم بہ جیو ہوا اور دوسرے یہ کہ آئندہ کو ہمیشہ بنا رہیگا
درینصورت جبکہ ایسا رشتہ قدیمی مابین جیو اور ایشر کے مربوط اور مضبوط ہی تو کمال وجب اور ضروری ہی
کہ جو رشتہ قرابت ظاہری و دنیاوی ہین وے بھی بھگوت کے ہی ساتھ جاری اور ساری کیے جاوین
اور اس بات مین بھگوت نے خود ارشاد فرمایا کہ جو مجکو رشتہ دار اپنا جانکر سیون کرتا ہی وہ مجکو پراپت
ہوتا ہی بھاگوت و مہابھارت کے چند قول موکد اس امر کے ہین پھر گیتاجی اور ایکادش اور شانت پرب
مہابھارتھ مین بارہا یہ ذکر آیا ہی کہ جو جس بھاؤ سے بھگوت کا آرادھن کرتا ہی بھگوت اُسی بھاو سے
اُسپر ظاہر ہوتا ہی اور صدہا ہزارہا کتھا مندرجہ پران اور اس بھگت مال کی شاہد اُس قول کے ہین
ورنہ کہان وہ پورن برہم سچدانند گھن کہ جسکو بید نیت کہتے ہین اور جسکے سروپ گیان اور دھیان کے
بیان مین برہما و شیو اور عقل و قیاس کی عقل کے چراغ گل ہین اور کہان رام کرشن نرسنگھ باون وغیرہ
اوتار دھارن کر کے ہر ایک بھگت کی بھاؤنا اور خواہش کو پورن کرنا مطلب اور خلاصہ اس گفتگو کا
یہ ہی کہ دنیا مین رشتہ قرابت کا ایسا سلسلہ ہی کہ اُسکے سبب سے خواہ نخواہ محبت اور الفت ہر ایک کو
اپنے رشتہ داران سے ہوتی ہی پس اگر بھگوت مین سو بار و بھاو یعنی رشتہ داری کے ذریعہ سے طبیعت
لگائی جاوے تو ہرگز مقام شک و شبہہ کا بھگوت کے حصول مین نہین بلکہ بالضرور اور جلد تر حاصل
ہوگا اگر یہ اعتراض ہو کہ بھگوت کو برادر یا والد یا داماد یا برادر زادہ یا دیور یا جیٹھ وغیرہ رشتہ دار قرار دینا

کب مناسب ہی اور کب عقل گوارا کر سکتی ہی جواب یہ ہی کہ اگر یہ تسلیم کیا جاوے تو داس و سکھہ و سرنگار
و بانسل وغیرہ بھاؤ بھی اشنا منسوخ ہوجاوینگی کسواسطے کہ جن دلائل یا قیاس سے رشتہ داری ناجائز متصور
ہوگی ویسے ہی واسطے تنسیخ داس وغیرہ نشٹھا کے بھی کافی ہین کہ بھگوت آقا و دوست و فرزند و شوہر
نہین ہوسکتا اور جن دلائل سے داس وغیرہ نشٹھا واجب التسلیم ہین اُنھین دلائل سے یہ سُوبا
نشٹھا بھی بہت درست ہی کہ جیسا حکم شاسترون کا اُن نشٹھاؤن کے واسطے ہی ویسا ہی اس نشٹھا کے
واسطے ہی علاوہ ازان گوپی جدہشٹر و کونتی و دروپدی و اوگرسین و لچھمن و سترگھن و بھرت و بلدیوجی
و اگوو کش و پردمن و انروده و جنک وغیرہ صدہا و ہزارہا بھگتان سابق و سوا مین رام پرشاد وغیرہ
بھگتان حال کے واسطے کافی ہی ایک اور بات خیال مین آئی کہ سب شاسترون مین یہ لکھا ہی کہ سب رشتہ دارونکو
بھگوت کے رشتہ سے ماننا چاہیے یعنے پسر وغیرہ و برادر و دیگر رشتہ دار کسی کو بھگوت کا غلام اور کسیکو
آکبش اور کسیکو رسویہ اور کسیکو چوکا دینے والا اور کسیکو خدمتگار جانے نہ اپنے رشتہ یعنے پسر وغیرہ
وغیرہ کو مقدم سمجھے اور اگر اُنمین سے کوئی بھگوت بمکھ ہو تو اُسکا ترک واجب ہی کہ پرہلاد جی نے والد
کو ترک کر دیا اور بھبیکھن نے برادر کلان کو اور بھرت جی نے والدہ کو اور راجہ بل نے شکر اپنے گرو
کو اور گوپکاؤن نے شوہران کو اور اس ترک مین یہ نہین ہوا کہ کسیکو کچھ نقصان عائد ہوا ہو بلکہ سب
ایسے ہوئے کہ انکا نام جگت کے آنند اور منگل کو دیتا ہی پس جس حالت مین کہ دیگر رشتہ دارونکو
بھگوت کے رشتہ سے ماننا لکھا ہی تو خود بخود کمال واجب و لازم ہوا کہ اپنی ذات خاص کا رشتہ بھی
قائم کرے اور وہ رشتہ قائم کرنا واجب ہی کہ جسطرف طبیعت کی رغبت ہو حاصل اصول سب شاسترونکی
یہ ہی کہ بھگوت کا کسی طرح اور کسی روپ مین اور کسی قاعدہ سے آرادھن ہو وحدانیت اور پرتیشٹھا
بھگوت کی مقدم سمجھکر اعتقاد کامل کر لینا چاہیے ممکن نہین کہ بھگوت حاصل نہوا اور جب تک کہ
وحدانیت اور پرتیشٹھا کا اعتقاد نہو تب تک کچھ حاصل نہین ہوتا اس سوبا نشٹھا کی مہان اور
تعریف کس سے کہی جاوے کہ بھگوت نے واسطے حصول مراد ہر دو جہان کے ایک تدبیر عام
درماندگان دنیا سے ڈرون کو بتلادی ہی اور ایسا پرتاپ اس نشٹھا کو ہی کہ خواہ نخواہ طبیعت بھگوت
مین لگتی اور کیون نہ یہ پرتاپ اس نشٹھا کو ہووے کہ جو پورن برہم انترجامی اور بیاپک ہی وہ مجسم ہوکر
ہرطرح سے دلجوئی اور خاطرداری سالکان اس نشٹھا کی کرتا رہا اور یہ آئندہ کریگا وجہ ایسے پرتاپ ہونیکی
اس نشٹھا کی یہ ہی کہ دیگر نشٹھا تو ایسی عام ہین کہ ہر ایک اپنے آپ کو بندہ اور پیدا کردہ بھگوت کا
کہہ سکتا ہی خواہ کسی امر مذہب کو جانتا ہو یا نہ جانتا ہو اور اس نشٹھا مین اُسی شخص کی طبیعت

رجوع ہوگی کہ جو کچھ جاننے والا بھگوت کے سدھانت اور شاستر وایشر یا وغیرہ کا ہوگا اور جسکے بعد
خلاصہ ۱۲
وابستگی جملہ امور و حصول شاستروں کے طبیعت لگی تو بھگوت کا حاصل ہونا بجلدی ممکن ہے سالکان
اس نشٹھا کو واجب اور لازم ہے کہ جس رشتہ سے بھگوت کا آرادھن کریں اس رشتہ کا نہایت درجہ کہ جو نظار
بھائی یا داماد یا برادر زادہ وغیرہ کے ساتھ مرعی اور بمنزل رکھتے ہیں بھگوت کے ساتھ بااعتقاد کامل و صدق تصور کیا کرکے
پہونچاویں اور جس رشتہ قرابت کی جو خدمات و رعایات دنیا میں مروج ہیں وے سب بھگوت کے
واسطے ایسی کریں کہ کوئی دقیقہ از دقائق باقی نہ رہے تھوڑا عرصہ گذرا کہ سوامی رام پرشاد باشندہ
قریب جنک پور کے سری رگھنندن سوامی کو اپنا داماد مانتے تھے جب بارادہ درشن اجودھیاجی
میں آئے تو کوشل دیس یعنے جہاں تک ملک موروثی شری رگھنندن سوامی کا ہے وہاں کا پانی تک
پینا چھوڑدیا جسوقت واسطے درشن سری رگھنندن سوامی کے گئے تو واسطے پورن کرنے انکی دلی خواہش
اور ظاہر کرنے پرتاپ بھگتی کے مورتی بھگوت کی رتن سنگھاسن سے اٹھکر چند قدم واسطے استقبال
کے آئے اور جو آداب کہ راجہ جنک کے واسطے ہونے واجب تھے سب انکے واسطے ادا ہوئے یہ بات
مشہور و معروف ہے اور سوامی رام پرشاد جی کے سیوک اب تک اس نواح میں موجود ہیں غرض یہ ہے
کہ نشٹھا میں کمالیت ہو کہ فوراً اثر اپنا پیدا ہو ایک بشنو بایام خوردسالی دیکھنے میں آئے کہ سری رگھنندن
سوامی کو اپنا بہنوئی جانتے تھے اگرچہ اس عمر میں اس خاکسار کو کچھ امتیاز نہ تھا لیکن اسقدر یاد ہے کہ
کوئی وقت انکا بھجن سے خالی نہیں ہوتا تھا اور جسوقت اپنی نشٹھا اور اعتقاد کی گفتگو کرتے تھے تو
سامعین پریم میں مگن ہوجاتے تھے اور انکی حالت کا تو کیا بیان کروں اگرچہ انکی تقریرات کا بیان اس
موقع پر بھی پریم اور آنند کا بڑھانے والا ہوتا لیکن قاعدہ غلامی نے قلم کو اجازت تحریر کی نہ دی بیچ
میں مقام برسانہ مولد سری رادھکا مہارانی کا ہے جب اس خاکسار کو بتقریب جاترا وہاں جانیکا اتفاق
ہوا تو گفتگو وہاں کی عورات کی ساتھ جاتریوں کے سنی اور اس سماج میں جو حالت چند بھگوت بھگتوں کی
دیکھی بھگوت سبکیو نصیب کرے مطلب اس تحریر سے یہ ہے کہ اس نشٹھا والوں کی گفتگو سے خواہ نخواہ محبت
اور پریت سامعین کو بھگتوں میں ہوتی ہے خاص انکے پریم اور محبت کا تو کس سے بیان ہو سکتا ہے رگھنندن
سے دین تبل ہر تیت یا دن کوئی نیک ساعت میرے واسطے ایسی بھی آویگی کہ جسقدر اس سنسار میں
رشتہ قرابت و محبت و دوستی ہیں وے سب آپ کے چرن کملوں میں تصور کیا کرونگا اور کبھی وہ دن بھی
ہوگا کہ دیگر سب توقعات و اعتقادات کو ترک کرکے صرف ان چرن کملوں کا متوقع اور معتقد ہونگا کہ جو شیو
اور برہما وغیرہ پریم جوگیونکے دھیان دھیرہیں اور نارد و سنکادک بھگتوں کے سوامی جنکی رج سے اہلیا کی

سوامی رام پرشاد جی [illegible] ہوا

مہا پاپ دور ہوئے اور پاپون کا انکی شہرت جی کے سر کا ابھوشن ہی جو ایک ذرہ نہ بدنا اور برنام سے مثل بھبھوت کے کھش ہوئے ہو
(گھر اون ۱۲) وغیرہ راجس اور دوشیون کے ہر دو جہان کے مطالب پر فائز کر دیتے ہین اور تصور دھیان جنکا پرم پد کا
بخشنے والا ہی جنکے چرنودک یعنی گنگا کی وہ مہان ہی کہ تریہ لوک پوتر ہوتے ہین اور جو جسے غرق شدگان بنا
राजा जनक — चरणोदक — سمدر کو مثل جہاز کے ہین ٭ سو بھت سیارام کی جوری ٭ چھب سنگار نا نوا کی تھوری ٭ کبتھا
راجہ جنک مہاراج کی مہان سب شاستروں مین مندرج ہی جنکا گیان مثل آفتاب جہانتاب کے ایسا روشن اور
پرکاشت ہوا کہ سکھدیو وغیرہ رکھیشر گیانوان اور براگ والون کے دلون کو مثل کمل کے کھلایا اور اگیان
کون تاریکی کو دور کیا سیتا مہارانی سب برہمانڈیشرون کی ماتا اور سری رگھنندن سوامین کی پرم پریا نے
جن جنک مہاراج کے گھر اوتار دھارن کرکے پرم پوتر چرتر کیے ایسے مہاراجہ کی مہان کا بیان ہر کسی سے
स्वयम्बर — کسطرح ہو سکتا ہی جب سری رگھنندن سوامین بہر یافت دھنش جگ یعنی سوئمبر سری جانکی مہارانی کے
ہمراہی بسوامتر رکھیشر جنک پور مین تشریف لیگیے اور راجہ ممدوح واسطے ملنے کے آئے تو سری رگھنندن
سوامین کو دیکھا اور اسیوقت گیان براگ کو رخصت کرکے پرم منوہر اور انوپ روپ مادھری کے
پریم مین بیاقت ہو گیے اور جب اس عہد پر خیال ہوا کہ جو کوئی شیوجی کا دھنش توڑیگا اسکو ہی سیتا
ملیگی تو کمال مضطرب و بیقرار ہوئے کبھی تو اپنی عقل پر افسوس کرتے تھے کہ کیون ایسا عہد کیا تھا اور
کبھی کرمون سے ناراض ہو کر کہتے تھے کہ تمنے وہ عہد کسواسطے کرایا کبھی دیوتاونکا دھیان لیمین کرکے
خواہان ہوتے تھے کہ یہ سیام سندر سروپ والا بر سیتا کو ملے اور کبھی اپنے گیان و براگ ذکر ہونیکا پھل واسطے
پورن ہونے اپنی خواہش کے دلمین سنکلپ کرتے تھے آخر جب کسیطرح طمانیت دلکی نہ دیکھی تو سری رگھنندن
سوامین کے چرن کملونکی سرن لی اور یقین کامل اپنی خواہش حاصل ہونیکا کر لیا سری رگھنندن سوامین نے
جو جنک مہاراج کا بھگتی اور بھاو ملاحظہ فرمایا اور پھر جنک پور باسیونکی تمناے دلی کو کہ سب راجہ موصوف سے
دہ چند بلکہ صد چند خواہشگار و تمنی ٹوٹنے دھنش کے رگھنندن سوامین کے ہاتھ سے تھے دیکھا اور جانکی مہارانی
کا وہ پریم اپار پایا کہ سب برہمانڈونکے پریم جنکے کروڑوین حصہ پریم کی چھایا ہین تو دھنش کو توڑا اور سیتا
مہارانی نے جیمالا سری رگھنندن سوامین کو راج سبھا مین پہرایا اسوقت (شاید ۱۲) چھب انوپ سیتا اور رگھنندن
जयमाला — کی جنک مہاراج نے جو دیکھی تو اپنی قسمت کی بڑائی کرتے ہوئے بھگوت کرپا کے سمندر مین غوطہ لگا کر محو
ہو گئے جسوقت بعد ادائے رسوم بواہ دبھانوری کے دونون یعنی سیتا جی اور رگھنندن مہاراج ایک سنگھاسن پر
براجمان ہوئے اسوقت کی حالت تو کسی حالت مین کسی سے نہین کہی جاتی کہ برہمانند کا پرم آنند بھی
آنند کے روبرو مثل خس کے ہی ظاہری حالت البتہ اسقدر بیان ہو سکتی ہی کہ راجہ موصوف بیقدر محو اور

مستغرق ہوگئے تھے کہ حس و حرکت ہر ایک عضو اور پانچوں حواس آنکھ وغیرہ سے بالکل اُٹھ گئی تھی لقب مدہیہ راجہ ممدوح کا
پہلے تو بڑے نام تھا اور بہت اُسیوقت ہوا اگر اُسوقت کی حالت اور پریم راجہ ممدوح اور سونینا انکی رانی سے
सुनयना
قطع نظر کرکے کچھ حال جنکپور باسیوں کے پریم کا لکھا جاوے تو سو کرور شیش اور شاردا بھی نہیں لکھ سکتے
یہ پرگناہ اور بیعقل تو کیا بیان کر سکتا ہے نو اسکی پریت اور گفتگو اور ہنسی وغیرہ ایسے آنند کا دینے والا ہی
کہ جسکو نوش کرکے عقل اور حواس محو و مدہوش ہو جاتے ہیں پھر بیان کسطرح ہو سکے بالخاص خانہ زادوں سے
لیکن گونگے کا گڑ ہے کہ دل ہی دلمیں مزا اُٹھاتے ہیں اگرچہ بسوامتر جی کو حال پریم اور بھگتی راجہ کا کچھ بروقت توڑنے
دھنش اور کچھ بروقت ہونے بیاہ کے کھل گیا تھا لیکن زیادہ تر سبکو حال بھگتی و بھاو کا اُسوقت معلوم ہوا
کہ جب جانکی مہارانی کو پالکی پر سوار کرا کر سری رگھنندن سوامی سے رخصت ہوکے اور بہت گریہ کرکے دلکو سری
سیتا اور رگھنندن کے ہمراہ بھیجا ॥ महिमा. مہاو بھگتی اور جس برکھبھان مہاراج اور کیرت انکی دھرم پتنی
कीर्ति
धर्मपत्नी
کا کس زبان سے ادا ہو سکے جنکے گھر رادھکا مہارانی جگت جننی نے اوتار لیکر تربہ لوک کو پوتر کیا رسک
لوگونکو معلوم رہے کہ سری رادھکا مہارانی میں آپاسک لوگ دو قسم کے بھاو رکھتے ہیں نمارک سنپرداوالونکا
تو یہ اعتقاد ہے کہ رادھکا مہارانی اور نندکشور مہاراج کا بیاہ حسب قاعدہ ہوا اور ولبھ سوامی سنپرداوالے انکے
قول کے موافق معتقد ہیں اور اُس بھاو کا نام سوکیا ہے یا وہ سنپردا اور بہت ہر سنپرداوالے اعتقاد
پرکیا بھاو کا رکھتے ہیں یعنی شادی نہیں ہوئی دوستی کا ہونا پایا جاتا ہے (پرکیا یعنی پرائی استری ہے) اگرچہ پریتم مہاراج کے بیان کئے ہیں
سو اگر یہ شہادت قول پران وغیرہ کی دونوں بھاو مذکورہ بالا میں سے کسی ایک بھاو کو مضبوط
کیا جاوے تو باعث ناگواری دوسرے فریق کا ہو جاوے اس سے درگذر کرکے اسیقدر پر اکتفا کیا
جاتا ہے کہ دونوں بھاو سے برکھبھان مہاراج خسر اور کیرت جی ساس سری برج چند مہاراج کے ہیں لیکن
یہ بھی واضح رہے کہ انکے جملہ قوم برسانا گاؤں مراد رادھکا مہارانی کی نندگاؤں والونکا پانی بھی نہیں چھوتے
رہتے ہیں اور نندگاؤں کی بیٹی نہیں لیتے علاوہ ازاں ولبھ آچاریہ کے خاندان میں نشٹھا باتسل ہے یعنے
بھگوت میں تیر بھاو رکھتے ہیں کہ اسکا ذکر ولبھ آچاریہ جی کی کتھا اور باتسل نشٹھا میں بخوبی ہوا انکا دستور ہے کہ
بروقت برج جاترا کے جب کسی مندر میں واسطے درشن کے جاتے ہیں تو خود اندر مندر کے جا کر پوجا وغیرہ کیا
کرتے ہیں سو جب برسانے میں آتے ہیں اور لاڈلی جی کے درشنوں کو جاتے ہیں تو برسانے والے انکو مندر کے
اندر نہیں جانے دیتے بھاو اسمیں یہ ہے کہ سمدھی کو کس طرح محل میں جانے دیویں بہو گھر کوئی انکی اپنی
سسرال والوں کے سامنے نہیں جاتی ایسا ہی بدل بھاو بھاو میں لکھے ہیں بیک لوگ مثال فرماتے ہیں کہ
بھاو اور اعتقاد کے موافق برکھبھان اور کیرت جی میں بھاو دیکھیں بہرحال بھگتی اور بھاو پریم آنند کا

دینے والا ہی جس پر کبھان و کیرت جی کا چندرمان سے بھی نرمل ہی جسنے اُس جس کی سرن لی سنسار کی تاپ دور
ہوئی ✤ کتھا [۳۲] उग्रसेन اوگرسین جی والد راجہ کنس ناناسری کرشن مہاراج کے تھے اور آنکے بھگتی بھاو ایسا
الولک یعنی جو نہ دیکھنے مین آوے ہوا کہ بھگوت بھگتی کا پیدا کرنے والا ہی سری کرشن مہاراج کو پورن برہم
سچدانند گھن مانتے تھے و نیز نواسہ اپنا تصور کرکے جو قواعد محبت نواسگی کے ہوتے ہین سب ادا
کرتے تھے اور اس بھگتی اور بھاو کو نگاہ کرنا چاہیے کہ کنس وغیرہ آٹھ پسر اُنکے بھگوت نے قتل کیے لیکن
بھگوت درشن کا پریم سُکھ ایسا مانا کہ اُنکے قتل کا دُکھ کبھی نزدیک نہ آیا اور بھگوت اُس بھگتی اور بھاو اوگرسین
جی سے رضامند ہوکر ایسے بسی بھوت ہو گئے کہ برہما اور شیو اور سورج اور چندرمان اور جم اور کال اور
برن وغیرہ سب جسکی مایا سے ترسان و لرزان ہوکر امیدوار رضامندی رہتے ہین اس ایشورتا پر کچھ
خیال نہ کیا اور خود چھتر اور چنور وغیرہ لیکر مثل نوکرون کے خدمت کری فی الحقیقت بھگتی ہی بھگوت کو
بسی بھوت کرتی ہی نہ گن یعنے ہنر غور کرنا چاہیے کہ سدامان کو کیا دولت و حشمت حاصل ہوا اور گجراج وغیرہ کو کیا
علم اور ودیا اوگرسین جی کو کیا طاقت و زور تھا اور کبجا کو کیا حسن و خوبصورتی یادہ نے کونسے عمل نیک کیے
تھے اور بدر جی کس قوم نیک مین تھے دھرو کو کیا تمیز تھی اور پرہلاد کی کیا عمر غرض بھگوت بھگتی ہی سار اور
خلاصہ ہی ✤ کتھا [۳۳] कुन्ती کونتی جی پریم بھگت بھگوت کی ہوئین بھگوت سری کرشن مہاراج کو برادر زادہ اپنا
جانتی تھین اور اسقدر محبت بھگوت سے تھی کہ ہر وقت بھگوت مورتی خواہ شناگھیات خواہ تصور آنکھون کے
روبرو رہتی تھی بعد فتح درجودھن کے جب راج راجہ جدھشٹر کو حاصل ہوا تو بھگوت نے ارادہ روانگی
دوارکا کا کیا کونتی جی نے جانے نہ دیا بعد ازان جب کبھی ارادہ کرتے تو کونتی جی مضطرب و بیقرار ہوکر فرمایا
کرتین کہ اس راج اور سُکھ سے تو جنگل کا ہی رہنا بہتر تھا کہ سری کرشن ہمیشہ ساتھ رہا کرتے تھے اور بھگوت سے
کہا کرتین کہ ہے سری کرشن ہمکو وہ جنگل اور بن باس ہی بہتر ہی اب بھی وہی دینا چاہیے تاکہ تمھارے درشن
ہوتے رہین ایک روز بھگوت نے ارادہ روانگی کا بالجزم کیا اور رتھ پر سوار ہو گئے کونتی جی گئین اور اُنکی
حالت دیکھکر بھگوت کو یقین ہو گیا کہ اگر اب جاتا ہون تو کنتی جی کی صورت نوعدیگر ہو جاویگی ارادہ
جانیکا موقوف کیا اور کونتی جی رتھ سے اُتار کر لے آئین مہابھارتھ مین کتھا پرم دھام کو جانے کی کنتی
جی کی اور طرح پر لکھی ہی لیکن شارح بھگت مال نے کسی پوران سے یہ لکھا ہی کہ جب کونتی جی کو خبر انتردھیان
ہونے بھگوت کی پہونچی فی الفور اپنی دیہہ کو چھوڑ دیا اور جہان بھگوت تھے وہین پہونچین واضح ہو
کہ اگر کسی کتھا مندرجہ ایک پوران سے دوسرے پوران مین کچھ اختلاف پایا جاوے تو وہ اختلاف
بسبب کلپ بھید کے سمجھنا چاہیے کسواسطے کہ ہر کلپ مین جدھشٹر اور کونتی اور سب چرتر مندرجہ

مہابھارتھ کے ہوتے ہین اور یہ نہین ہوتا کہ جو پہلے کلپ مین حال گذرا تھا دوسرے کلپ مین بھی
بلا کم وکاست ویسا ہی گذرتا ہو بلکہ اکثر کمی و بیشی ہو جاتی ہی اور یہ حال سب چیز اوتار وغیرہ کے واسطے بھی
سمجھ لینا چاہیے* کتھا یُدھشٹرادی युधिष्ठिरादि منجملہ پنج پانڈوان کے ارجن (अर्जुन) کی کتھا سکھا نسٹھا مین تحریر ہوگی
اور راجہ جدہشٹر و بھیم سین و نکل و سہدیو کی کتھا یہان تحریر ہوتی ہی پانڈوان موصوفین بھگوت
کو اپنا بھائی ماموں زاد جانتے تھے و نیز پورن برہم و سوامی اور بھگوت بھی وہ بھاؤ انکا اپنی کرپا
اور بھگت وتسلتا سے پورن کرتے تھے کیا معنی کہ ہر صبح بظاہر جدہشٹر اور بھیم سین (भीमसेन) کو کہ عمر مین بھگوت سے
بڑے تھے پرنام کیا کرتے تھے اور نکل (नकुल) اور سہدیو (सहदेव) سے کہ عمر مین چھوٹے تھے پرنام اور بندنا کرایا کرتے
تھے اور کبھی اپنی ایشرتا کا جلوۂ ظہور انکو ایسا دکھلایا کرتے تھے کہ وہ بھاؤ ایشرتا کا بھی ہر وقت انکو
بنا رہتا تھا بھیم سین کے ساتھ بقدر رعایات ادب قاعدہ کی تھی جسقدر راجہ جدہشٹر کے ساتھ تھی بلکہ ہنسی
ٹھٹھہ برادرانہ ہوا کرتا تھا اور اکثر زیادہ خوری اور فربہی اور طولانی قد پر بھیم سین جی کو ہنسا کرتے تھے
وعلےٰ ہذا القیاس بھیم سین جی کے جو دل مین آتا تھا کہتے تھے حال مراعات برادرانہ بھگوت اور
ہر چہار برادران کا تحریر و تقریر سے باہر ہی بیاس دیو مہاراج نے اندر کے مہابھارتھ مین لکھا ہی کہ اُن کتھا
اور چرترون کو سنکر کروڑون بلکہ بیشمار گنہگار عذاب جنم مرن سے چھوٹ گئے اور آیندہ رہائی پاوینگے
جدہشٹر مہاراج دھرم (धर्म) کا اوتار اور بھیم سین جی بایو یعنی ہوا (वायु) کا اور نکل و سہدیو اسنی کمار (अश्विनीकुमार.) دیوتاؤن کے طبیب
کا ہونے جو جو صعوبات بسبب عداوت دُرجودھن کے انپر عائد ہوئین بھگوت نے سب کو رفع کر کے بچایا
اوّل تو دُرجودھن نے بھیم سین کو زہر دلایا اور ہاتھ پانون باندھکر دریا مین ڈالدیا بھگوت نے یہ کیا کہ
بھیم سین کو دریا مین سے برن دیوتا (वरुण) اپنے مکان پر لیگئے اور وہان آبحیات اور دس ہزار ہاتھیون کا
زور نصیب ہوا بعد ازان لاکھا مندپ (लाक्षा) مین جلانے کی دُرجودھن نے تدبیر کری کہ وہ بھی پیش رفت
نہوئی بلکہ باعث ترقی دولت و جاہ و شہرت نیکنامی پانڈوان کی ہوئی یعنی ہزار ہا راجگان کی محفل
مین دروپدی حاصل ہوئین بعد ازان اندرپرستھ یعنی دلی مین آکر بعد فتح راجگان روے زمین کے راجسو
جگ بھگوت نے پورن کرایا اُس جگ مین جب دُرجودھن کی ہنسی ہوئی تو اسی محفل قمار مین دغا سے
سب مال و اسباب وغیرہ جیت لیا اور دروپدی کو راج سبھا مین برہنہ کرنا چاہا کہ بھگوت نے رچھا کری
اور جب پانڈوان ممدوح تا سیزدہ سال بن اور جنگل مین حسب قرارداد دُرجودھن رہے تو اکثر
گندھربان (गंधर्व) و راجگان کو فتح کیا و انواع اقسام کے فوائد رکھشران شیوجی و اندر وغیرہ دیوتاؤن سے
انکو ہوئے اور بھگوت نے دُرباسا کے شاپ سے بچایا بروقت جنگ مہابھارتھ بطرف دُرجودھن کے گیارہ

از طعام ہو چکی تھیں راجہ جدھشٹر نے بعد ڈنڈوت و تعظیم واسطے بھوجن کے عرض کیا دُرباسا جی نے فرمایا کہ
اشنان کر آوین تب بھوجن کرینگے دُرباسا جی فوراً واسطے اشنان کے گئے اور راجہ جدھشٹر نے دروپدی جی سے
کہا کہ تم بھوجن نکرنا دُرباسا جی کی ضیافت ہی دروپدی نے عرض کیا کہ عرصہ ہوا مین نے بھوجن کر لیا راجہ جدھشٹر
بمجرد سُننے اس لفظ کے مدہوش و حواس ہو گئے اور نہایت غم اور فکر سے گریہ و زاری کرنے لگے کہ اب کسطرح
عزت رہیگی اور دُرباسا کے شاپ سے کسطرح رہائی ہوگی دروپدی نے جو یہ حالت راجہ ممدوح اور بھیم سین و
ارجن وغیرہ کی دیکھی تو بمقتضاے کمال اعتقاد بھگتی کے کہنے لگین کہ تم کسواسطے گھبراتے ہین اور مضطرب ہوتے ہو
وہ سری کرشن تمہارا بھائی پرم سنیہی کیا کہین دور ہی کہ اسوقت مین سہاے نہ کریگا اور یہ کہکر دروپدی جی نے
سری کرشن سوامین کو یاد کیا بھگوت فی الفور دوارکا سے رکمنی جی کو چھوڑ کر تشریف لائے گویا وہین موجود تھے
بعد ملاقات از جدھشٹر وغیرہ دروپدی جی کیطرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ بھوک لگی ہی کچھ کھانا لاؤ دروپدی جی نے
کہا کہ یہان پہلے ہی اک کے واسطے فکر ہو رہی ہی یہ دوسرے بھوکے آئے میرے یہان کچھ کھانے پینے کو
نہین ہی بھگوت نے فرمایا کہ کچھ تھوڑا سا لاؤ دروپدی جی نے کہا کہ کچھ بھی نہین عرصہ ہوا کہ ٹوکنی صاف کر کے
رکھدی ہی بھگوت نے جدھشٹر کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ یہ پوترنیہ اور بھوکے گھر کی بیٹی ایسی بیکھی ہی
جب ہم بھوجن مانگتے ہین بلا انکار کبھی نہین دیتی اچھا وہ ٹوکنی ہی اٹھالاؤ ہم خود تلاش کرینگے دروپدی جی
ٹوکنی اٹھالائین اور بھگوت کے روبرو رکھکر فرمایا کہ اگر خود تلاش کروگے تو یہان کس پر احسان ہی بھگوت
نے ٹوکنی لیکر دیکھا تو ایک پتا شاگ کا اسمین کسیطرف لگا پایا اسکو نکالکر دروپدی جی کو دکھایا کہ دیکھ یہ کیا ہی
دروپدی جی خوب ہنسین اور فرمایا کہ اس کرشن نے شاگ وغیرہ سے پرورش پائی ہی وہی چیز تلاش کر لی
بھگوت نے اس برگ شاگ کو اپنی ہتھیلی پر رکھکر تناول کیا اور تھوڑا جل نوش فرمایا کہ اسیوقت ترلوکی
سیر ہو گئی اور دُرباسا جی کا تو یہ حال ہوا کہ بسبب سیری کے جگہ سے نہ اٹھ سکے اور پھر جو خیال ہوا کہ کیا سبب
اس سیری کا ہی تو بھگوت بھگتوں کا پرتاپ اپنے دل مین سمجھکر اور راجہ انبریش کے سبب سے جو آفت اٹھائی
تھی اسکو یاد کر کے بلا ملاقات راجہ جدھشٹر کے روپوش ہو کر بھاگ گئے حالانکہ بھیم سین تلاشی کرائے لیکن نشان
نہ ملا ایسے چرتر دروپدی جی کے بیشمار ہین کیا طاقت کسیکو ہی جو لکھ سکے

## نشٹھا نوزدہم در تعریف و مہمان سرنگار رو یادھرم مشتمل بر کبتا بست بھگت

شری رگھنندن سوامین کے چرن کمل کے ترکون یعنی تہ گوشہ ریکھا کو اور سری کرشن اوتار کو ڈنڈوت کرتا ہون
کہ وہ اوتار کو کل مین دھارن کر کے ایسے چرتر نوتر جگت مین مشہور اور مروج کیے کہ جنکی بدولت بر بھانند ادیا
ہم پد کی پراپتی مہا پاپی اور گنہگارونکو بھی آسان تر ہو گئی سرنگار رس کو اُجل اور نرمل رس بھی کہتے ہین

یا مثل کہ ہمارے نذر کردہ بھگوت کے بڑھنا شروع ہوا یہان تک بڑھا کہ دوساسن باوجودیکہ دس ہزار ہاتھیون کا
زور رکھتا تھا کھینچتا کھینچتا ہار گیا اور ایک ناخن بھی دروپدی کا برہنہ نہوا سب دُشٹ خجل اور شرمندہ ہوئے
اور اُسوقت اُن سب گنہگارون سے راج و دھرم و عقل و بزرگی و زنانگی و دولت وغیرہ نے رخصت چاہی
دوہرہ کہا کرے بیری پربل جو سہاے رگھبیر ٭ دس ہزار گج بل گھٹو گھٹو نہ دس گج چیر ٭ براے ضیافت طبع
بھگتان معنی پسند جب دوساسن ساری یعنی دھوتی دروپدی جی کی کھینچتا کھینچتا ہار گیا اور بہتیار نکالا کری تب
بھیشم کرن درونا چارج وغیرہ باہم کر یہ کہتے ہین مصرعہ کبت ساری تدھ ناری ہی کہ ناری مدھ ساری ہی کہ
ساری ہی کی ناری ہی کی ساری ہی ٭ یعنے یہ ساری عورت کے بیچ مین ہی یا عورت ساری کے بیچ مین یا بالکل
یہ عورت مجسم بہ ساری ہی یا عورت کی یہ ساری ہی یہان ایک اعتراض یہ ہی کہ بھگوت بلا درخواست خود سہاے
دروپدی جی کی کرتے آنھون نے کسواسطے استقلال کو ہاتھ سے دیکر بھگوت سے سہاے کی درخواست
کی سو ایک جواب تو پریم اور لطیفہ کا بھرا ہوا یہ ہی کہ بھگوت دروپدی جی کو طعنہ دیکر ہمیشہ انکی ہنسی کبھی کبھی
بات پر کر لیا کرتے تھے اور جیسا کہتے تھے دروپدی جی سے ویسا ہی جواب پاتے تھے اور اس ہنسی اور طعنہ ہی میں
مین کبھی تو دروپدی جی لاجواب ہو جاتی تھین اور کبھی بھگوت سو جب یہ معرکہ پیش آیا تو دروپدی جی
بھگوت کو اپنی سہاے کیواسطے یاد کرکے اپنی عنایات اور مہربانی کا احسانمند اور مرہون منت فرماتے
ہین یعنے دروپدی جی کو خیال ہوا کہ اگر خود بخود بلا بلائے بھگوت کی سہاے ہوئی تو میرا دیور پریم سنیہی ہمیشہ
میرے طعنہ سے لاجواب ہو جایا کریگا کہ فلان وقت واسطے سہاے کے نہین آئے تھے پس اُسکو ہی یاد کرنا
چاہیے تاکہ اسکی لاجوابی رفع ہو اور وہ مجکو ہی احسانمند کرکے طعنہ دیا کرے کہ فلان وقت ہمنے تیری سہاے
کری تھی دوم یہ کہ دروپدی جی بھگوت کو یاد کرکے طعنہ دیتی ہین کہ تم اپنے راج اور عظمت وغیرہ کی صفت
و ثنا کرکے مجکو طعنہ دیا کرتے تھے اب دیکھو کہ تمھاری بھاوج کو دُشٹ لوگ کسطرح بیغیرت کیا چاہتے ہین سوم یہ کہ
دروپدی جی بھگوت کو یاد کرکے سب بھگتونکو ہدایت فرماتی ہین کہ بھگوت کی یاد کرنیسے بار چوبیر جنبش ہی اُنت
ہو جاتا ہی جیو یعنی ذی روح تو اُسکی یاد سے انت اور اچیت کیون نہو جایگا بعد اسکے دُریودھن نے واسطے
پانڈون کے بارہ برس کا بن باس اور پھر ایک سال کا مخفی رہنا تجویز کیا سو بن اور جنگل کو روانہ ہوئے
سواے اسلحہ کے اور کچھ سامان خورد و نوش وغیرہ کا پاس نہ تھا سورج نارائن نے ایک بٹلوئی عنایت فرمائی
معجزہ اُسکا یہ تھا کہ جب تک دروپدی جی بھوجن نکر لیتی تھین تب تک سب قسم کا سامان خوردنی جسقدر مطلوب ہو
اسمین سے برآمد ہوتا تھا اور بعد بھوجن دروپدی جی کے مسدود ہو جاتا تھا ایک روز دُرباساجی مع دس ہزار
اپنے چیلون کے حسب ترغیب و استدعای دُریودھن اُسوقت تشریف لائے کہ جسوقت دروپدی جی فارغ

کہ بھگوت کی کرپا دیالتا و بھگوت تبسلتا وغیرہ بھی تو جابجا لکھی ہی کہ اُنکے سبب سے بھگوت مین پریت
ہوتی ہی سو اوّل تو جواب یہ ہی کہ وہ پریت کہ جسکا بیان کرتے ہو کس چیز مین ہوتی ہی اگر کسی جلوہ اور روپ
مین ہوتی ہی تو اُسکا نام سرنگار رما دھرج ہی اور اگر بتصور جلوہ حسن نہین ہوتی کسی اور بات مین ہوتی ہی تو
غلط ہی کہ بلا ظہور کسی جلوۂ حسن کے ہرگز عشق نہین ہو سکتا دوسرا جواب یہ ہی کہ جسطرح عشق مجازی مین معشوق
کے حسن کا بیان کرتے ہین تو اُسکی گفتار و رفتار و خوش خلقی وغیرہ عادات کا بھی بیان کیا کرتے ہین اسیطرح
بھگوت عشق کے بیان مین بھگوت کے روپ اور مادھرج کا بیان کرنا تو مثل بیان حسن معشوق کے ہی اور
بھگوت کی وحدانیت و کرپالتا و کرنا و بھگت تبسلتا و ایشرتا و سربگیتا و دیگر گُن مثل اَچیت و اتت
و بیاپک و انترجامی و پورن برہم و پرماتما و سچدانند گھن وغیرہ کا بیان مثل بیان و عادات معشوق کے
اب یہ اعتراض پیدا ہوا کہ ایک فقرہ سے بھگتی اور سرنگار یکسان ظاہر ہوتے ہین یعنی ایک جگہ تو داس سکھیہ
باتسل وغیرہ کو بھگتی کے اقسام مین مندرج کیا اور اس سرنگار نشٹھا کے بیان مین سرنگار کی فرع اور تفصیل اُن
داس وغیرہ نشٹھاؤن کو لکھا حالانکہ بھگتی حالت عاشق کی ہی اور سرنگار حسن معشوق کو کہتے ہین پس
دو حالت جداگانہ واحد کب ہو سکتی ہین سو واضح ہو کہ فی الحقیقت دونون قسم جداگانہ ہین لیکن ایسے
لازم و ملزوم ہین کہ ہرگز ظہور ایک کا بلا دوسرے کے نہین کیا معنی کہ بلا حسن کے عشق ہرگز نہین ہو سکتا
اور اسیطرح بلا عشق کے حسن کا پرسان کوئی نہین چنانچہ جب جگت نتھا تو بھگتی بھی نہین تھی اُسوقت
ایشر کو کون جانتا حالانکہ بھگوت موجود تھا اور علے ہذا القیاس آئندہ جب پرلے ہو جاویگی تب بھگوت کے
حسن پر کون عاشق ہوگا پس جس حالت مین کہ عشق اور حسن ایسے لازم و ملزوم ہوئے تو فروعات اُنکی
لازم و ملزوم بطور واحد ہون تو کیا بعید ہی علاوہ ازان اخیر درجہ مین عاشق و معشوق ایک ہو جاتے
ہین یعنے عاشق خودی سے محو ہو کر ہمہ تن معشوق ہو جاتا ہی درینصورت بھی فروعات کے واحد لکھے جانے
مین اعتراض لازم نہین آتا سوائے ازین سرنگار اور بھگتی دونون بھگوت روپ ہین کچھ فرق نہین درینصورت بھی
اعتراض کی گنجایش نہین غرض یہ سرنگار رس سب رسون مین مقدم تر ہی اور فی الفور بھگوت مین پریت پیدا
کر دیتا ہی یہ رس چار سامان بھاو و انوبھاو و ساتوک بھچاری کے ذریعہ سے پیدا ہوتا ہی سامان اول
یعنے بھاو یہ ہین بھگوت سچدانند گھن برہم نوجوان سب سوبھا اور حسن و خوبصورتی کا سار سیام سُندر سروپ
ملبوسات و زیورات وغیرہ سے آراستہ کہ جسکے ہر ایک عضو پر کروڑون کامدیو قربان ہوتے ہین پشانبن ہی
اور واضح ہو کہ جس آیا سک کی جیسی حسن و آرایش بھگوت پر محبت و رغبت ہو ویسے وہ سب آیا پنا اپنی گسر
جابجا بھگوت کے دھیان شاسترون مین بیان کیے ہین اور اس ترجمہ مین بھی بعض بعض مقام پر تحریر ہوئی تصو

کرلیوین بھگوت بھگت کہ اُس حسن و آرایش کے عاشق اور دھیان کرنے والے ہین اُس بھاؤ مین اشریا لنبن ہین
مابقی سامان اُس سرنگار رس کے مفصل و مشرح مندرج دیباچہ ہوئے حاجت تحریر دوبارہ کی نہین سرنگار
رس مین اُپاسکان دو تفصیل بیان کرتے ہین یکے سرنگار دوم مادھرج سرنگار تو مراد اُس حسن و عشق سے ہی
کہ جو یا ہین عورت و مرد کے ہو اور بلا ایک طرف مرد اور دوسری طرف عورت کے سرنگار نہین کہلاتا سو آسمین
درجہ اول و اعلے سوکیتا یعنے بیاہی استری اور شوہر کے سرنگار کا ہی بھگوت بھگتو نمین یہ درجہ سری جانکی مہارانی
اور لچھمی جی اور رکمنی جی پر ختم ہوا اور بقول و اعتقاد بعضے رادھکا جی بھی سوکیتا تھین اُنکی اُپاسک اس درجہ
کا نہ دیکھا نہ سُنا درجہ ثانی پرکیتا سرنگار کا ہی وہ گوپکاؤن پر ختم ہوا اب وہ بھاؤ کسکو ہو سکتا ہی الا اگر کوئی
کسی گوپکا کا اوتار لیوے تو ممکن ہی مثل میران بائی جی و کرمیتی جی و نرسی جی و ہرداس وغیرہ کے اور یہ
(मीराबाई कर्मैती नरसी हरिदास)
بھی واضح ہو کہ قواعد عشق و سرنگار کے اسی درجہ مین ادا ہوتے ہین اب جو اُپاسک نظر آتے ہین اُنکے بھاؤ
یہ ہین کہ بعض تو بھاؤ داسی یعنی کنیز کا بتقدیم سکھیہ (सख्य) یعنے دوستی کر رکھتے ہین اور بعض کو داسی بھاؤ کی
تقدیم اور دوستی کی تاخیر ہی اور بعض پریا پریتم یعنے دونو کی کنیز (दासी) اپنے آپ کو جانتے ہین دوستی سے کچھ
واسطہ نہین اور بعضے اپنے آپ کو داسی سری پریا جی کی جانکر اُنکی برضیتا سے (رضامندی ۱۲) پرنتا پریتم کی مانتے ہین اور
اس درجہ اخیر کے خاص اُپاسک ہت ہرنبس جی کے سنپردا والے ہین لیکن اسقدر
اور فرق ہی کہ ہت ہرنبس جی کے سنپردا والے اشٹر تا کی تقدیم بھی بہ نسبت پریا جی کے
تصور کرتے ہین سب سرنگار اُپاسکان کا یہ طریقہ ہی کہ پریا پریتم کے سرنگار اور بھاؤ مین استری بھاؤ سے
ہر وقت و ہر لحظہ حاضر رہتے ہین کوئی وقت غیر حاضری اور پردہ کا نہین اور طرفین یعنی پریا پریتم کے ناز و ادا
اور ادا کرنے والے پیغامات ہر گہ مین ہوشیار اور ہر وقت ہو جانے رنج اور بیان کے ہر گہ کا رنج رفع کرنیوالے
و علے ہذا القیاس صدہا ہزارہا بھاؤ سے سیوا اور تصور کرتے ہین بھاؤ باریک اور کمال مشکل ہی کہ تصریح
ضرور نہین اُپاسنا سرنگار کی قدیم سے ہی اکثر رکھیشر اور جوگی جن روپ اپار سری رگھنندن مہاراج
ادھراج کا دیکھکر موہت اور فریفتہ ہو گئے اور اُس روپ اور مادھرج کے پورن بھیل کی سیا پتی سری
مہارانی جی کو دیکھکر مانسی بھاؤ سے اُس روپ انوپ مین دل لگایا مادھرج کے معنی اگرچہ شیرینی کے
کے ہین لیکن مراد حسن اور خوبصورتی سے ہی اُپاسکان مادھرج کے اپنے آپ کو استری نہین مانتے
فریفتہ و عاشق بھگوت کی مادھرج اور حسن کے ہوتے ہین اُنمین چند تفصیل ہین ایک وہ ہین کہ صرف
بھگوت مادھرج کے اُپاسک ہین پریا جی کے دھیان سے کچھ تعلق نہین رکھتے دوم وہ ہین کہ جگل
سروپ یعنی پریا پریتم کا تصور اور دھیان کرتے ہین اُنمین بھی ایک گروہ والے تو بھگوت کی اشٹرتا

مقدم مانتے ہین اور پریاجی کو آدیا اور سب پر بھاوُ نکی ماتا اور بھگوت آسرہ بھیت وہ جو ایسے ہین کہ
پریا پریتم کو ایک مانتے ہین جسطرح جل اور ترنگ یا سانپ اور اسکا کنڈل کہ حقیقت مین ایک ہین اور
براے نام دو گفتگو مین آتے ہین تیسرے ایسے ہین کہ پریاجی کی تقدیم بیان کرتے ہین اور
پریتم کی تاخیر تصریح اس تیسرے درجہ کی آئندہ لکھی جاویگی طریق سیوا پوجا سب آپاسکان کا ہرج مین
علاوہ از بھاو ہاے مذکورہ بالا چند تفصیل پر گیا ہین یعنی بعض تو بروقت سیوا پوجا جگل سروپ کے اپنے
آپ کو طفل دو چار سالہ تصور کر کے سب خدمت اور سیوا پوجا کرتے ہین بعض کا یہ طریق ہی کہ خود تو سیوا
بھگوت کی کرتے ہین اور وہ واسطے سیوا مہارانی جی کے اپنی والدہ یا زوجہ یا ہمشیرہ وغیرہ یا سب
عورات اپنے گھر کو کنیز مہارانی جی کی تصور کر لیتے ہین اور سب سیوا اشنان اور سرنگار کرانے مہارانی جی کی
اُنکے ہاتھ سے تصور سمجھ لیتے ہین اور بعض کا یہ طریق ہی کہ جیسے نت پارشد بھگوت کے ہین ایسے ہی نت
سکھی مہارانی جی کے بیشمار ہین اُنکے ہاتھ سے خدمت مہارانی جی کی ہوتی ہی اور بعض پر بھانی و بھوانی
اندرانی وغیرہ کو خدمت کرنیوالے و کنیز سری مہارانی جی کی خیال کر کے بھگوت کی سیوا پوجا خود کرتے ہین
علاوہ اسکے سوکیتا و پرکیتا بھاوُ علیحدہ ہا سوا پانچ سنپردا اور رام آپاسکون مین تو پرکیتا بھاو ہرگز مروج
نہین ہو سکتا سوکیتا بھاوُ سے سیوا آرادھن مروج ہی البتہ سری کرشن آپاشنا مین پرکیتا بھاوُ سے آرادھن
ممکن ہی سو اسکی یہ تفصیل ہی کہ نمارک سنپردا مین سوکیتا بھاو سے نوجن سیوا کرتے ہین اور
بواہ کا ہونا سری کرشن اور رادھکا مہارانی کا بہ شہادت پورانون کے مانتے ہین اور بشن
سوامین کی سنپردا والے اگرچہ آپاشک صرف بال چرتر سری کرشن سوامین کے ہین لیکن
رادھکاجی کو بقول نمارک سنپردا کے سوکیتا بھاوُ سے پرم پریا سری کرشن سوامین
کی جانتے ہین اور ماقی سنپردا مین پرکیتا بھاو کا قاعدہ ہی رنجت دلی علیحدہ بات ہی
اسمارتکان مین کوئی قاعدہ خاص معین نہین جیسے چرترون اور بھاوُ پر توجہ ہوگی ویسا ہی
مان لیتے ہین سرنگار اور مادھرج بھاوُ مین جو آرایش اور سرنگار پریا پریتم کا
تصور یا ظاہری کرنا چاہیے اور جو پریا پریتم ہمدیگر کے ملنے اور دیکھنے اور دکھلانے اور اپنے اپنے آراستہ
رکھنے اور سامان عیش و نشاط بہت تکلف اور بناوٹ سے تیاری کی اُمنگ رکھتے ہین اور جو کھیل
و ہنسی و گفتگو و ناز و نیاز ہوتے ہین اسکا بیان ہرگز و مطلق بشیار شیش اور ساردا سے کروڑ زبان تک
نہین ہو سکتا اور جن بھگوت بھگتون کی آپاشنا کمال کو پہونچ گئی ہی اور وے سامان اور سماج دل مین
سما گئے ہین ممکن نہین کہ اُنسے بھی بیان ہو سکے دل ہی دل مین لطف اُٹھاتے ہین بس یہ بیت مند

اور بعقل تو کیا لکھ سکتا ہی وے عاشق معشوق کہ جنکا دل ہمہ گیر کے حسن پر از دست رفتہ ہوا اور اُمنگ شوق
وصل یکدیگر مین بھرے ہوئے تریہ لوک کی حشمت و دولت سے جہانتک سامان عیش و عشرت و آرایش
و نشاط کے از روے شاستر اور کتابون کے سُنتے ہین اور جو کچھ دیکھے ہین یا جہان تک دل پہونچے وے
سب تیار کرتے ہون پر یا پریتم کے سامان سرنگار و بھاو و عیش و نشاط و حسن کے روبرو ایسے ہین کہ
جیسا سو کروڑ آفتاب کے روبرو ایک ذرہ درینصورت اُپاسکان حسب رغبت و ڈھنگ پورے طبعیت دیدہ
و شنیدہ کے جسقدر اور جسطرح جگل سروپ کا تصور اور آرادھن کرسکین اُسیقدر بہتر سمجہیا اور جسطرح
تصور کرینگے وہی مراد کو پہونچاوینگا اور یہ بھی واضح رہے کہ پریا پریتم عاشق و معشوقون مین سرومنی و
سرمنشا ہین جو جو تر سرنگار و مادھرج کے دلکی آنکھون کو نظر آوین وے سب بھگوت کے کیے ہوئے ہین
جدید جدید کوئی نہوگا غرض اُس روپ انوپ مین جسطرح طبعیت لگے لگانی واجب ہی کہ پریانند و برھمانند
برگیان و بھگتی و بیراگ و ہر چہار پدارتھ خود بخود موجود ہو جاتے ہین اور پرند کبر بوا ہی کہ بعض شخص پریا
جی کی تقدیم بیان کرتے ہین اور پریتم کی تاخیر سو واضح ہو کہ ہر چہار سنپردا مین اب تک ایسا قاعدہ کسی
نے پیدا نہین کیا تھا البتہ جو سکھی بھاو رکھتے ہین اُنمین بہت ہربنس جی نے اس بھاو کو رواج دیا تھا
سو اُنکا طریق ہر چہار سنپردا سے علحدہ ہی لیکن اب منجملہ چہار سنپردا کے ایک شخص نے جدید شاخ نکالی یعنے پہلے
سے رامانج سوامین کی سنپردا مین دو طریق ہین ایکے ٹنگل دوم بڑگل ٹنگل وے ہین کہ اصلی قاعدہ رامانج

बडगल थिगल

سوامین کے معتقد ہین اور اُنکے اعتقاد مین بشن نارائن ایشر ہین اور لچھمی جی جیو اور بڑگل وے ہین
کہ بیدانت آچاری نے قاعدہ اختراع کرکے بشن اور لچھمی کو برابر جانا اور جگل سروپ کے آرادھن کا رواج دیا
اب عرصہ قلیل یعنے ۲۰۰ دو سو برس بیدانت آچاری کے طریق بیراگھو اچارج نے یہ شاخ نکالی کہ بشن نارائن پر
لچھمی جی کو فائق لکھا ہی اور طریق بیراگھوی رواج دیا اُنکا طریقہ درگا اُپاسکان سے اندکے ملتا ہی
قلیل آدمی اُس طریقہ پر ہین اور مندراس سے ایک منزل جانب غرب اُنکا گردوارہ ہی واضح ہو کہ اُپاسکان
سرنگار و مادھرج درباب تصور و اُپاسنا حسن و آرایش پریا پریتم کے متفق ہین اور ابتدا اور انجام دونونکا
یکسان ہی اسواسطے بھگتان پیروان سرنگار و مادھرج کو ایک ہی نشستھا مین لکھنا مناسب جانا ہے کہ پاسند ہم
ہے وین تسل سے کرنا کر اب اس نالائق کی طرف بھی کچھ ایسی نظر پرورش کی ہو کہ آپکی مادھرج کا چنتون
کرتا ہوا آنند رہا کرون اگرچہ میرے اعمال ایسے ہین کہ مطلق وجہ الرحم نہین لیکن جو آپکے بزرگون تسبل
اور ہیئت آرتت بھگتن پر نگاہ ہوتی ہی تو سب کچھ توقع ہوتی ہین سو اپنی طرف اور اپنے بزرگون کی طرف
عاجزونکا دکھ دور کرنیوالا ۱۲
نگاہ فرماکر یہ استقلال عنایت کرو

कुराडल हलन देख अलकै बलन देख पलकन ... हलन देख सरबस दीजिये ३

کنڈل ہلن دیکھ الکین بلن دیکھ پلکین چلن دیکھ سربس دیجیے

पीताम्बर छोर देखि मुरली की घोर देख साँवरे की ओर देख देखबोई कीजिये ४

پیتامبر چھور دیکھ مرلی کی گھور دیکھ سانورے کی اور دیکھ دیکھبوہی کیجیے

**کتھا** ब्रजगोपिका برج گوپکاؤن کا چرتر تریہ لوک کو ایسا پوتر کرنیوالا ہی کہ تمثیل کوئی نظر نہین آتی اگر گنگا وغیرہ تیرتھوں سے برابر کیا جاوے تو وے ایک ایک ملک مین واقع ہین اور اشخاص ملکہاے بعیدہ اور دور کو بمحنت و مشکل بسیار حاصل ہوتے ہین اور یکی بہشتی ثواب کی بلحاظ پرب وغیرہ کے علیحدہ رہی اور یہ چتر پریم ہمیشہ ہر ایک کو سب جگہ باآسانی حاصل ہین اور واسطے دنیے ہر حیاریہ پاپ پارتھیے ہر لحظہ اور ہر وقت برابر اپنی کم نصیبی سے اگر اسطرف رغبت نہو تو امر دیگر ہی مہما گوپکاؤن کی بید اور برمہا اور سیس اور سارد وغیرہ بھی نہین کہ سکتے برمہا جی نے جنکے چرن رج اپنے سر پر دھارن کری اور اپنا بھاگ سراہا پھر اونکی مہما کا بیان کرنیوالا کون ہی اگر گوپکاؤن کو بزمرۂ بھگوت بھگتون کے شمار کیا جاوے تو اسمین اعتراض لازم آتے ہین اوّل یہ کہ جنکے چرتر کیرتن کرکے بھگت جن ہوسوم بہ بھگت ہوتے ہین اگر انکو بھگت کہا جاوے تو گستاخی ہی دوم یہ کہ بید اور پورانون مین چند قسم کی بھگتی لکھی ہین انکی سادھن سے بھگت نام ہوتا ہی سو منجملہ انکے ان گوپکاؤن نے کونسا سادھن کیا کہ انکو بھگتون مین شمار کیا جاوے اور اگر بزمرۂ بھگتان نہ لکھا جاوے تب بھی جا اعتراض ہی اوّل یہ کہ کسی نے بلا بھگوت بھگتی کے بھگوت کو نہین پایا دوم یہ کہ اگر وے بھگت نہین تو اس بھگت مال مین کیون مندرج کیا در نصورت انکو بھگوت کی پریم پریا اور بھگوت روپ جاننا چاہیے اور جو جہان انکی بیان ہو وہ جہان بھگوت کی تصور کرنی واجب ہی بلکہ گوپکاؤن کا درجہ زیادہ ہی بدین سبب کہ جو زبردست ہوتا ہی کمزور کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہی سو گوپکاؤن نے بھگوت کو گولوک سے اپنی طرف کھینچ لیا علاوہ ازان تمام جہان کہتا ہی کہ بھگوت اس جہان کا کرتا دھرتا اور مالک ہی لیکن باوجود اس گفتگو کے کسیکو اعتقاد نہین ہوتا کہ بھگتون کا بھجن سمرن کرکے بھگوت سے روپ انوپ کا تصور کیا کرین اور گوپکاؤن کے چرتر کو وہ پرتاپ اور قدرت ہی کہ اگر تھوڑا سا بھی کوئی سن لیتا ہی تو ممکن نہین کہ وہ روپ بھگوت کا اُسکے ذہن مین نہ آجاوے اور اعتقاد بھگوت مین نہو ارادہ تھا کہ کچھ چرتر گوپکاؤن کے مندرج نسخہ ہذا کیے جاوین لیکن منجملہ بشیار چرترونکے ایک قسم کے چرتر کی بھی طاقت تحریر کروڑون جنم تک نہ دیکھی گوپکاؤن کا بھاو بھگوت مین الولک یعنی جو نہ دیکھنے مین آوے ایسا ہوا کہ بھگوت بھگتونکو پریم آنند کا دینے والا ہی اور دیگر اشخاص کو بھگوت مین لگا دینیوالا شرح الولک بھاو کی یہ ہی کہ گوپکا بھگوت کو واحد و لاشریک بیدان ترجمہ برہما جانتی تھین اور اُسی کو پاکر ...

ودوست دلنواز ومحبوب مرغوب سمجھکر قواعد دوستی وناز ونیاز کے بجالاتی تھین اگرچہ یہ دونون بات
باہمدیگر ایسی مختلف ہین کہ جسقدر تاریکی اور روشنی کو آپس مین مخالفت ہوتی ہے لیکن چونکہ گوپیکاؤن مین
موجود تھی اسواسطے اُنکا بھاؤ شاسترون نے الوکک کہا سو اس بھاؤ کے ثبوت مین منجملہ کروڑون چرترکے
ایک دو چرتر لکھتا ہون ایک دفعہ برجبھوکھن مہاراج رات کو کسی گوپکا کے گھر رہے جب وہانسے وانگی کا
ارادہ کیا تو اپنے گھونگھرو اس خوف سے کہ کوئی آواز سنکر بیدار نہو جاوے آتارنے لگے گوپکا نے کونے
ہاتھ پکڑ لیا اور کہا کہ اگر میری بدنامی ہووے تو مضائقہ نہین لیکن یہ بدنامی تمکو ہونی چاہیے کہ سری کرشن پورن
برمھ اپنے چرن کملون سے لگے ہوئے کو علحدہ کر دیتا ہے ایک دفعہ برج گوپکا واسطے فروخت ماکھن کے
جمنا پار جاتی تھی چونکہ شوق دیکھنے اور گفتگو برج چند مہاراج کا ہر وقت رہتا تھا اسیواسطے اسیطرف کو
روانہ ہوئی کہ جسطرف نٹ ناگر مہاراج تھے اور بعد درشن ہمدیگر اور قصہ و تنازعہ دان وغیرہ کے ارادہ
جمنا پار جانیکا کیا برج کشور مہاراج نے کہا کہ یہ کشتی جمنا مین موجود ہے الا اسوقت ملاح موجود نہین اگر
تمکو ضرور جانا ہے تو ہم تمکو پار اُتار دینگے سب گوپی اُس کشتی مین سوار ہو گئین اور برج کشور مہاراج ملاح
ہوئے اتفاقاً وہ کشتی بوسیدہ و کہنہ تھی جب درمیان دریا کے پہونچی تو پانی اُسمین آنے لگا گوپیکا
مہاراج نے کہا کہ خبردار ہو کشتی ڈوبی اُنمین سے جو ہنسی اور مزاح کے مزاج نند نندن مہاراج سے واقف
تھین اُنھون نے کہا کہ کچھ فکر نہین ڈوبنے دو ہم وہ بیوقوف نہین کہ تیری دھمکی مین آکر جو تو کہے وہ قبول
کر لین اور بعض جو کم عمر اور ناتجربہ کار و ناواقف مزاج برج چند مہاراج سے اور نوآمد تھین گھبرائین اور
سوبھا دھام کے پاس آکر کوئی تو چھاتی سے لپٹ گئی اور کسی نے ہاتھ پکڑ لیا اور کوئی چرن پکڑ کر بیٹھ گئی
اور کسی نے گردن مین ہاتھ ڈالدیے جب منموہن مہاراج نے دیکھا کہ اکثرونسے تو کام دل حاصل ہوا لیکن
بعض ہماری دھمکی مین نہین آتین تو کشتی کو قریب غرق کے کر دیا تب سبکو یقین ہو گیا کہ اب ضرور کشتی ڈوبی
گوال بال جو کنارہ پر کھڑے تھے اُنھون نے ادھر تو نند نندن مہاراج کا تالی بجا بجا کر قہقہہ اُڑایا کہ یہ چھیلا سب سے
پہلے بلی لیکر کشتی پر جا بیٹھے تھے اور اُدھر گوپیکاؤن کو بیوقوف بنایا کہ یہ گنواری اس نازک بدن کے بھروسے
پار جایا چاہتی تھین برج سندریون کو مطلق کچھ فکر نہوئی اور بدستور شادان اور بشاش کہنے لگین کہ نہ غم
گورس کا نہ ماکھن نہ اسباب وغیرہ کا اور بدنامی ہزار نیکنامی سے بہتر ہے لیکن غم اور افسوس عظیم اُس شہرت کا ہے کہ
جس کشتی کا کشتیبان کرشن بھوتارک تھا وہ کشتی ڈوب گئی جب جسودھا مہارانی نے برمھا اور شیو وغیرہ کو
مایا کی پھانسی سے باندھنے اور چھڑانیوالے کو رسی سے باندھا تو سب گوپیکا واسطے تماشا دیکھنے کے آئین اور
کہنے لگین کہ ہے نند نندن خوب ہوا جو تجکو جسودھا جی نے اوکھل سے باندھا تاکہ اب بھی دوسرے کے بندھنے کا

کہ تجکو معلوم ہووے کہ بعضے سکو جو بابا کی بھانسی ہین تنضے باندھو رکھا ہی اُنکے اوپر کرپا کرو جب اودھوجی بھگوت کا
پیغام لیکر متھرا سے گوپکاؤن کے پاس آئے اور گیان بیراگ کا راگ شروع کیا تو برج سندریون نے جواب
معقول دیئے اتفاقاً ایک بھنور وہان آگیا گوپکا بہانہ اُس بھنور کے اودھو سے کہتی ہین کہ ای بھنور تو اُسی
دغاباز بیرحم کی تعریف کرتا ہی کہ جسنے راجہ بل بچارہ کے ساتھ دغا کرکے اُسکا راج لے لیا پھر رام اوتار دھارن
کرکے اوّل تو سُپ نکھا کو اپنے حسن اور چہرہ پر فریفتہ کر لیا پھر اوسی کے روپ کا ناس کر دیا اور نہین معلوم
کہ اُس دغاباز بیمروت کو انترجامی بعضے ہر ایکسے کے اندرونہ مین رہنے والا کس واسطے کہتے ہین اگر حقیقت مین
انترجامی ہی تو ہمارے اندرونہ کا حال کیا نہ دیکھ کیون نہین آتا اور ہماری حالت پریشان پر دیا نہین کرتا یا تو
انترجامی نہین یا بیرحم و بیمروت ہی اس قسم کے چیترون سے کہ بے انتہا ہین الوکک بھاؤ گوپکا بخوبی ثابت ہی
مہابھارت و بھاگوت و گرگ سنگتا و پدم پوران و دیگر پوران سے ظاہر ہی کہ گوپکا اوتار بید شرتی و رکھیشران اور
جنک پور باسیون کی استریونکا نہین جسقدر رگیان اور پریم و بھاؤ وغیرہ اُنکو ہوا سب درست اور بجا ہی پریم گوپکا و
اسقدر ہوا کہ سب رکھیشران و شاعران سابقین و حال نے انتہا پریم کی گوپکاؤن پر لکھی اور اس بھگت مال مین
جو مدارج پریم کے پریم نشٹھا مین لکھے جاوینگے اور اُنکی تمثیلات بیان ہونگی وہ کروڑ حصے کروڑوان حصہ گوپکاؤ
پریم کا ہی ارادہ تھا کہ کچھ ذکر پریم گوپکاؤنکا اس کتھا مین بھی درج کیا جاوے لیکن جبکہ لا انتہا دیکھا تو خاموشی
اختیار کی سرنگار رس جسکا ذکر کچھ دیباچہ مین اور کچھ تمہید اس سرنگار نشٹھا مین مندرج ہوا اُس رس کے
خزانہ کی دھجا یا اُس ملک کی بادشاہ برج گوپکا ہوئین بلکہ اُس رس کا خاتمہ برج گوپکاؤن پر ہو چکا اب قدرے
قلیل رس کسیکو وہ رس حاصل ہوتا ہی تو برج ناگریونکی کرپا سے ملتا ہی اور جب کسیکو اُسکے لطف کی تمنا ہووے تو
گوپکاؤنکے چیترونکی سمرن لیوے افسوس کہ نسبت برج سندریونکے حروف بصیغہ ماضی زبان قلم سے بر آمد
ہوئے حالانکہ برج گوپکا اور برج چندر مہاراج وے چیتر کہ جو شاسترون مین مندرج ہین بدستور اب تک کرتے ہین
جنکو کہ بھگوت نے آنکھین بینائی کی بخشی ہین وے اس چیتر کو دیکھتے ہین برج چندر مہاراج کبھی برج کو
چھوڑ کر علیحدہ نہین ہوتے اور بھاگوت وغیرہ پورانون مین جو ذکر بھگوت کے جانیکا متھرا اور دوارکا کے
ہوا وے چیتر بھگوت کے واسطے انجام بعض امور ضروریہ کے ہین ایک روپ نے تو سب چیتر متھرا وغیرہ مین
کیے اور دوسرا روپ پورن برہم سچدانند گھن نند نندن مہاراج کا برج مین رہا کہ اب تک وے چیتر ہوتے
ہین ثبوت اسکا اُپاسک جن بید شرتی اور پورانون سے بخوبی کرتے ہین اس جگہ گنجایش تحریر اس طوالت کی
نہین لیکن ایک حال مختصر لکھا جاتا ہی جب اودھوجی نے حال بیتابی اور بیقراری گوپکاؤنکا دیکھا تو خود بباعث
رحم کے بیتاب و بیقرار ہو گئے اور بھگوت کی طرف اطلاق بیرحمی اور بیوفائی کا کرنے لگے یہ خیال انمین ہوا ہی تھا

کہ ایک چیز دیکھا یعنے نندنندن مہاراج کسی برج گوپکا سے ملتے ہین اور کسی کا ماکھن چرا کر کھاتے ہین اور
نندجی کے گھر گؤ بچھڑون کی خبرگیری کرتے ہین اور جنگل سے گو لاتے ہین اور گوپکا واسطے دیکھنے کے
اپنے اپنے دروازون پر کھڑی ہین غرض اس قسم کے صد ہا چیزین جو بھاگوت مین ہین کیا کرتے تھے دیکھ ادہو
متعجب ہو کر بیحواس باختہ ہوگئے تب برج گوپکاؤن نے سمجھایا کہ اے ادہو جو تو گیان کسکو سکھاتا ہے اور
کیا جوگ وغیرہ کو بیان کرتا ہے سری کرشن ہر وقت یہان موجود رہتے ہین اور کبھی برج سے علیحدہ
نہین ہوتے ہین۔ کتھا گوپکا اُن کے موافق پریت اور بھگتی کلجگ مین بلا خوف خطر کسی طرح کی میران بائی
मीराबाईजी
جی کو ہوئی دنیائی شرم اور کل کا سلسلہ ترک کرکے صرف گردھرلالجی سے پریم لگایا اور غضب نہیں ہے سب
بھگوت بھگتون نے گایا راجہ میرتھ کے گھر جنم ہوا اور خورد سالی سے گردھرلال جی کے روپ انوپ مین عشق
ہوگیا ابتدا اس عشق کی بعض بھگوت بھگت یہ کہتے ہین کہ کسی امیر کے گھر برات آئی تھی واسطے دیکھنے
دولہا برات کے محل کی عورات بالاخانہ پر چڑھین اُس وقت والدہ میران بائی جی کی واسطے درشن گردھرلال جی
کے محل مین براجمان تھے گئی تھی میران بائی جی بھی کہ تین چار برس کی تھین کھیلتی ہوئی اپنی والدہ کے پاس
چلی گئین اور اپنی والدہ سے پوچھا کہ ہمارا دولہا کون ہے والدہ نے ہنسکر گود مین اُٹھا لیا اور گردھرلالجی
کیطرف اشارہ کرکے کہا کہ تیرا دولہا یہ ہے میران بائی جی نے والدہ کی شرم سے اپنے دولہا سے گھونگٹ کر لیا
اور اُسی وقت سے ایسا عشق گردھرلالجی مین ہوا کہ ایک دم بلا درشن یا تصور اپنے سوامین کے نہین گذرتا
تھا شارح بھگت مال لکھتا ہے کہ بعد ہوجانے رشتہ عشق و محبت میران بائی اور گردھرلال جی کے والدین نے
نسبت انکی ساتھ بھیم رانا والی چتوڑ کے کردی اور برات عظم و شان کے ساتھ آئی جب بھیم رانا کے ساتھ
بھانوری یعنے پھیرے ہونے لگے تو میران بائی جی اپنے پھیرے گردھرلال جی سے کرتی تھین مطلق خیال
بھیم رانا کا نہ تھا جب وقت رخصت کا آیا اور والدین نے سامان جہیز کو کہ جو کچھ لائق تھا کیا تو میران بائی جی
بمفارقت گردھرلال جی اپنے سوامین کی گوارا نہ کر سکین اور مضطرب و بیقرار ہو کر بشدت گریہ زاری سے
بیحواس ہوگئین والدین نے کمال محبت و پیار سے کہا کہ سب کچھ موجود ہے جو تمکو خوش معلوم ہو وہ بلا استفسار
لیجاؤ میران بائی جی نے اس حالت بیقراری مین کہا کہ جو میری زندگی و رضامندی مطلوب ہے تو گردھرلال
جی کو عنایت کرو کہ جان و دل سے سیوا کرونگی چونکہ والدین کو میران بائی جی از بس عزیز تھین اور وقت مفارقت
دختر عزیزہ کا تھا علاوہ ازان انکو بھگوت بھگت اور پریمی پہلے سے سمجھ رکھا تھا اسواسطے گردھرلال جی کو
میران بائی جی کے حوالہ کیا میران بائی جی بھگوت کو اپنے ڈولے مین براجمان کرکے بھگوت حبیب کو دیکھتی ہوئی
اور اپنے مالک کے ملنے سے شادان و فرحان رانا کے گھر پہونچین ساس نے بعد ادائے رسوم آمد کے درگا کی پوجن

اول اپنے پیر سے گرائی اور پھر میران بائی جی سے کہا میران بائی جی نے جواب دیا کہ یہ جسم گردھر لال جی کے
نذر کر چکی آن سے سوائے اور کسی کے سامنے سر کب جھک سکتا ہے ساس نے کہا کہ درگا کی پوجن سے سہاگ کی
ترقی ہوتی ہے میران بائی جی نے جواب دیا کہ ہتمبداد ضرور نہین جو کچھ اول مین نے کہا ہے اس سے سوائے
اور کچھ نہوگا یہ جواب سنکر ساس میران بائی جی کی ناراض ہوئی اور جل بلکر اپنے شوہر کے پاس گئی اور کہا کہ یہ بہو
کسی کام کی نہین جبکہ اول روز مجکو جواب دیکر شرمندہ کر دیا نہ معلوم کہ آیندہ کیا کریگی رانا سنکر یہ غضب ہوا
اور مستعد قتل میران بائی جی کا ہو گیا لیکن اپنی عورت کے کہنے سے باز رہا اور علیحدہ حویلی مین مقیم کر دیا واضح
ہو کہ رکمنی اور گوپکاؤن نے جو درگا پوجن کیا تھا تو سری کرشن مہاراج تب تک حاصل نہین ہوئے تھے میران
بائی جی کو اول ہی سری کرشن مہاراج شوہر ملگئے اسواسطے درگا پوجن ضرور نہوا اور نہ رکمنی و گوپکاؤنکی نظیر سے
اعتراض لازم آیا میران بائی جی جب علیحدہ مکان مین رہنے لگین تو کمال خوش ہوئین اور گردھر لال جی کو
براجمان کر کے سنگار اور آرایش بھگوت اور ست سنگ مین شب و روز دل لگایا رانا کی دختر کہ اودابائی اسکا نام
تھا واسطے فہمایش میران بائی جی کے آئی اور کہنے لگی کہ بھابھی تو بڑے گھر کی بیٹی ہے کچھ عقل سیکھ اور فقیرونکا
سنگ چھوڑ دے کہ دونون کل کو کلنک لگتا ہے میران بائی جی نے جواب دیا کہ ست سنگ سے کرورون
جنم کے کلنک جاتے ہین جبکو ست سنگ عزیز نہین وہی کلنکی ہے اور میری زندگی ست سنگ سے ہے
جس کیطرح دکھ ہووے اسکو فہمایش تمہاری واجب ہے اودابائی واپس آئی اور اپنے والدین سے سب حال کہا
کہ میران بائی ایسی مستقل بھگوت بھگتی مین ہے کہ کسی کا کہنا نہین مانتی رانا برآشفتہ ہوا اور زہر قاتل کا
کٹورہ بنام زد چرن آمرت پاس میران بائی جی کے بھیجدیا میران بائی جی نے بھگوت چرن امرت کو سر پر
چڑھایا اور بخوشی تمام نوش کیا رانا منتظر تھا کہ اب خبر موت میران بائی جی کی پہونچے لیکن میران بائی جی کے
چہرہ پر رونق وقت بوقت زیادہ ہوتی تھی بھگوت سنگار اور سوبھا مین جھلکی ہوئی ترکیبات جدیدہ سے
آرایش کرتی تھین اور بھگوت چیترونکا کیرتن کر کے رس اور پریم امرت مین بھرتی تھین اسوقت میران بائی جی نے
ایک بشن پد بھگوت کے روبرو کیرتن کیا مصرع اولی یہ ہے رانا جی زہر دیو ہم جانی + جب زہر کا اثر میران بائی جی کو
نہوا تب رانا نے چوبدار تعینات کیے کہ جسوقت میران بائی جی سادھو سے گفتگو کرتی ہون اسکی اطلاع پہونچا وین کہ
قتل کر دیا جاوے چونکہ میران بائی گردھر لال جی کے ساتھ ہنسی قہقہہ و کھیل و گفتگو عاشقانہ و معشوقانہ کیا کرتی
تھین ایک روز چوبدارون نے خبر پہونچائی کہ اسوقت میران بائی جی کسی کے ساتھ گفتگو ہنسی اور مزاح کی کرتی ہین
رانا ستمگر غضب آیا اور پکارا کہ کیواڑ کھول میران بائی جی نے کیواڑ کھول دیے جب اندر گیا تو کچھ نہ دیکھا بولا کہ
جسکے ساتھ گفتگو خوش مزاجی کی ہو رہی تھی وہ کہان ہے میران بائی جی نے فرمایا کہ تمھارے سامنے موجود ہے آنکھ کھولکر دیکھو

